٥٢٠٣ :عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يَقُوْلُ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَنْهٰى عَنِ الْجَرِّ وَالدُّبَّآءِ وَالْمُزَفَّتِ۔

۵۲۰۳: عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے میں نے سنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم منع فرماتے تھے ٹھلیا اور تونبے اور لاکھی سے۔

٥٢٠٤ :قَالَ اَبُو الزُّبَيْرِ وَسَمِعْتُ جَابِرَ بْنَ عَبْدِاللّٰهِ يَقُوْلُ نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الْجَرِّ وَالْمُزَفَّتِ وَالنَّقِيْرِ وَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا لَمْ يَجِدْ شَيْئًا يُنْتَبَذُ لَهٗ فِيْهِ نُبِذَلَهٗ فِيْ تَوْرٍ مِّنْ حِجَارَةٍ۔

۵۲۰۴: ابوالزبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا میں نے جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے سنا کہ منع کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ٹھلیا سے اور لاکھی سے اور چوبین برتن سے اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو جب کوئی برتن نہ ملتا نبیذ بنانے کیلئے نبیذ بنایا جاتا، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیلئے گھڑے میں پتھر کے۔

٥٢٠٥ :عَنْ جَابِرٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُنْتَبَذُ لَهٗ فِيْ تَوْرٍ مِّنْ حِجَارَةٍ۔

۵۲۰۵: جابر سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیلئے نبیذ بنایا جاتا پتھر کے گھڑے میں۔

٥٢٠٦ :عَنْ جَابِرٍ قَالَ كَانَ يُنْبَذُ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ سِقَآءٍ فَاِذَا لَمْ يَجِدُوْا سِقَاءً نُبِذَ لَهٗ فِيْ تَوْرٍ مِّنْ حِجَارَةٍ فَقَالَ بَعْضُ الْقَوْمِ وَاَنَا اَسْمَعُ لِاَبِي الزُّبَيْرِ قَالَ مِنْ بَرَامٍ۔

۵۲۰۶: جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیلئے نبیذ بنایا جاتا ایک مشک میں جب مشک نہ ملتی تو پتھر کے گھڑے میں بناتے۔ بعضوں نے کہا میں نے ابوالزبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے سنا وہ کہتے تھے گھڑا برام کا تھا یعنی پتھر کا۔

٥٢٠٧ :عَنْ بُرَيْدَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهَيْتُكُمْ عَنِ النَّبِيْذِ اِلَّا فِيْ سِقَآءٍ فَاشْرَبُوْا فِي الْاَسْقِيَةِ كُلِّهَا وَلَا تَشْرَبُوْا مُسْكِرًا۔

۵۲۰۷: بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ میں نے تم کو منع کیا تھا نبیذ بنانے سے سوا مشک کے اور برتنوں میں اب سب برتنوں میں بناؤ لیکن نہ پیؤ اس شراب کو جس میں نشہ ہو''۔

٥٢٠٨ :عَنْ بُرَيْدَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ نَهَيْتُكُمْ عَنِ الظُّرُوْفِ وَاِنَّ الظُّرُوْفَ اَوْظَرْفًا لَّا يُحِلُّ شَيْئًا وَلَا يُحَرِّمُهٗ وَكُلُّ مُسْكِرٍ حَرَامٌ۔

۵۲۰۸: حضرت بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''میں نے تم کو منع کیا تھا برتنوں سے لیکن برتنوں سے کوئی چیز حلال یا حرام نہیں ہوئی اور ہر نشہ کرنے والی چیز حرام ہے''۔

٥٢٠٩ :عَنْ بُرَيْدَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كُنْتُ نَهَيْتُكُمْ عَنِ الْاَشْرِبَةِ فِيْ ظُرُوْفِ الْاَدَمِ فَاشْرَبُوْا فِيْ كُلِّ وِعَآءٍ غَيْرَ اَنْ لَّا تَشْرَبُوْا مُسْكِرًا۔

۵۲۰۹: بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''میں نے تم کو منع کیا تھا چمڑے کے برتنوں میں پینے سے اب پیؤ ہر برتن میں پر نہ پیؤ نشہ لانے والی چیز''۔

٥٢١٠ :عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ لَمَّا نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ النَّبِيْذِ فِي

۵۲۱۰: عبداللہ بن عمروؓ سے روایت ہے جب منع کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے برتنوں میں نبیذ بنانے سے۔ تو لوگوں نے کہا ہر ایک آدمی کو

الْاَوْعِيَةِ قَالُوْا لَيْسَ كُلُّ النَّاسِ يَجِدُ فَاَرْخَصَ لَهُمْ فِي الْجَرِّ غَيْرَ الْمُزَفَّتِ۔

چمڑے کی مشک نہیں ملتی۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اجازت دی ٹھلیا کی جو لاکھی نہ ہو۔

## بَابُ بَيَانِ اَنَّ كُلَّ مُسْكِرٍ خَمْرٌ وَاَنَّ كُلَّ خَمْرٍ حَرَامٌ

## باب: ہر نشہ لانے والا شراب خمر ہے اور ہر خمر حرام ہے

٥٢١١ :عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَتْ سُئِلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الْبِتْعِ فَقَالَ كُلُّ شَرَابٍ اَسْكَرَ فَهُوَ حَرَامٌ۔

۵۲۱۱: ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہؓ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پوچھا لوگوں نے بتع کو (شہد کے شراب کو) آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''جس شراب میں نشہ ہو وہ حرام ہے''۔

٥٢١٢ :عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا تَقُوْلُ سُئِلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الْبِتْعِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كُلُّ شَرَابٍ اَسْكَرَ فَهُوَ حَرَامٌ۔

۵۲۱۲: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٢١٣ :عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَلَيْسَ فِيْ حَدِيْثِ سُفْيَانَ وَصَالِحٍ سُئِلَ عَنِ الْبِتْعِ وَهُوَ فِيْ حَدِيْثِ مَعْمَرٍ وَهُوَ فِيْ حَدِيْثِ صَالِحٍ اَنَّهَا سَمِعَتْ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كُلُّ شَرَابٍ مُّسْكِرٍ حَرَامٌ۔

۵۲۱۳: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٢١٤ :عَنْ اَبِيْ مُوْسٰى قَالَ بَعَثَنِي النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَا وَمُعَاذَ بْنَ جَبَلٍ اِلَى الْيَمَنِ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّ شَرَابًا يُّصْنَعُ بِاَرْضِنَا يُقَالُ لَهُ الْمِزْرُ مِنَ الشَّعِيْرِ وَشَرَابًا يُقَالُ لَهُ الْبِتْعُ مِنَ الْعَسَلِ فَقَالَ كُلُّ مُسْكِرٍ حَرَامٌ۔

۵۲۱۴: ابو موسیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھ کو اور معاذ کو یمن کی طرف بھیجا۔ میں نے کہا یا رسول اللہ ہمارے ملک میں ایک شراب بنتا ہے جس کو مزر کہتے ہیں وہ جو سے بنتا ہے انگریزی میں اس کو (بیئر) کہتے ہیں اور ایک شراب شہد سے بنتا ہے جس کو بتع کہتے ہیں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''ہر نشہ والا شراب حرام ہے''

٥٢١٥ :عَنْ اَبِيْ مُوْسٰى اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَعَثَهُ وَ مُعَاذًا اِلَى الْيَمَنِ فَقَالَ لَهُمَا بَشِّرَا وَيَسِّرَا وَعَلِّمَا وَلَا تُنَفِّرَا وَاُرَاهُ قَالَ وَتَطَاوَعَا قَالَ فَلَمَّا وَلّٰى رَجَعَ اَبُوْ مُوْسٰى رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَنَّ لَهُمْ شَرَابًا

۵۲۱۵: ابو موسیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کو اور معاذ کو یمن کی طرف بھیجا اور ان دونوں سے فرمایا لوگوں کو خوش رکھنا اور ان پر آسانی کرنا اور دین کی باتیں سکھلانا اور نفرت نہ دلانا اور دونوں اتفاق سے رہنا۔ جب انہوں نے پیٹھ موڑی تو حضرت ابو موسیٰ لوٹے اور عرض کیا یا رسول اللہ یمن والوں کے پاس ایک شراب ہوتا ہے شہد

شَرَابًا مِّنَ الْعَسَلِ يُطْبَخُ حَتّٰى يَعْقِدَ وَالْمِزْرُ يُصْنَعُ مِنَ الشَّعِيْرِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَآ اَسْكَرَ عَنِ الصَّلٰوةِ فَهُوَ حَرَامٌ۔

سے جو پکایا جاتا ہے یہاں تک جم جاتا ہے اور ایک شراب ہوتا ہے مزر کا جو بنایا جاتا ہے جو سے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو شراب نماز سے غافل کردے وہ حرام ہے۔

۵۲۱۶ :عَنْ اَبِيْ مُوْسٰى رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ بَعَثَنِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَمُعَاذًا اِلَى الْيَمَنِ فَقَالَ ادْعُوَا النَّاسَ وَبَشِّرَا وَلَا تُنَفِّرَا وَيَسِّرَا وَلَا تُعَسِّرَا فَقَالَ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَفْتِنَا فِيْ شَرَابَيْنِ كُنَّا نَصْنَعُهُمَا بِالْيَمَنِ الْبِتْعُ وَهُوَ مِنَ الْعَسَلِ يُنْبَذُ حَتّٰى يَشْتَدَّ وَالْمِزْرُ وَهُوَ مِنَ الذُّرَةِ وَالشَّعِيْرِ يُنْبَذُ حَتّٰى يَشْتَدَّ قَالَ وَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَدْ اُعْطِيَ جَوَامِعَ الْكَلِمِ بِخَوَاتِمِهٖ فَقَالَ اَنْهٰى عَنْ كُلِّ مُسْكِرٍ اَسْكَرَ عَنِ الصَّلٰوةِ۔

۵۲۱۶ :ابوموسیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھ کو اور معاذ کو یمن کی طرف بھیجا تو فرمایا بلاؤ لوگوں کو (اسلام کی طرف) اور خوش رکھوان کو اور نفرت مت دلاؤ اور آسانی کرو اور دشواری مت ڈالو۔ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہم کو فتویٰ دیجئے، دو شرابوں میں جن کو ہم بنایا کرتے تھے۔ یمن میں ایک تو بتع کا شہد سے بنتا ہے جب وہ جھاگ مارنے لگے دوسرے مزر جو جوار یا جو کا ہوتا ہے اس کو بھگوتے ہیں یہاں تک کہ تیز ہو جاوے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اللہ نے وہ باتیں دی تھیں جن میں لفظ تھوڑے ہوں اور معنی بہت ہوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا میں منع کرتا ہوں ہر نشہ لانے والے شراب سے جو باز رکھے نماز سے۔

۵۲۱۷ :عَنْ جَابِرٍ اَنَّ رَجُلًا قَدِمَ مِنْ جَيْشَانَ وَجَيْشَانُ مِنَ الْيَمَنِ فَسَاَلَ النَّبِيَّ ﷺ عَنْ شَرَابٍ يَّشْرَبُوْنَهٗ بِاَرْضِهِمْ مِنَ الذُّرَةِ يُقَالُ لَهُ الْمِزْرُ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ اَوَ مُسْكِرٌ هُوَ قَالَ نَعَمْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ كُلُّ مُسْكِرٍ حَرَامٌ اِنَّ عَلَى اللّٰهِ عَهْدًا لِمَنْ يَّشْرَبُ الْمُسْكِرَ اَنْ يَّسْقِيَهٗ مِنْ طِيْنَةِ الْخَبَالِ قَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَمَا طِيْنَةُ الْخَبَالِ قَالَ عَرَقُ اَهْلِ النَّارِ اَوْ عُصَارَةُ اَهْلِ النَّارِ۔

۵۲۱۷ :حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے ایک شخص جیشان سے آیا اور جیشان ایک شہر ہے یمن میں۔ اس نے پوچھا اس شراب کو جو پیتے تھے اس کے ملک میں اور وہ جوار سے بنتا تھا اس کو مزر کہتے تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اس میں نشہ ہے وہ بولا ہاں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا 'جو نشہ کرے حرام ہے اور اللہ تعالیٰ نے عہد کیا ہے جو نشہ پئے اس کو طینۃ الخبال پلاوے گا'' (آخرت میں) لوگوں نے عرض کیا طینۃ الخبال کیا ہے یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''یہ پسینہ ہے جہنمیوں کا''۔

۵۲۱۸ :عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ كُلُّ مُسْكِرٍ خَمْرٌ وَّكُلُّ مُسْكِرٍ حَرَامٌ مَّنْ شَرِبَ الْخَمْرَ فِي الدُّنْيَا فَمَاتَ وَهُوَ يُدْمِنُهَا لَمْ يَتُبْ لَمْ يَشْرَبْهَا فِي الْاٰخِرَةِ۔

۵۲۱۸ :عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''ہر نشہ کرنے والا شراب خمر ہے اور ہر نشہ کرنے والا شراب حرام ہے اور جو شخص دنیا میں خمر پئے گا پھر مر جاوے گا پیتے پیتے اور توبہ نہ کرے گا تو اس کو آخرت میں خمر نہیں ملے گا''

۵۲۱۹ :عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ كُلُّ

۵۲۱۹ :ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''ہر نشہ لانے والا نشہ خمر ہے اور نشہ لانے والا شراب

مُسْكِرٍ خَمْرٌ وَكُلُّ مُسْكِرٍ حَرَامٌ۔

حرام ہے''

٥٢٢٠ :عَنْ مُوْسٰى بْنِ عُقْبَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهٗ۔

۵۲۲۰: ترجمہ وہی جو اوپر گزر چکا۔

٥٢٢١ :عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ وَلَا اَعْلَمُهٗ اِلَّا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ كُلُّ مُسْكِرٍ خَمْرٌ وَكُلُّ خَمْرٍ حَرَامٌ۔

۵۲۲۱: عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''ہر نشہ لانے والی (چیز) خمر ہے اور ہر خمر حرام ہے''۔

تشریح ❁ یہ شکل اول کی پہلی ضرب ہے اور اس کا نتیجہ یہ ہے کہ ہر نشہ لانے والا شراب حرام ہے اس میں کوئی خصوصیت نہیں کہ وہ انگور کا ہو یا جو کا یا جوار کا جو نشہ کرے وہ حرام ہے۔ اب بعض لوگ یہ کہتے ہیں کہ حدیث سے اس مقدار کی حرمت نکلتی ہے جس سے نشہ ہو جاوے اور قلیل کی حرمت نہیں نکلتی اس کا جواب یہ ہے کہ دوسری حدیث میں صاف موجود ہے جس شراب کی کثیر مقدار نشہ کرے اس میں سے قلیل بھی حرام ہے تو اب کوئی شبہ باقی نہ رہا۔

## بَابُ عُقُوْبَةِ مَنْ شَرِبَ الْخَمْرَ اِذَا لَمْ يَتُبْ مِنْهَا يَمْنَعُهٗ اِيَّاهَا فِي الْاٰخِرَةِ

## باب: جو شخص دنیا میں شراب پیئے اور توبہ نہ کرے

٥٢٢٢ :عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ شَرِبَ الْخَمْرَ فِي الدُّنْيَا حُرِمَهَا فِي الْاٰخِرَةِ۔

۵۲۲۲: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''جو شخص دنیا میں شراب پیئے وہ آخرت میں شراب سے محروم رہے گا''۔

٥٢٢٣ :عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ مَنْ شَرِبَ الْخَمْرَ فِي الدُّنْيَا فَلَمْ يَتُبْ مِنْهَا حُرِمَهَا فِي الْاٰخِرَةِ فَلَمْ يُسْقِهَا قِيْلَ لِمَا لِكٍ رَّفَعَهٗ قَالَ نَعَمْ۔

۵۲۲۳: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے کہا جو شخص دنیا میں شراب پیئے پھر اس سے توبہ نہ کرے وہ آخرت میں شراب سے محروم رہے گا اور اس کو نہ پیئے گا۔ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ سے کسی نے پوچھا عبداللہ نے اس حدیث کو مرفوع کیا ہے انہوں نے کہا ہاں۔

٥٢٢٤ :عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ شَرِبَ الْخَمْرَ فِي الدُّنْيَا لَمْ يَشْرَبْهَا فِي الْاٰخِرَةِ اِلَّا اَنْ يَّتُوْبَ ۔

۵۲۲۴: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''جو شخص دنیا میں خمر پیئے وہ آخرت میں نہ پیئے گا، مگر جب توبہ کرے''

٥٢٢٥ :عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ عُبَيْدِاللّٰهِ۔

۵۲۲۵: ترجمہ وہی جو اوپر گزر را۔

## بَابُ اِبَاحَةِ النَّبِيْذِ الَّذِيْ لَمْ يَشْتَدَّ وَلَمْ

## باب جس نبیذ میں تیزی نہ آئی ہو اور نہ اس میں نشہ ہو وہ

## يَصِرْ مُسْكِرًا

## حلال ہے

٥٢٢٦ :عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ يَقُوْلُ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُنْتَبَذُ لَهٗ اَوَّلَ اللَّيْلِ فَيَشْرَبُهٗ اِذَا اَصْبَحَ يَوْمَهٗ ذٰلِكَ وَاللَّيْلَةَ الَّتِیْ تَجِیْءُ وَالْغَدَ وَاللَّيْلَةَ الْاُخْرٰی وَالْغَدَ اِلَی الْعَصْرِ فَاِنْ بَقِیَ شَیْءٌ سَقَاهُ الْخَادِمَ اَوْ اَمَرَبِهٖ فَصُبَّ۔

۵۲۲۶: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے۔رسول اللہ صلی اللہ علیہ والہ وسلم کیلئے اول رات میں نبیذ بھگو دیتے۔آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس کو پیتے صبح کو۔پھر دوسری رات کو پھر صبح کو پھر تیسری رات کو پھر صبح کو عصر تک اس کے بعد جو بچتا تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم خادم کو پلا دیتے یا حکم دیتے وہ بہا دیا جاتا۔

تشریح ۞ اگر اس میں تیزی نہ آتی اور نشہ والی کوئی نشانی ظاہر نہ ہوتی تو خادم کو دے دیتے ورنہ بہا دیتے غرض یہ کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تیسرے دن تک پیتے کیونکہ اس مدت میں کوئی تیزی نہیں آتی اور وہ مثل شربت کے ہوتا ہے۔

٥٢٢٧ :عَنْ يَحْيَی الْبَهْرَانِیِّ قَالَ ذَكَرَ النَّبِيْذَ عِنْدَ ابْنِ عَبَّاسٍ فَقَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ يُنْتَبَذُ لَهٗ فِیْ سِقَآءٍ قَالَ شُعْبَةُ مِنْ لَّيْلَةِ الْاِثْنَيْنِ فَيَشْرَبُهٗ يَوْمَ الْاِثْنَيْنِ وَالثَّلَاثَآءِ اِلَی الْعَصْرِ فَاِنْ فَضَلَ مِنْهُ شَیْءٌ سَقَاهُ الْخَادِمَ اَوْصَبَّهٗ۔

۵۲۲۷: یحییٰ بھرانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے لوگوں نے نبیذ کا ذکر کیا عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے سامنے۔انہوں نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیلئے نبیذ بنایا جاتا تھا مشک میں۔شعبہ نے کہا پیر کی رات کو پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پیتے اس کو پیر کے دن اور منگل کے دن عصر تک جو کچھ بچتا وہ خادم کو پلا دیتے یا بہا دیتے۔

٥٢٢٨ :عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُنْقَعُ لَهُ الزَّبِيْبُ فَيَشْرَبُهُ الْيَوْمَ وَالْغَدَ وَبَعْدَ الْغَدِ اِلٰی مَسَآءِ الثَّالِثَةِ ثُمَّ يَاْمُرُ بِهٖ فَيُسْقٰی اَوْيُهْرَاقُ۔

۵۲۲۸: ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیلئے انگور بھگوئے جاتے۔آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس دن پیتے پھر دوسرے دن پھر تیسرے دن شام تک، پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حکم کرتے اس کے پینے کا (جب مسکر نہ ہو) یا گرا دینے کا (جب مسکر ہو)۔

٥٢٢٩ :عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُنْبَذُ لَهُ الزَّبِيْبُ فِی السِّقَآءِ فَيَشْرَبُهٗ يَوْمَهٗ وَالْغَدَ وَبَعْدَ الْغَدِ فَاِذَا كَانَ مَسَآءُ الثَّالِثَةِ شَرِبَهٗ وَسَقَاهُ فَاِنْ فَضَلَ شَیْءٌ اَهْرَاقَهٗ۔

۵۲۲۹: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیلئے انگور بھگوئے جاتے مشک میں۔آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس دن پیتے پھر دوسرے دن، پھر تیسرے دن کی شام کو اس کو پیتے اور پلاتے اور جو کچھ بچ رہتا اس کو بہا دیتے۔

٥٢٣٠ :عَنْ يَحْيَی النَّخْعِیِّ قَالَ سَاَلَ قَوْمٌ ابْنَ عَبَّاسٍ رَّضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ عَنْ بَيْعِ الْخَمْرِ وَشِرَائِهَا وَالتِّجَارَةِ فِيْهَا فَقَالَ اَمُسْلِمُوْنَ اَنْتُمْ قَالُوْا نَعَم قَالَ فَاِنَّهٗ لَا يُصْلُحُ بَيْعُهَا وَلَا شِرَاؤُهَا وَلَا التِّجَارَةُ فِيْهَا قَالَ فَسَاَلُوْهُ عَنِ النَّبِيْذِ فَقَالَ

۵۲۳۰: یحییٰ نخعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کچھ لوگوں نے ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے پوچھا شراب کی بیع اور تجارت کو۔انہوں نے کہا تم مسلمان ہو وہ بولے ہاں۔ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے کہا تو نہ اس کی بیع درست ہے، نہ خرید، نہ تجارت اس کی۔پھر لوگوں نے ان سے نبیذ کو پوچھا انہوں نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سفر میں نکلے پھر لوٹے تو

خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِىْ سَفَرٍ ثُمَّ رَجَعَ وَقَدْ نَبَذَ نَاسٌ مِّنْ اَصْحَابِهٖ فِىْ حَنَاتِمَ وَنَقِيْرٍ وَّ دُبَّآءٍ فَاَمَرَ بِهٖ فَاُهْرِيْقَ ثُمَّ اَمَرَ بِسِقَآءٍ فَجُعِلَ فِيْهِ زَبِيْبٌ وَّمَآءٌ فَجُعِلَ مِنَ اللَّيْلِ فَاَصْبَحَ فَشَرِبَ مِنْهُ يَوْمَهٗ ذٰلِكَ وَلَيْلَتَهُ الْمُسْتَقْبِلَةَ وَمِنَ الْغَدِ حَتّٰى اَمْسٰى فَشَرِبَهٗ وَسَقٰى فَلَمَّآ اَصْبَحَ اَمَرَ بِمَا بَقِىَ مِنْهُ فَاُهْرِيْقَ۔

لوگوں نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اصحاب میں سے نبیذ بنایا تھا سبز گھڑوں میں اور چوبین برتن میں اور تو نبے میں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حکم دیا وہ بہایا گیا پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حکم دیا۔ ایک مشک میں انگور اور پانی ڈالا گیا۔ وہ رات بھر یونہی رہا۔ پھر صبح کو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس میں سے پیا اور دوسری رات کو پھر دوسرے دن صبح کو شام تک پیا اور پلایا پھر تیسرے دن جو بچا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حکم دیا وہ بہایا گیا۔

۵۲۳۱ :عَنْ ثُمَامَةَ يَعْنِى ابْنَ حَزْنٍ الْقُشَيْرِىِّ قَالَ لَقِيْتُ عَآئِشَةَ رَضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا فَسَاَلْتُهَا عَنِ النَّبِيْذِ فَدَعَتْ عَآئِشَةُ جَارِيَةً حَبَشِيَّةً فَقَالَتْ سَلْ هٰذِهٖ اِنَّهَا كَانَتْ تَنْبِذُ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتِ الْحَبَشِيَّةُ كُنْتُ اَنْبِذُ لَهٗ فِىْ سِقَآءٍ مِّنَ اللَّيْلِ وَاُوْكِيْهِ وَاُعَلِّقُهٗ فَاِذَا اَصْبَحَ مِنْهُ شَرِبَ مِنْهُ۔

۵۲۳۱: ثمامہ بن حزن قشیری سے روایت ہے میں حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے ملا ان سے نبیذ کو پوچھا انہوں نے ایک حبشن لونڈی کو بلایا اور کہا اس سے پوچھ، وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیلئے نبیذ بنایا کرتی تھی، اس نے کہا میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیلئے مشک میں رات کو نبیذ بھگوتی اور ڈاٹ لگا دیتی اور پھر لٹکا دیتی صبح کو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس میں سے پیتے۔

۵۲۳۲ :عَنْ عَآئِشَةَ قَالَتْ كُنَّا نَنْبِذُ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِىْ سِقَآءٍ يُّوْكٰى اَعْلَاهُ وَلَهٗ عَزْلَاءُ فَنَنْبِذُهٗ غُدْوَةً فَيَشْرَبُهٗ عِشَاءً وَنَنْبِذُهٗ عِشَآءً فَيَشْرَبُهٗ غُدْوَةً۔

۵۲۳۲: ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے، ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیلئے ایک مشک میں نبیذ بھگوتے اور ڈاٹ لگا دیتے، اس میں سوراخ تھا صبح کو ہم بھگوتے اور رات کو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پیتے اور رات کو بھگوتے اور صبح کو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پیتے۔

۵۲۳۳ :عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ رَّضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ دَعَا اَبُوْ اُسَيْدٍ السَّاعِدِىُّ رَضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِىْ عُرْسِهٖ فَكَانَتِ امْرَاَتُهٗ يَوْمَئِذٍ خَادِمَهُمْ وَهِىَ الْعَرُوْسُ قَالَ سَهْلٌ تَدْرُوْنَ مَا سَقَتْ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْقَعَتْ لَهٗ تَمَرَاتٍ مِّنَ اللَّيْلِ فِىْ تَوْرٍ فَلَمَّآ اَكَلَ سَقَتْهُ اِيَّاهُ۔

۵۲۳۳: سہل بن سعد سے روایت ہے ابو اسید ساعدی نے اپنی شادی میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دعوت کی اور ان کی عورت ہی کام کرتی تھی اس دن اور وہی دلہن بھی تھی۔ سہل نے کہا تم جانتے ہو اس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کیا پلایا تھا رات کو۔ اس نے چند کھجوریں بھگو دیں تھیں ایک گھڑے میں، جب آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کھانا کھا چکے تو اس کا شربت آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو پلایا۔

تشریح: نوویؒ علیہ الرحمۃ نے کہا اس حدیث سے یہ نکلا کہ میزبان بعض مہمانوں کی تخصیص کر سکتا ہے عمدہ کھانے سے یا شربت سے بشرطیکہ اوروں کو رنج نہ ہو اور صحابہ تو خوش ہوتے تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیادہ خاطر کرنے سے۔

٥٢٣٤ :عَنْ سَهْلٍ يَقُولُ اَتَى اَبُوْ اُسَيْدِ السَّاعِدِيُّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَدَعَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهٖ وَلَمْ يَقُلْ فَلَمَّا اَكَلَ سَقَتْهُ اِيَّاهُ۔

۵۲۳۴: ترجمہ وہی جو گزر چکا۔

٥٢٣٥ :عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ وَقَالَ فِيْ تَوْرٍ مِّنْ حِجَارَةٍ فَلَمَّا فَرَغَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنَ الطَّعَامِ فَسَقَتْهُ تَخُصُّهٗ بِذٰلِكَ۔

۵۲۳۵: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں یہ ہے کہ جب آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کھانے سے فارغ ہوئے تو اس عورت نے ملا ان کھجوروں کو اور صرف آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو پلایا گیا وہ۔

٥٢٣٦ :عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ ذُكِرَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ امْرَاَةٌ مِّنَ الْعَرَبِ فَاَمَرَا بَااُسَيْدٍ اَنْ يُّرْسِلَ اِلَيْهَا فَاَرْسَلَ اِلَيْهَا فَقَدِمَتْ فَنَزَلَتْ فِيْ اُجُمِ بَنِيْ سَاعِدَةَ فَخَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى جَآءَ هَا فَدَخَلَ عَلَيْهَا فَاِذَا امْرَاَةٌ مُنَكِّسَةٌ رَّاْسَهَا فَلَمَّا كَلَّمَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتْ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْكَ قَالَ قَدْ اَعَذْتُكِ مِنِّيْ فَقَالُوْا لَهَا اَتَدْرِيْنَ مَنْ هٰذَا فَقَالَتْ لَا فَقَالُوْا هٰذَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَآءَ كِ لِيَخْطُبَكِ فَقَالَتْ اَنَا كُنْتُ اَشْقٰى مِنْ ذٰلِكَ قَالَ سَهْلٌ فَاَقْبَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَئِذٍ حَتّٰى جَلَسَ فِيْ سَقِيْفَةِ بَنِيْ سَاعِدَةَ هُوَ وَاَصْحَابُهٗ ثُمَّ قَالَ اَسْقِنَا لِسَهْلٍ قَالَ فَاَخْرَجْتُ لَهُمْ هٰذَا الْقَدَحَ فَاَسْقَيْتُهُمْ فِيْهِ قَالَ اَبُوْحَازِمٍ فَاَخْرَجَ لَنَا سَهْلٌ ذٰلِكَ الْقَدَحَ فَشَرِبْنَا فِيْهِ ثُمَّ اسْتَوْهَبَهٗ بَعْدَ ذٰلِكَ عُمَرُو بْنُ عَبْدِ الْعَزِيْزِ فَوَهَبَهٗ لَهٗ وَفِيْ رِوَايَةِ اَبِيْ بَكْرِ بْنِ اِسْحَاقَ قَالَ اَسْقِنَا يَا سَهْلُ۔

۵۲۳۶: سہل بن سعد سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے عرب کی ایک عورت کا ذکر ہوا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ابو اسید کو حکم دیا پیغام دینے کا۔ انہوں نے پیام دیا، وہ آئی اور بنی ساعدہ کے قلعوں میں اتری، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نکلے اور اس کے پاس تشریف لے گئے، جب وہاں پہنچے دیکھا تو ایک عورت ہے سر جھکائے ہوئے، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس سے بات کی، وہ بولی میں اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگتی ہوں تم سے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا، تو نے اپنے تئیں بچا لیا مجھ سے (یعنی اب میں تجھ سے کچھ نہیں کرنے کا)۔ لوگوں نے اس سے کہا تو جانتی ہے یہ کون شخص ہیں؟ وہ بولی نہیں میں نہیں جانتی، لوگوں نے کہا اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں اللہ کی رحمت اور اسلام ہو ان پر وہ تشریف لائے تھے تجھ سے نسبت کرنے کو، وہ بولی میں بدقسمت تھی (جب تو میں نے پناہ مانگی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے، (اس حدیث سے معلوم ہوا کہ منگنی کرنے والے کو عورت کی طرف دیکھنا درست ہے) سہل نے کہا پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اسی دن آئے اور بنی ساعدہ کے چھتے میں بیٹھے، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اصحاب، پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اے سہل ہم کو پلا۔ سہل نے کہا میں نے یہ پیالہ نکالا اور سب کو پلایا ابو حازم نے کہا سہل نے وہ پیالہ نکالا، ہم لوگوں نے بھی اس میں پیا (برکت کیلئے) پھر عمر بن عبدالعزیز نے (اپنی خلافت کے زمانے میں) وہ پیالہ سہل سے مانگا، سہل نے دے دیا۔

تشریح ۞ نووی علیہ الرحمۃ نے کہا اس حدیث سے یہ نکلا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے آثار شریفہ سے برکت لینا جائز ہے اور جس چیز کو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے چھوڑا یا پہنا وہ سب متبرک ہے اور سلف اور خلف سب نے اجماع کیا کہ جہاں پر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نماز پڑھی روضہ میں وہاں نماز پڑھنا برکت کیلئے اسی طرح اس غار میں جانا جس میں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تشریف رکھتے تھے اور اسی قسم میں ہے جو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ابوطلحہ کو اپنے بال دیئے تھے لوگوں کو بانٹنے کیلئے اور اپنا کپڑا دیا تھا صاحبزادی کے کفن کیلئے اور قبر پر شاخیں لگا دی تھیں اور ملحان کی بیٹی نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا پسینہ اکٹھا کیا تھا اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے وضو کے پانی کو صحابہ نے بدن پر ملا اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تھوک کو منہ پر لگایا اور اس کے نظائر بہت ہیں صحیح حدیثوں میں اور یہ واضح ہے اس میں کوئی شک نہیں۔ انتہی

۵۲۳۷ :عَنْ اَنَسٍ قَالَ لَقَدْ سَقَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِقَدَحِيْ هٰذَا الشَّرَابَ كُلَّهُ الْعَسَلَ وَالنَّبِيْذَ وَالْمَآءَ وَاللَّبَنَ۔

۵۲۳۷ :انسؓ سے روایت ہے میں نے اپنے اس پیالہ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو شہد اور نبیذ اور پانی اور دودھ پلایا۔

## بَابُ جَوَازِ شُرْبِ اللَّبَنِ

## باب: دودھ پینے کا بیان

۵۲۳۸ :عَنِ الْبَرَآءِ قَالَ قَالَ اَبُوْبَكْرِ الصِّدِّيْقُ لَمَّا خَرَجْنَا مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلَى الْمَدِيْنَةِ مَرَرْنَا بِرَاعٍ وَّقَدْ عَطِشَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قَالَ فَحَلَبْتُ لَهٗ كُثْبَةً مِّنْ لَّبَنٍ فَاَتَيْتُهٗ بِهَا فَشَرِبَ حَتّٰى رَضِيْتُ۔

۵۲۳۸ :براء رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا جب ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ نکلے۔ مکہ سے مدینہ کو تو ایک چرواہا ملا اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پیاسے تھے میں نے تھوڑا دودھ دوہا اور لے کر آیا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پیا یہاں تک کہ میں سمجھا بس آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کافی ہو گیا۔

تشریح ۞ نووی علیہ الرحمۃ نے کہا ان جانوروں کا مالک کافر حربی ہوگا اور اس کا مال لے لینا درست ہے یا وہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پینے سے ناراض نہ ہوگا یا عرب کے ملک میں یہ امر دستور کے خلاف نہ ہوگا۔

۵۲۳۹ :عَنِ الْبَرَآءِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يَقُوْلُ لَمَّآ اَقْبَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ مَكَّةَ اِلَى الْمَدِيْنَةِ قَالَ فَاتْبَعَهٗ سُرَاقَةُ ابْنُ مَالِكٍ جُعْشُمٍ قَالَ فَدَعَا عَلَيْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَاخَتْ فَرَسُهٗ فَقَالَ ادْعُ اللّٰهَ لِيْ وَلَا اَضُرُّكَ قَالَ فَدَعَا اللّٰهَ قَالَ فَعَطِشَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَمَرُّوْا بِرَاعِيْ غَنَمٍ قَالَ اَبُوْبَكْرِ الصِّدِّيْقُ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فَاَخَذْتُ قَدَحًا فَحَلَبْتُ فِيْهِ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى

۵۲۳۹ :براء رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مکہ سے مدینہ کو آئے تو سراقہ بن مالک نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا پیچھا کیا (مشرکوں کی طرف سے) آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کیلئے بددعا کی اس کا گھوڑا دھنس گیا (یعنی زمین نے اس کو پکڑ لیا) تو وہ بولا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میرے لئے دعا کیجئے، میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو نقصان نہیں پہنچاؤں گا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دعا کی (اس کو نجات ملی) پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پیاسے ہوئے اور بکریوں کا ایک چرانے والا ملا۔ ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا میں نے پیالہ لیا اور تھوڑا دودھ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیلئے دوہا دودھ لے کر آیا آپ صلی اللہ علیہ

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كُثْبَةً مِّنْ لَّبَنٍ فَاَتَيْتُهُ بِهِ فَشَرِبَ حَتّٰى رَضِيْتُ۔

وآلہ وسلم نے پیا یہاں تک کہ میں سمجھا بس آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کافی ہو گیا۔

٥٢٤٠ :عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اُتِيَ لَيْلَةَ اُسْرِيَ بِهِ بِاِيْلِيَآءَ بِقَدَحَيْنِ مِنْ خَمْرٍ وَّلَبَنٍ فَنَظَرَ اِلَيْهِمَا فَاَخَذَا اللَّبَنَ فَقَالَ لَهُ جِبْرِيْلُ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ هَدَاكَ لِلْفِطْرَةِ لَوْاَخَذْتَ الْخَمْرَ غَوَتْ اُمَّتُكَ۔

۵۲۴۰ :ابوہریرہؓ سے روایت ہے جس رات کو رسول اللہؐ بیت المقدس میں لائے گئے تو آپؐ کے پاس دو پیالے آئے۔ ایک میں شراب تھا اور ایک میں دودھ۔ آپؐ نے دونوں کو دیکھا اور دودھ کا پیالہ لے لیا۔ حضرت جبرائیل علیہ الصلوٰۃ والسلام نے کہا شکر ہے اس اللہ کا جس نے تم کو فطرت کی ہدایت کی (یعنی اسلام کی اور استقامت کی) اگر تم شراب کو لیتے تو تمہاری امت گمراہ ہو جاتی۔ اس حدیث کا بیان کتاب الایمان میں گزرا۔

٥٢٤١ :عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ يَقُوْلُ اُتِيَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِمِثْلِهِ وَلَمْ يَذْكُرْ بِاِيْلِيَآءَ۔

۵۲۴۱ :ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

## بَابُ اسْتِحْبَابِ تَخْمِيْرِ الْاِنَاءِ وَغَيْرِهٖ

## باب: برتن کو ڈھانپ دینے اور اور باتوں کا بیان

٥٢٤٢ :عَنْ اَبِيْ حُمَيْدٍ السَّاعِدِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ اَتَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِقَدَحِ لَبَنٍ مِّنَ النَّقِيْعِ لَيْسَ مُخَمَّرًا فَقَالَ اِلَّا خَمَّرْتَهٗ وَلَوْ تَعْرُضُ عَلَيْهِ عُوْدًا قَالَ اَبُوْحُمَيْدٍ اِنَّمَا اُمِرَ بِالْاَسْقِيَةِ اَنْ تُوْكَاَ لَيْلًا وَّ بِالْاَبْوَابِ اَنْ تَغْلَقَ لَيْلًا۔

۵۲۴۲ :ابوحمید ساعدی سے روایت ہے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس ایک پیالہ دودھ کا لایا نقیع سے (نقیع ایک مقام ہے وادی عقیق میں) جو ڈھانپا ہوا نہ تھا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''تو نے اس کو ڈھانپا کیوں نہیں ایک لکڑی ہی آڑی اس پر رکھ دیتا'' (اگر ڈھانپنے کو کچھ نہ تھا) ابوحمید نے کہا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حکم کیا رات کو مشک میں ڈاٹ لگا دینے کا اور دروازوں کو بند کرنے کا۔

٥٢٤٣ :عَنْ اَبِيْ حُمَيْدٍ السَّاعِدِيِّ قَالَ اُتِيَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِقَدَحِ لَبَنٍ بِمِثْلِهٖ قَالَ وَلَمْ يَذْكُرْ زَكَرِيَّا قَوْلَ اَبِيْ حُمَيْدٍ بِاللَّيْلِ۔

۵۲۴۳ :ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٢٤٤ :عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ كُنَّا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاسْتَسْقٰى فَقَالَ رَجُلٌ يَّا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَلَا نَسْقِيْكَ نَبِيْذًا فَقَالَ بَلٰى فَخَرَجَ الرَّجُلُ يَسْعٰى فَجَآءَ بِقَدَحٍ فِيْهِ نَبِيْذٌ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَلَّا خَمَّرْتَهٗ وَلَوْ تَعْرُضُ عَلَيْهِ عُوْدًا فَقَالَ شَرِبَ۔

۵۲۴۴ :جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ تھے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پانی مانگا۔ ایک شخص بولا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں آپ کو نبیذ پلاؤں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اچھا وہ دوڑتا گیا اور ایک پیالہ نبیذ کا لایا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا تو نے اس کو ڈھانپا کیوں نہیں ایک لکڑی ہی آڑی رکھ لیتا پھر اس کو پیا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے۔

٥٢٤٥ :عَنْ جَابِرٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ جَآءَ رَجُلٌ يُّقَالُ لَهٗ اَبُوْحُمَيْدٍ بِقَدَحٍ مِنْ لَّبَنٍ مِّنَ النَّقِيْعِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلَّا خَمَّرْتَهٗ وَلَوْ تَعْرُضُ عَلَيْهِ عَوْدًا۔

۵۲۴۵: جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے ایک شخص جس کو ابوحمید کہتے تھے نقیع سے ایک دودھ کا پیالہ لایا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''تو نے اس کو ڈھانپا کیوں نہیں کاش ایک لکڑی ہی آڑی رکھ دیتا۔

٥٢٤٦ :عَنْ جَابِرٍ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اَنَّهٗ قَالَ غُطُّوا الْاِنَآءَ وَاَوْكُوا السِّقَآءَ وَاَغْلِقُوْا الْبَابَ وَاَطْفِئُوا السِّرَاجَ فَاِنَّ الشَّيْطَانَ لَايَحُلُّ سِقَآءً وَّلَا يَفْتَحُ بَابًا وَّلَا يَكْشِفُ اِنَآءً فَاِنْ لَّمْ يَجِدْ اَحَدُكُمْ اِلَّا اَنْ يَّعْرُضَ عَلٰى اِنَآئِهٖ عُوْدًا وَيَذْكُرَاسْمَ اللّٰهِ فَلْيَفْعَلْ فَاِنَّ الْفُوَيْسِقَةَ تُضْرِمُ عَلٰى اَهْلِ الْبَيْتِ بَيْتَهُمْ وَلَمْ يَذْكُرْ قُتَيْبَةُ فِيْ حَدِيْثِهٖ وَاَغْلِقُوا لْبَابَ۔

۵۲۴۶: جابرؓ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ڈھانپ دو برتن کو اور ڈاٹ لگا دو مشک کو اور بھیڑ دو دروازوں کو اور بجھا دو چراغ کو کیونکہ شیطان مشک نہیں کھولتا اور دروازہ نہیں کھولتا اور برتن نہیں کھولتا پھر اگر تم میں سے کسی کو کچھ نہ ملے سوا ایک لکڑی کے اسی کو آڑا رکھ لے اور اللہ کا نام لیوے اس لئے کہ چوہیا لوگوں کے گھر جلا دیتی ہے'' (چراغ کی بتی کھینچ کر آگ لگا دیتی ہے) قتیبہ کی روایت میں دروازہ بند کرنے کا ذکر نہیں ہے۔

٥٢٤٧ :عَنْ جَابِرٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ غَيْرَ اَنَّهٗ قَالَ وَاَكْفِؤُا الْاِنَآءَ اَوْخَمِّرُ والْاِنَآءَ وَلَمْ يَذْكُرْ تَعْرِيْضَ الْعُوْدِ عَلَى الْاِنَآءِ۔

۵۲۴۷: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔ اس روایت میں آڑی لکڑی رکھنے کا ذکر نہیں ہے۔

٥٢٤٨ :عَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَغْلِقُوا الْبَابَ فَذَكَرَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ اللَّيْثِ غَيْرَ اَنَّهٗ قَالَ وَخَمِّرُ والْاٰنِيَةَ وَقَالَ تُضْرِمُ عَلٰى اَهْلِ الْبَيْتِ ثِيَابَهُمْ۔

۵۲۴۸: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٢٤٩ :عَنْ جَابِرٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِ حَدِيْثِهِمْ وَقَالَ وَالْفُوَيْسِقَةُ تُضْرِمُ الْبَيْتَ عَلٰى اَهْلِهٖ ۔

۵۲۴۹: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٢٥٠ :عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا كَانَ جُنْحُ اللَّيْلِ اَوْ اَمْسَيْتُمْ فَكُفُّوْا صِبْيَانَكُمْ فَاِنَّ الشَّيْطَانَ يَنْتَشِرُ حِيْنَئِذٍ فَاِذَا ذَهَبَ سَاعَةٌ مِّنَ اللَّيْلِ فَخَلُّوْهُمْ وَاَغْلِقُوا

۵۲۵۰: جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''جب رات کی تاریکی آ جاوے یا شام ہو تو اپنے بچوں کو مت نکلنے دو اس لئے کہ شیطان اس وقت پھیل جاتے ہیں پھر جب ایک گھڑی رات گزر جاوے تو ان کو چھوڑ دو اور دروازے بند کرلو اور اللہ تعالیٰ کا نام لو اس لئے کہ شیطان بند دروازے نہیں کھولتا اور اپنی مشکوں پر

الْاَبْوَابَ وَاذْكُرُوْا اسْمَ اللّٰهِ فَاِنَّ الشَّيْطَانَ لَا يَفْتَحُ بَابًا مُّغْلَقًا وَاَوْكُوْا قِرَبَكُمْ وَاذْكُرُو اللّٰهِ وَخَمِّرُوْا اٰنِيَتَكُمْ وَاذْكُرُوا اسْمَ اللّٰهِ وَلَوْ اَنْ تَعْرُضُوْا عَلَيْهَا شَيْئًا وَّاَطْفِئُوْا مَصَابِيْحَكُمْ۔

ڈاٹ لگا دو اور اللہ عزوجل کا نام لو اور اپنے برتنوں کو ڈھانپ دو اور اللہ کا نام لو اگر کوئی برتن ڈھانکنے کو نہ ملے تو ان پر آڑا کچھ رکھ دو اور اپنے چراغوں کو بجھا دو‘‘۔

٥٢٥١ :عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يَقُوْلُ نَحْوًا مِّمَّآ اَخْبَرَ عَطَآءٌ اِلَّآ اَنَّهٗ لَا يَقُوْلُ اذْكُرُوا اسْمَ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ۔

۵۲۵۱: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٢٥٢ :عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ عَنْ عَطَآءٍ وَّعَمْرِو بْنِ دِيْنَارٍ كَرِوَايَةِ رَوْحٍ۔

۵۲۵۲: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٢٥٣ :عَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تُرْسِلُوْا فَوَاشِيَكُمْ وَصِبْيَانَكُمْ اِذَا غَابَتِ الشَّمْسُ حَتّٰى تَذْهَبَ فَحْمَةُ الْعِشَاءِ فَاِنَّ الشَّيَاطِيْنَ تُبْعَثُ اِذَا غَابَتِ الشَّمْسُ حَتّٰى تَذْهَبَ فَحْمَةُ الْعِشَآءِ۔

۵۲۵۳: جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اپنے جانوروں کو مت چھوڑو اور بچوں کو جب آفتاب ڈوبے یہاں تک کہ عشاء کی تاریخی جاتی رہے کیونکہ شیاطین بھیجے جاتے ہیں آفتاب ڈوبتے ہی عشاء کی تاریکی جانے تک‘‘۔

٥٢٥٤ :عَنْ جَابِرٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِنَحْوِ حَدِيْثِ زُهَيْرٍ۔

۵۲۵۴: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٢٥٥ :عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ غَطُّوا الْاِنَآءَ وَاَوْكُوْا السِّقَآءَ فَاِنَّ فِي السَّنَةِ لَيْلَةً يَنْزِلُ فِيْهَا وَبَآءٌ لَّا يَمُرُّ بِاِنَآءٍ لَّيْسَ عَلَيْهِ غِطَآءٌ اَوْسِقَآءٍ لَّيْسَ عَلَيْهِ وِكَآءٌ اِلَّا نَزَلَ فِيْهِ مِنْ ذٰلِكَ الْوَبَآءِ۔

۵۲۵۵: جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے میں نے سنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے تھے ’’برتن ڈھانپ دو اور مشک بند کر دو اس لئے کہ سال میں ایک رات ایسی ہوتی ہے جس میں وبا اترتی ہے پھر وہ وبا جو برتن کھلا پاتی ہے یا مشک کھلی پاتی ہے اس میں سما جاتی ہے۔

تشریح ۞ اور جو کوئی اس برتن کے کھانے میں سے کھاتا ہے یا اس پانی میں سے پیتا ہے اس کو وبا ہو جاتی ہے اسی طرح لوگوں میں وبا پھیل جاتی ہے۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ وبا حکم الٰہی ہے پانی یا ہوا کے فساد سے وبا نہیں ہوتی اور اس کی دلیل یہ ہے کہ ایک ہی ہوا اور ایک ہی پانی کو بہت سے آدمی استعمال کرتے ہیں اور پھر بعضوں کو وبا ہوتی ہے بعضوں کو نہیں ہوتی۔ ایک مدت سے ڈاکٹر اور حکیم وبا کی علت دریافت کر رہے ہیں اور اس کے واسطے بہت سی خاک اڑا رہے ہیں پر آج کی تاریخ تک کوئی علت ایسی معلوم نہیں ہوئی جس پر پورا پورا اطمینان ہو سکے۔ بعض کہتے ہیں کہ وبا کی علت پانی کا فساد ہے اور ہمیشہ پانی کو گرم کر کے پھر کوئلوں اور ریت میں پکا کر پینا چاہئے۔ بعض کہتے ہیں یہ ہوا کا فساد ہے اور اس سے گریز نہیں بجز اس کے کہ چونا کے ڈھیر یا کوئلوں کو گھر میں رکھیں سرکہ دیواروں پر چھڑکیں نجاست کو دور کریں سڑی چیز کو داب دیں ڈامر گندھک کے

دھونی دیں کافور سونگھیں۔ بعض کہتے ہیں کہ یہ گوشت کے فساد سے پیدا ہوتی ہے بعض کہتے ہیں ترکاریوں کے فساد سے۔ بعض کہتے ہیں کہ ہر ایک آدمی کے جسم میں یہ زہر رہتا ہے اور جب پھیل جاتا ہے اور خون میں مل جاتا ہے تو کالرا کا مرض پیدا ہوتا ہے واللہ اعلم بالصواب۔

٥٢٥٦ :عَنْ لَيْثِ بْنِ سَعْدٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ غَيْرَ اَنَّهُ قَالَ فَاِنَّ فِي السَّنَةِ يَوْمًا يَنْزِلُ فِيْهِ وَبَآءٌ وَّزَادَفِيْ اٰخِرِالْحَدِيْثِ قَالَ اللَّيْثُ فَالْاَعَاجِمُ عِنْدَنَا يَتَّقُوْنَ ذٰلِكَ فِيْ كَانُوْنِ الْاَوَّلِ۔

۵۲۵۶: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں یہ ہے کہ سال میں ایک دن وبا اترتی ہے اور لیث نے کہا کہ ہمارے ملک میں عجم کے لوگ کانون اول میں اس سے بچتے ہیں (کانون[1] اول وہ مہینہ ہے جب آفتاب برج قوس کے بیچ میں آجاتا ہے اور کانون ثانی وہ مہینہ ہے جو دلو[2] میں آتا ہے)

٥٢٥٧ :عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا تَتْرُكُوا النَّارَ فِيْ بُيُوْتِكُمْ حِيْنَ تَنَامُوْنَ۔

۵۲۵۷: عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا مت چھوڑو انگار کو اپنے گھروں میں جب سونے لگو۔

٥٢٥٨ :عَنْ اَبِيْ مُوْسٰى رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ احْتَرَقَ بَيْتٌ عَلٰى اَهْلِهٖ بِالْمَدِيْنَةِ مِنَ اللَّيْلِ فَلَمَّا حُدِّثَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِشَانِهِمْ قَالَ اِنَّ هٰذِهِ النَّارَ اِنَّمَا هِيَ عَدُوٌّ لَّكُمْ فَاِذَا نِمْتُمْ فَاطْفِئُوْهَا عَنْكُمْ۔

۵۲۵۸: ابوموسیٰ سے روایت ہے رات کو مدینہ مبارک میں کسی کا گھر جل گیا جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اس کی خبر ہوئی تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا یہ آگ تمہاری دشمن ہے جب سونے لگو اس کو بجھادو۔

## بَابُ اٰدَابِ الطَّعَامِ وَالشَّرَابِ

## باب: کھانے اور پینے اور سونے کے آداب کا بیان

٥٢٥٩ :عَنْ حُذَيْفَةَ قَالَ كُنَّا اِذَا حَضَرْنَا مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ طَعَامًا لَمْ نَضَعْ اَيْدِيَنَا حَتّٰى يَبْدَاَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَيَضَعَ يَدَهٗ وَاِنَّا حَضَرْنَا مَعَهٗ مَرَّةً طَعَامًا فَجَآءَتْ جَارِيَةٌ كَاَنَّهَا تُدْفَعُ فَذَهَبَتْ لِتَضَعَ يَدَهَا فِي الطَّعَامِ فَاَخَذَ رَسُوْلُ اللّٰهِ بِيَدِهَا ثُمَّ جَآءَ اَعْرَابِيٌّ كَاَنَّمَا يُدْفَعُ فَاَخَذَ بِيَدِهٖ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ الشَّيْطَانَ يَسْتَحِلُّ الطَّعَامَ اَنْ لَّا يُذْكَرَاسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ وَاِنَّهٗ

۵۲۵۹: حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے ہم جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ کھانا کھاتے تو اپنے ہاتھ نہ ڈالتے جب تک آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم شروع نہ کرتے اور ہاتھ نہ ڈالتے۔ ایک بار ہم آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ کھانے پر موجود تھے، ایک لڑکی آئی دوڑتی ہوئی جیسے کوئی اس کو ہانک رہا ہے اور اس نے اپنا ہاتھ کھانے میں ڈالنا چاہا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کا ہاتھ پکڑ لیا پھر ایک گنوار دوڑتا ہوا آیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کا ہاتھ تھام لیا، پھر فرمایا کہ شیطان اس کھانے پر قدرت رکھتا ہے جس پر اللہ تعالیٰ کا نام لیا نہ جاوے اور وہ ایک لڑکی کو لایا اس کھانے پر قدرت حاصل کرنے کو۔ میں نے اس کا ہاتھ پکڑ لیا پھر اس گنوار کو

---

[1] کانون الاول شامی زبان میں دسمبر کو کہتے ہیں اور کانون الثانی جنوری کو ۱۲ع س۔

[2] عربی مہینہ کا نام فصول الشتاء میں آتا ہے۔

جَآءَ بِهٰذِهِ الْجَارِيَةِ لِيَسْتَحِلَّ بِهَا فَاَخَذْتُ بِيَدِهَا فَجَآءَ بِهٰذَا الْاَعْرَابِيِّ لِيَسْتَحِلَّ بِهٖ فَاَخَذْتُ بِيَدِهٖ وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ اِنَّ يَدَهٗ فِيْ يَدِيْ مَعَ يَدِهَا۔

لایا اسی غرض سے، میں نے اس کا بھی ہاتھ پکڑ لیا قسم اس کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ شیطان کا ہاتھ میرے ہاتھ میں ہے اس لڑکی کے ہاتھ کے ساتھ۔

تشریح ۞ نووی علیہ الرحمۃ نے کہا اس حدیث سے یہ نکلا کہ کھانے سے پہلے بسم اللہ کہنا چاہئے اور بہتر یہ ہے کہ پکار کر کہے تا کہ جو بھول گیا ہو وہ بھی سن کر کہے اور جو شروع میں بسم اللہ کہنا بھول جاوے اور کھانے میں یاد آوے، تو بسم اللہ اولہ وآخرہ کہہ لیوے اور جنابت یا حیض بسم اللہ کہنے کا مانع نہیں ہے۔ اب ٹھیک مذہب جس پر جمہور علماء ہیں۔ سلف اور خلف کے محدثین اور فقہاء اور متکلمین وہ یہ ہے کہ یہ حدیث اور جو حدیثیں شیطان کے کھانے کے باب میں آئیں وہ سب اپنے ظاہر پر محمول ہیں اور شیطان حقیقتاً کھاتا ہے اس لئے کہ عقلاً یہ محال نہیں ہے اور شرع نے اس کا انکار نہیں کیا ہے بلکہ ثابت کیا تو واجب ہے قبول کرنا اس کا اور اعتقاد رکھنا اس پر۔ انتہی مختصراً

٥٢٦٠ :عَنْ حُذَيْفَةَ بْنِ الْيَمَانِ قَالَ كُنَّا اِذَا دُعِيْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ اِلٰى طَعَامٍ فَذَكَرَ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ اَبِيْ مُعَاوِيَةَ وَقَالَ كَاَنَّمَا يُطْرَدُ وَفِي الْجَارِيَةِ كَاَنَّهَا تُطْرَدُ وَقَدَّمَ مَجِيْءَ الْاَعْرَابِيِّ فِيْ حَدِيْثِهٖ قَبْلَ مَجِيْءِ الْجَارِيَةِ وَزَادَ فِيْ اٰخِرِ الْحَدِيْثِ ثُمَّ ذَكَرَ اسْمَ اللّٰهِ وَاَكَلَ۔

۵۲۶۰: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں پہلے گنوار کے آنے کا ذکر نہیں ہے اور آخیر حدیث میں اتنا زیادہ ہے کہ پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اللہ کا نام لیا اور کھایا۔

٥٢٦١ :عَنِ الْاَعْمَشِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَقَدَّمَ مَجِيْءَ الْجَارِيَةِ عَلٰى مَجِيْءِ الْاَعْرَابِيِّ۔

۵۲۶۱: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٢٦٢ :عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ سَمِعَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اِذَا دَخَلَ الرَّجُلُ بَيْتَهٗ فَذَكَرَاللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ عِنْدَ دُخُوْلِهٖ وَعِنْدَ طَعَامِهٖ قَالَ قَالَ الشَّيْطَانُ لَامَبِيْتَ لَكُمْ وَلَاعَشَآءَ وَاِذَادَخَلَ فَلَمْ يَذْكُرِ اللّٰهِ عِنْدَ دُخُوْلِهٖ قَالَ الشَّيْطَانُ اَدْرَكْتُمُ الْمَبِيْتَ وَاِذَا لَمْ يَذْكُرِ اللّٰهَ عِنْدَ طَعَامِهٖ قَالَ اَدْرَكْتُمُ الْمَبِيْتَ وَالْعَشَآءَ۔

۵۲۶۲: جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جب آدمی اپنے گھر میں جاتا ہے پھر گھر میں گھستے وقت اور کھاتے وقت اللہ عزوجل کا نام لیتا ہے تو شیطان (اپنے رفیقوں اور دوسرے تابعداروں سے) کہتا ہے نہ تمہارے رہنے کا ٹھکانا ہے نہ کھانا ہے اور جب گھر میں گھستے وقت اللہ کا نام نہیں لیتا تو شیطان کہتا ہے تمہیں رہنے کا ٹھکانا تو مل گیا اور جب کھاتے وقت اللہ کا نام نہیں لیتا تو شیطان کہتا ہے تمہارے رہنے کا بھی ٹھکانا ہوا اور کھانا بھی ملا۔

٥٢٦٣ :عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يَقُوْلُ اَنَّهٗ سَمِعَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ بِمِثْلِ حَدِيْثِ عَاصِمٍ اِلَّا اَنَّهٗ قَالَ وَاِنْ لَّمْ يَذْكُرِ اسْمَ اللّٰهِ عِنْدَ طَعَامِهٖ وَاِنْ لَّمْ

۵۲۶۳: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

يَذْكُرِ اسْمَ اللّٰهِ عِنْدَ دُخُوْلِهٖ۔

٥٢٦٤ :عَنْ جَابِرٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا تَأْكُلُوْا بِالشِّمَالِ فَاِنَّ الشَّيْطَانَ يَأْكُلُ بِالشِّمَالِ۔

۵۲۶۴: جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ”بائیں ہاتھ سے مت کھاؤ کیونکہ شیطان بائیں ہاتھ سے کھاتا ہے۔“

٥٢٦٥ :عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَآ اَكَلَ اَحَدُكُمْ فَلْيَأْكُلْ بِيَمِيْنِهٖ وَاِذَا شَرِبَ فَلْيَشْرَبْ بِيَمِيْنِهٖ فَاِنَّ الشَّيْطَانَ يَأْكُلُ بِشِمَالِهٖ وَيَشْرَبُ بِشِمَالِهٖ۔

۵۲۶۵: عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ”جب تم میں سے کوئی کھاوے تو داہنے ہاتھ سے کھاوے اور جب پئے تو داہنے ہاتھ سے پئے اس لیے کہ شیطان بائیں ہاتھ سے کھاتا ہے اور بائیں ہاتھ سے پیتا ہے۔“

تشریح ۞ نووی علیہ الرحمۃ نے کہا اس حدیث سے یہ نکلا کہ داہنے ہاتھ سے کھانا اور پینا مستحب ہے اور بائیں ہاتھ سے مکروہ ہے اگر عذر ہو تو بائیں ہاتھ سے بھی درست ہے۔

٥٢٦٦ :عَنِ الزُّهْرِيِّ بِاِسْنَادِ سُفْيَانَ ۔

۵۲۶۶: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٢٦٧ :عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يَأْكُلَنَّ اَحَدٌ مِنْكُمْ بِشِمَالِهٖ وَلَا يَشْرَبَنَّ بِهَا فَاِنَّ الشَّيْطَانَ يَأْكُلُ بِشِمَالِهٖ وَيَشْرَبُ بِهَا قَالَ وَكَانَ نَافِعٌ يَزِيْدُ فِيْهَا وَلَا يَأْخُذُبِهَا وَلَا يُعْطِي بِهَا وَفِيْ رِوَايَةِ اَبِي الطَّاهِرِ لَا يَأْكُلَنَّ اَحَدُكُمْ۔

۵۲۶۷: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ”کوئی تم میں سے نہ کھاوے اپنے بائیں ہاتھ سے اور نہ پئے بائیں ہاتھ سے کیونکہ شیطان کھاتا ہے بائیں ہاتھ سے اور پیتا ہے۔“ اس سے نافع کی روایت میں اتنا زیادہ ہے کہ نہ لیوے اور نہ دیوے بائیں ہاتھ سے۔

٥٢٦٨ :عَنْ سَلَمَةَ بْنِ الْاَكْوَعِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ رَجُلًا اَكَلَ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِشِمَالِهٖ فَقَالَ كُلْ بِيَمِيْنِكَ قَالَ لَآ اَسْتَطِيْعُ قَالَ لَا اسْتَطَعْتَ مَا مَنَعَهٗ اِلَّا الْكِبْرُ قَالَ فَمَا رَفَعَهَا اِلٰى فِيْهِ۔

۵۲۶۸: سلمہ بن اکوع سے روایت ہے ایک شخص نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس بائیں ہاتھ سے کھایا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ”داہنے ہاتھ سے کھاؤ“ وہ بولا مجھ سے نہیں ہوسکتا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اللہ کرے تجھ سے نہ ہو سکے اور اس نے غرور کی راہ سے ایسا کیا تھا۔ وہ اس ہاتھ کو منہ تک نہ اٹھا سکا۔

تشریح ۞ اس کا ہاتھ رہ گیا یہ سزا ہے اللہ اور اس کے رسول کی مخالفت کی۔ بعض نے کہا یہ شخص منافق تھا اور اس کا نام بسر بن راعی العیر تھا اس حدیث سے یہ نکلا کہ جو کوئی بلا عذر شریعت کی مخالفت کرے اس پر بددعا کرنا درست ہے۔

٥٢٦٩ :عَنْ عُمَرَ بْنِ اَبِيْ سَلَمَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ كُنْتُ فِيْ حِجْرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَكَانَتْ يَدِيْ تَطِيْشُ فِي

۵۲۶۹: عمر بن ابی سلمہؓ سے روایت ہے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی گود میں تھا (کیونکہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عمرؓ کی ماں ام سلمہؓ سے نکاح کیا تھا) اور میرا ہاتھ پیالہ میں سب طرف گھوم رہا تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ

الصَّحْفَةِ فَقَالَ لِیْ یَاغُلَامُ سَمِّ اللّٰهَ وَكُلْ بِیَمِیْنِكَ وَ وَكُلْ مِمَّا یَلِیْكَ۔

وآلہ وسلم نے فرمایا ''اے لڑکے اللہ تعالیٰ کا نام لے اور داہنے ہاتھ سے کھا اور جو پاس ہو ادھر سے کھا۔''

٥٢٧٠ :عَنْ عُمَرَ بْنِ اَبِیْ سَلَمَةَ اَنَّهٗ قَالَ اَكَلْتُ یَوْمًا مَّعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَجَعَلْتُ اٰخُذُ مِنْ لَّحْمٍ حَوْلَ الصَّحْفَةِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ كُلْ مِمَّا یَلِیْكَ۔

۵۲۷۰: عمر بن ابی سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے ایک روز میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ کھایا تو میں نے پیالہ کے سب کناروں سے گوشت لینا شروع کیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اپنے پاس کی طرف سے کھا۔

٥٢٧١ :عَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ رَّضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ نَهٰى النَّبِیُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ عَنِ اخْتِنَاثِ الْاَسْقِیَةِ۔

۵۲۷۱: حضرت ابوسعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے۔ منع کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مشک کے منہ کو الٹ کر پینے سے (ایسا نہ ہو کوئی کیڑا وغیرہ منہ میں چلا جاوے)۔

٥٢٧٢ :عَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیِّ اَنَّهٗ قَالَ نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ عَنِ اخْتِنَاثِ الْاَسْقِیَةِ اَنْ یُّشْرَبَ مِنْ اَفْوَاهِهَا۔

۵۲۷۲: ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے منع کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مشکوں کو الٹ کر ان کے منہ سے پانی پینے سے۔

٥٢٧٣ :عَنِ الزُّهْرِیِّ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ غَیْرَ اَنَّهٗ قَالَ وَاخْتِنَاثُهَا اَنْ یُّقْلَبَ رَاْسُهَا ثُمَّ یُشْرَبَ مِنْهُ۔

۵۲۷۳: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

## بَابُ فِی الشُّرْبِ قَائِمًا

## باب: کھڑے ہو کر پانی پینے کا بیان

٥٢٧٤ :عَنْ اَنَسٍ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ زَجَرَ عَنِ الشُّرْبِ قَائِمًا۔

۵۲۷۴: انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے منع کیا کھڑے ہو کر پینے سے۔

٥٢٧٥ :عَنْ اَنَسٍ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ نَهٰى اَنْ یَّشْرَبَ الرَّجُلُ قَائِمًا قَالَ قَتَادَةُ فَقُلْنَا فَالْاَ كْلُ فَقَالَ ذَاكَ اَشَرُّ وَاَخْبَثُ۔

۵۲۷۵: انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے منع کیا کھڑے ہو کر پانی وغیرہ پینے سے قتادہ نے کہا ہم نے کہا اور کھڑے ہو کر کھانا کیسا ہے؟ انس نے کہا یہ تو اور زیادہ برا ہے۔

تشریح ۞ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے زمزم کا پانی کھڑے ہو کر پیا تو یہ نہی تنزیہی ہے اور کھڑے ہو کر پینا بھی جائز ہے۔ (نوویؒ)

٥٢٧٦: عَنْ اَنَسٍ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَلَمْ یَذْكُرْ قَوْلَ قَتَادَةَ۔

۵۲۷۶: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں قتادہ کا قول مذکور نہیں ہے۔

٥٢٧٧ :عَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ زَجَرَ عَنِ الشُّرْبِ قَائِمًا۔

۵۲۷۷: حضرت ابوسعید خدری سے روایت ہے منع کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کھڑے ہو کر پینے سے۔

٥٢٧٨ :عَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ نَهٰی عَنِ الشُّرْبِ قَائِمًا۔

۵۲۷۸: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٢٧٩ :عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ یَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لَایَشْرَبَنَّ اَحَدُ کُمْ قَائِمًا فَمَنْ نَسِیَ فَلْیَسْتَقِیْ۔

۵۲۷۹: ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کوئی تم سے کھڑا ہو کر نہ پیئے اور جو بھولے سے پی لے تو قے کر ڈالے۔

٥٢٨٠ :عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَّضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ شَرِبَ مِنْ زَمْزَمَ فَشَرِبَ وَهُوَ قَائِمٌ۔

۵۲۸۰: ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو زمزم کا پانی پلایا اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کھڑے تھے۔

٥٢٨١ :عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَّضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ سَقَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مِنْ زَمْزَمَ وَهُوَ قَائِمٌ۔

۵۲۸۱: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے زمزم کا پانی ایک ڈول سے پیا کھڑے ہو کر۔

٥٢٨٢ :عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَّضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ سَقَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مِنْ زَمْزَمَ وَهُوَ قَائِمٌ۔

۵۲۸۲: ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے زمزم میں سے پیا کھڑے ہو کر۔

٥٢٨٣ :عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ سَقَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مِنْ زَمْزَمَ فَشَرِبَ قَائِمًا وَاسْتَسْقٰی وَهُوَ عِنْدَ الْبَیْتِ۔

۵۲۸۳: ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو زمزم کا پانی پلایا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پیا کھڑے ہو کر اور پانی مانگا کعبہ کے پاس۔

٥٢٨٤ :عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَفِیْ حَدِیْثِهِمَا فَاَتَیْتُهُ بِدَلْوٍ۔

۵۲۸۴: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

## بَابُ کَرَاهَةِ التَّنَفُّسِ فِیْ نَفْسِ الْاِنَاءِ وَاسْتِحْبَابِ التَّنَفُّسِ ثَلٰثًا خَارِجَ الْاِنَاءِ

## باب: پانی پینے میں برتن کے اندر سانس لینا مکروہ ہے اور باہر مستحب ہے

٥٢٨٥ :عَنْ اَبِیْ قَتَادَةَ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ نَهٰی اَنْ یُّتَنَفَّسَ فِی الْاِنَاءِ۔

۵۲۸۵: ابوقتادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے منع کیا برتن کے اندر ہی سانس لینے سے۔

٥٢٨٦ :عَنْ اَنَسٍ رَّضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ کَانَ یَتَنَفَّسُ فِی الْاِنَاءِ ثَلٰثًا۔

۵۲۸۶: انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تین بار سانس لیتے برتن میں (یعنی پینے میں برتن کے باہر تین گھونٹ میں پیتے۔)

٥٢٨٧ :عَنْ اَنَسٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَتَنَفَّسُ فِي الشَّرَابِ ثَلَاثًا وَّيَقُوْلُ اِنَّهُ اَرْوٰى وَاَبْرَأُ وَاَمْرَءُ قَالَ اَنَسٌ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ وَاَنَا اَتَنَفَّسُ فِي الشَّرَابِ ثَلَاثًا۔

۵۲۸۷: حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پینے میں تین بار سانس لیتے اور فرماتے ”ایسا کرنے سے خوب سیری ہوتی ہے اور پیاس خوب بجھتی ہے یا بیماری سے تندرستی ہوتی ہے اور پانی اچھی طرح ہضم ہوتا ہے“۔ انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا میں بھی پانی پینے میں تین بار سانس لیتا ہوں۔

٥٢٨٨ :عَنْ اَنَسٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهِ وَقَالَ فِي الْاِنَاءِ۔

۵۲۸۸: ترجمہ وہ جو اوپر گزرا۔

## بَابُ اسْتِحْبَابِ اِدَارَةِ الْمَآءِ وَاللَّبَنِ وَنَحْوِهِمَا عَلٰى يَمِيْنِ الْمُبْتَدِئ

## باب: دودھ یا پانی یا کوئی چیز شروع کرنے والے کے داہنی طرف سے تقسیم کرنا

٥٢٨٩ :عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اُتِيَ بِلَبَنٍ قَدْ شِيْبَ بِمَآءٍ وَعَنْ يَّمِيْنِهٖ اَعْرَابِيٌّ وَعَنْ يَّسَارِهٖ اَبُوْبَكْرٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فَشَرِبَ ثُمَّ اَعْطَى الْاَعْرَابِيَّ وَقَالَ الْاَيْمَنَ فَالْاَيْمَنَ۔

۵۲۸۹: حضرت انسؓ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ کے پاس دودھ آیا۔ جس میں پانی ملا تھا۔ آپؐ کے داہنی طرف ایک دیہاتی شخص تھا اور بائیں طرف ابوبکر صدیقؓ تھے۔ آپ ﷺ نے دودھ پیا پھر دیہاتی شخص کو دیا اور فرمایا داہنی طرف سے شروع کرنا چاہیے، پھر داہنی طرف سے (اگر چہ داہنی طرف وہ شخص ہو جو بائیں طرف والے سے رتبہ میں کم ہو۔)

٥٢٩٠ :عَنْ اَنَسٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَدِمَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمَدِيْنَةَ وَاَنَا ابْنُ عَشْرٍ وَّمَاتَ وَاَنَا ابْنُ عِشْرِيْنَ وَكُنَّ اُمَّهَاتِيْ يُحَثِّثْنَنِيْ عَلٰى خِدْمَتِهٖ فَدَخَلَ عَلَيْنَا دَارَنَا فَحَلَبْنَا لَهٗ مِنْ شَاةٍ دَاجِنٍ وَّشِيْبَ لَهٗ مِنْ بِئْرٍ فِي الدَّارِ فَشَرِبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لَهٗ عُمَرُ وَاَبُوْبَكْرٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا عَنْ شِمَالِهٖ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَعْطِ اَبَابَكْرٍ فَاَعْطَاهُ اَعْرَابِيًّا عَنْ يَّمِيْنِهٖ وَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْاَيْمَنَ فَالْاَيْمَنَ۔

۵۲۹۰: حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مدینہ میں تشریف لائے، اس وقت میں دس برس کا تھا اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے وفات پائی اس وقت میں بیس برس کا تھا، اور میری مائیں رغبت دلاتیں مجھ کو آپ صلی اللہ علی وآلہ وسلم کی خدمت کرنے کی۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہمارے گھر میں آئے ہم نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لیے ایک پلی ہوئی بکری کا دودھ دوہا اور گھر میں ایک کنواں تھا اس کا پانی اس دودھ میں ملایا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کو پیا، حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ ابوبکر کو دیجئے آپ نے عرابی کو دیا وہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے داہنے طرف بیٹھا تھا اور فرمایا داہنے سے شروع کرنا چاہیے پھر داہنے سے۔

٥٢٩١ :عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ يُحَدِّثُ قَالَ اَتَانَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِيْ دَارِنَا فَاسْتَسْقٰى فَحَلَبْنَا

۵۲۹۱: انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہمارے گھر آئے اور پانی مانگا ہم نے بکری کا

لَهُ شَاةً ثُمَّ شُبْتُهُ مِنْ مَّاءِ بِئْرِیْ هٰذِهٖ قَالَ فَاَعْطَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَشَرِبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَاَبُوْ بَكْرٍ عَنْ يَّسَارِهٖ وَعُمَرُ وِجَاهَهٗ وَاَعْرَابِیٌّ عَنْ يَّمِيْنِهٖ قَالَ فَلَمَّافَرَغَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مِنْ شُرْبِهٖ قَالَ عُمَرُ هٰذَا اَبُوْبَكْرٍ يَّا رَسُوْلَ اللّٰهِ يُرِيْهِ اِيَّاهُ فَاَعْطَاهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ الْاَعْرَابِیَّ وَتَرَكَ اَبَا بَكْرٍ وَعُمَرَ وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ الْاَيْمَنُوْنَ الْاَيْمَنُوْنَ قَالَ اَنَسٌ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فَهِیَ سُنَّةٌ فَهِیَ سُنَّةٌ فَهِیَ سُنَّةٌ۔

دودھ دوہا پھر اس میں پانی ملایا اپنے کنوئیں سے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پیا اور ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بائیں طرف بیٹھے تھے اور عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سامنے اور داہنی طرف ایک اعرابی تھا، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اعرابی کو دیا اور ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو نہیں دیا اور فرمایا داہنی طرف والے مقدم ہیں پھر داہنے طرف والے۔ انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا یہ تو سنت ہے سنت ہے۔

٥٢٩٢ :عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدِنِ السَّاعِدِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اُتِیَ بِشَرَابٍ فَشَرِبَ مِنْهُ وَعَنْ يَّمِيْنِهٖ غُلَامٌ وَّعَنْ يَّسَارِهٖ اَشْيَاخٌ فَقَالَ لِغُلَامٍ اَتَاْذَنُ لِیْ اَنْ اُعْطِیَ هٰؤُلَآءِ فَقَالَ الْغُلَامُ لَا وَاللّٰهِ لَاۤ اُوْثِرُ بِنَصِيْبِیْ مِنْكَ اَحَدًا فَقَالَ فَتَلَّهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِیْ يَدِهٖ۔

۵۲۹۲: ابن سعد ساعدی سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس پینے کی کوئی چیز آئی۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پیا اور داہنی طرف آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ایک لڑکا تھا اور بائیں طرف بڑے لوگ تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے لڑکے سے فرمایا تو مجھ کو اجازت دیتا ہے پہلے ان لوگوں کو دینے کی وہ بولا نہیں قسم اللہ کی میں اپنا حصہ دوسرے کسی کو نہیں دینا چاہتا یہ سن کر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس لڑکے کے ہاتھ میں دے دیا۔

تشریح ۞ بعض نے کہا وہ لڑکے عبداللہ بن عباسؓ تھے اور بڑوں میں خالد بن الولید تھے اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے لڑکے سے اجازت مانگی اس لیے کہ اس کی ناراضگی کا ڈر نہ تھا اور گنوار سے اجازت نہ مانگی اس ڈر سے کہ وہ ناراض نہ ہو اور تباہ ہو جاوے اور داہنی طرف سے پلانا وغیرہ مسنون ہے بلاخلاف اور مالک سے اس کی تخصیص پلانے ہی سے منقول ہے (نووی)

٥٢٩٣ :عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهٖ وَلَمْ يَقُوْلَا فَتَلَّهٗ وَلٰكِنْ فِیْ رِوَايَةِ يَعْقُوْبَ فَاَعْطَاهُ اِيَّاهُ۔

۵۲۹۳: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

## بَابُ اسْتِحْبَابِ لَعْقِ الْاَصَابِعِ

## باب: کھانے کے بعد انگلیاں چاٹنا مستحب ہے

٥٢٩٤ :عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَّضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اَكَلَ اَحَدُكُمْ طَعَامًا فَلَا يَمْسَحْ يَدَهٗ حَتّٰى

۵۲۹۴: ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ”جب کوئی تم میں سے کھانا کھاوے تو اپنا ہاتھ نہ پونچھے جب تک اس کو چاٹ نہ لیوے یا چٹا نہ دیوے“ (اپنی بی بی یا بچہ یا لونڈی کو

يَلْعَقَهَا اَوْيُلْعِقَهَا۔

جو برا نہ مانیں بلکہ خوش ہوں)۔

٥٢٩٥ :عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اَكَلَ اَحَدُ كُمْ مِنَ الطَّعَامِ فَلَا يَمْسَحْ يَدَهٗ حَتّٰى يَلْعَقَهَآ اَوْ يُلْعِقَهَا۔

۵۲۹۵:ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے ایسی ہی روایت ہے۔

٥٢٩٦ :عَنْ كَعْبِ ابْنِ مَالِكٍ قَالَ رَاَيْتُ النَّبِيَّ يَلْعَقُ اَصَابِعَهُ الثَّلَاثَ مِنَ الطَّعَامِ وَلَمْ يَذْكُرِ ابْنُ حَاتِمٍ اِلثَّلَاثَ وَقَالَ ابْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ فِيْ رِوَايَتِهٖ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ كَعْبٍ عَنْ اَبِيْهِ۔

۵۲۹۶: کعب بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اپنی تینوں انگلیاں چاٹتے ہوئے دیکھا کھانے کے بعد۔

٥٢٩٧ :عَنْ كَعْبِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَأْكُلُ بِثَلَاثِ اَصَابِعَ وَيَلْعَقُ يَدَهٗ قَبْلَ اَنْ يَمْسَحَهَا۔

۵۲۹۷: کعب بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تین انگلیوں سے کھاتے اور ہاتھ پونچھنے سے پہلے ان کو چاٹتے۔

٥٢٩٨ :عَنْ كَعْبِ بْنِ مَالِكٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَأْكُلُ بِثَلَاثِ اَصَابِعَ فَاِذَا فَرَغَ لَعِقَهَا۔

۵۲۹۸: کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تین انگلیوں سے کھاتے پھر جب فارغ ہوتے تو انگلیوں کو چاٹتے۔

٥٢٩٩ :عَنْ كَعْبِ بْنِ مَالِكٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهٖ۔

۵۲۹۹: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٣٠٠: عَنْ جَابِرٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَمَرَ بِلَعْقِ الْاَصَابِعِ وَالصَّحْفَةِ وَقَالَ اِنَّكُمْ لَا تَدْرُوْنَ فِيْ اَيِّهِ الْبَرَكَةُ۔

۵۳۰۰: جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حکم دیا انگلیوں اور رکابی کو چاٹنے اور صاف کرنے کا اور فرمایا تم نہیں جانتے برکت کس میں ہے۔

٥٣٠١: عَنْ جَابِرٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا وَقَعَتْ لُقْمَةُ اَحَدِ كُمْ فَلْيَاْ خُذْهَا فَلْيُمِطْ مَا كَانَ بِهَا مِنْ اَذًى وَّلْيَاْ كُلْهَا وَلَا يَدَعْهَا لِلشَّيْطَانِ وَلَا يَمْسَحْ يَدَهٗ بِالْمِنْدِيْلِ حَتّٰى يَلْعَقَ اَصَابِعَهٗ فَاِنَّهٗ لَا يَدْرِيْ فِيْ اَيِّ طَعَامِهِ الْبَرَكَةُ۔

۵۳۰۱: حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''جب تم میں سے کسی کا نوالہ گر پڑے (اور وہ جائے نجس نہ ہو) تو اس کو اٹھا لے اور جو کوڑا وغیرہ لگ گیا ہو اس کو صاف کرے اور کھا لے اور شیطان کے لیے نہ چھوڑے اور اپنا ہاتھ رومال سے نہ پونچھے جب تک انگلیاں چاٹ نہ لیے کیونکہ اس کو معلوم نہیں کون سے کھانے میں برکت ہے۔''

٥٣٠٢: عَنْ سُفْيَانَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ وَفِيْ

۵۳۰۲: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں یہ ہے جب تک چاٹ نہ لے یا چٹا نہ

حَدِيْثِهِمَا وَلَا يَمْسَحْ يَدَهٗ بِالْمِنْدِيْلِ حَتّٰى يَلْعَقَهَا اَوْيُلْعِقَهَا وَمَا بَعْدَهٗ۔

دے۔

۵۳۰۳: عَنْ جَابِرٍ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اِنَّ الشَّيْطَانَ يَحْضُرُ اَحَدَكُمْ عِنْدَ كُلِّ شَيْءٍ مِّنْ شَانِهٖ حَتّٰى يَحْضُرَهٗ عِنْدَ طَعَامِهٖ فَاِذَاسَقَطَتْ مِنْ اَحَدِ كُمُ اللُّقْمَةُ فَلْيُمِطْ مَاكَانَ بِهَا مِنْ اَذًى ثُمَّ لِيَاْ كُلْهَا وَلَا يَدَعْهَا لِلشَّيْطَانِ فَاِذَا فَرَغَ فَلْيَلْعَقْ اَصَابِعَهٗ فَاِنَّهٗ لَايَدْرِیْ فِیْ اَیِّ طَعَامِهٖ تَكُوْنُ الْبَرَكَةُ۔

۵۳۰۳: جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے میں نے سنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے تھے ''شیطان تم میں سے ہرایک کے پاس اس کے ہرکام کے وقت موجود رہتا ہے یہاں تک کہ کھانے کے وقت بھی پھر جب تم میں سے کسی کا نوالہ گر پڑے تو اس کو صاف کرے کچرے وغیرہ سے جو اس میں لگ جاوے پھر اس کو کھالے اور شیطان کے لیے نہ چھوڑے۔ جب کھانے سے فارغ ہو تو انگلیاں چاٹے کیونکہ وہ نہیں جانتا اس کے کون سے کھانے میں برکت ہے۔''

۵۳۰۴: عَنِ الْاَعْمَشِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ اِذَاسَقَطَتْ لُقْمَةُ اَحَدِ كُمْ اِلٰى اٰخِرِالْحَدِيْثِ وَلَمْ يَذْكُرْ اَوَّلَ الْحَدِيْثِ اِنَّ الشَّيْطَانَ يَحْضُرُ اَحَدَ كُمْ۔

۵۳۰۴: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

۵۳۰۵: عَنْ جَابِرٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ فِیْ ذِكْرِ اللَّعْقِ وَعَنْ اَبِیْ سُفْيَانَ عَنْ جَابِرٍ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ ذَكَرَ اللُّقْمَةَ نَحْوَ حَدِيْثِهِمَا۔

۵۳۰۵: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

۵۳۰۶: عَنْ اَنَسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ اِذَا اَكَلَ طَعَامًا لَعِقَ اَصَابِعَهُ الثَّلَاثَ قَالَ وَقَالَ اِذَا سَقَطَتْ لُقْمَةُ اَحَدِكُمْ فَلْيُمِطْ عَنْهَا الْاَذٰى وَلْيَاْ كُلْهَا وَلَايَدَعْهَا لِلشَّيْطَانِ وَاَمَرَنَا اَنْ نَسْلُتَ الْقَصْعَةَ قَالَ فَاِنَّكُمْ لَاتَدْرُوْنَ فِیْ اَیِّ طَعَامِكُمُ الْبَرَكَةُ۔

۵۳۰۶: انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب کھانا کھاتے تو اپنی تینوں انگلیاں چاٹتے اور فرماتے تم میں سے کسی کا نوالہ اگر گر جاوے تو اس کو صاف کر کے کھالے اور شیطان کے لیے نہ چھوڑے اور حکم کیا پیالہ پونچھ لینے کا ہم کو۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا تم کو معلوم نہیں کون سے کھانے میں برکت ہے۔

۵۳۰۷: عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا اَكَلَ اَحَدُكُمْ فَلْيَلْعَقْ اَصَابِعَهٗ فَاِنَّهٗ لَايَدْرِیْ فِیْ اَيَّتِهِنَّ الْبَرَكَةُ۔

۵۳۰۷: ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''جب تم میں سے کوئی کھانا کھاوے تو اپنی انگلیاں چاٹ لیوے۔ کیونکہ اس کو معلوم نہیں کونسی انگلی میں برکت ہے۔''

۵۳۰۸: عَنْ حَمَّادٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ غَيْرَ اَنَّهٗ قَالَ وَلْيَسْلُتْ اَحَدُكُمُ الصَّحْفَةَ وَقَالَ فِیْ اَیِّ

۵۳۰۸: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں اتنا زیادہ ہے کہ پونچھ لیوے ایک تم میں کا پیالہ کو اور فرمایا کون سے کھانے میں برکت ہے یا برکت ہوتی ہے

طَعَامِكُمُ الْبَرَكَةُ اَوْيُبَارِكُ لَكُمْ۔

تمہارے لیے۔

## بَابُ مَايَفْعَلُ الضَّيْفُ اِذَا تَبِعَهٗ غَيْرُ مَنْ دَعَاهُ صَاحِبُ الطَّعَامِ

## باب: اگر مہمان کے ساتھ کوئی طفیلی ہو جاوے تو کیا کرے؟

٥٣٠٩: عَنْ اَبِیْ مَسْعُوْدِ الْاَنْصَارِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ كَانَ رَجُلٌ مِّنَ الْاَنْصَارِ يُقَالُ لَهٗ اَبُوْ شُعَيْبٍ وَكَانَ لَهٗ غُلَامٌ لَّحَّامٌ فَرَاٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَعَرَفَ فِیْ وَجْهِهِ الْجُوْعَ فَقَالَ لِغُلَامِهٖ وَيْحَكَ اصْنَعْ لَنَا طَعَامًا لِخَمْسَةِ نَفَرٍ فَاِنِّیْ اُرِيْدُ اَنْ اَدْعُوَ النَّبِیَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَامِسَ خَمْسَةٍ قَالَ فَصَنَعَ ثُمَّ اَتَى النَّبِیُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَدَعَاهُ خَامِسَ خَمْسَةٍ وَاتَّبَعَهُمْ رَجُلٌ فَلَمَّا بَلَغَ الْبَابَ قَالَ النَّبِیُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ هٰذَا اتَّبَعَنَا فَاِنْ شِئْتَ اَنْ تَاْذَنَ لَهٗ وَاِنْ شِئْتَ رَجَعَ وَقَالَ لَا بَلْ اٰذَنُ لَهٗ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ۔

۵۳۰۹: ابومسعود انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انصار میں ایک مرد تھا جس کا نام ابوشعیب تھا اس کا ایک غلام تھا جو گوشت بیچا کرتا تھا۔ اس مرد نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھا اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے چہرے پر بھوک معلوم ہوئی، اس نے اپنے غلام سے کہا ارے ہم پانچ آدمیوں کے لیے کھانا تیار کر، کیونکہ میں چاہتا ہوں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دعوت کرنا اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پانچویں ہیں پانچ آدمیوں کے پھر اس نے کھانا تیار کیا اور وہ مرد پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دعوت دی آپ ﷺ پانچویں تھے۔ پانچ کے ان کے ساتھ ایک اور آدمی ہو گیا جب آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دروازے پر پہنچے تو فرمایا (صاحب خانہ سے) یہ شخص ہمارے ساتھ چلا آیا ہے اگر تو چاہے تو اس کو اجازت دے ورنہ یہ لوٹ جاوے گا اس نے کہا نہیں میں اس کو اجازت دیتا ہوں یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم!

تشریح ۞ اس سے معلوم ہوا کہ مہمان کے ساتھ اگر کوئی شخص طفیلی چلا جاوے تو صاحب خانہ کو خبر کر دے جب اس کے دروازے پر پہنچے اور صاحب خانہ کو مستحب ہے کہ اس کو اجازت دے اگر اس میں کوئی ضرر نہ ہو۔

٥٣١٠: عَنْ اَبِیْ مَسْعُوْدٍ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِنَحْوِ حَدِيْثِ جَرِيْرٍ قَالَ نَصْرُ بْنُ عَلِیٍّ فِیْ رِوَايَتِهٖ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ حَدَّثَنَا اَبُوْ اُسَامَةَ قَالَ حَدَّثَنَا الْاَعْمَشُ قَالَ حَدَّثَنَا شَقِيْقُ بْنُ سَلَمَةَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ مَسْعُوْدِ الْاَنْصَارِیُّ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ۔

۵۳۱۰: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٣١١: عَنْ اَبِیْ مَسْعُوْدٍ رَّضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اَبِیْ سُفْيَانَ عَنْ جَابِرٍ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ۔

۵۳۱۱: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

۵۳۱۲: عَنْ اَنَسٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ جَارًا لِّرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَارِسِيًّا كَانَ طَيِّبَ الْمَرَقِ فَصَنَعَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ جَآءَ يَدْعُوْهُ فَقَالَ وَهٰذِهٖ لِعَائِشَةَ فَقَالَ لَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا فَعَا دَيَدْعُوْهُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهٰذِهٖ قَالَ لَا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ عَا دَيَدْعُوْهُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهٰذِهٖ قَالَ نَعَمْ فِي الثَّالِثَةِ فَقَامَا يَتَدَ افَعَانِ حَتّٰى اَتَيَا مَنْزِلَهٗ۔

۵۳۱۲: حضرت انسؓ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ کا ایک ہمسایہ شوربہ عمدہ بنا تا تھا وہ فارس کا تھا، اس نے ایک بار شوربہ بنایا رسول اللہ ﷺ کیلئے اور آپ ﷺ کو بلانے آیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا عائشہ کی بھی دعوت ہے؟ اس نے کہا نہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا تو میں بھی نہیں آتا۔ پھر وہ دوبارہ بلانے کو آیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا عائشہ کی بھی دعوت ہے؟ اس نے کہا نہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا تو میں بھی نہیں آتا۔ پھر سہ بار آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بلانے کیلئے آیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا عائشہ کی بھی دعوت ہے۔ وہ بولا (تیسری بار میں) ہاں پھر دونوں چلے ایک دوسرے کے پیچھے (یعنی حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور جناب عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا) یہاں تک کہ اس کے مکان پر پہنچے۔

تشریح ۞ امام نووی علیہ الرحمۃ نے کہا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دعوت قبول نہ کی کسی عذر سے اور حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اختیار تھا دعوت قبول کرنے اور نہ کرنے کا تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بغیر عائشہ کے قبول نہ کی اس وجہ سے کہ وہ بھی بھوکی ہوں گی تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اکیلے کھانا منظور نہ کیا اور یہ حسن معاشرت ہے اور بعض علماء کا مذہب یہ بھی ہے کہ سوا ولیمہ کے اور کوئی دعوت قبول کرنا واجب نہیں ہے۔

## بَابُ جَوَازِ اِسْتِتْبَاعِهٖ غَيْرَهٗ اِلٰى دَارِ مَنْ يَّثِقُ بِرِضَاهُ بِذٰلِكَ

## باب: اگر مہمان کو یقین ہو کہ میزبان دوسرے کسی شخص کو ساتھ لے جانے سے ناراض نہ ہوگا تو ساتھ لے جا سکتا ہے

۵۳۱۳: عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ يَوْمٍ اَوْلَيْلَةٍ فَاِذَا هُوَ بِاَبِيْ بَكْرٍ وَّ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا فَقَالَ مَا اَخْرَجَكُمَا مِنْ بُيُوْتِكُمَا هٰذِهِ السَّاعَةَ قَالَ الْجُوْعُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ وَاَنَا وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ لَاَخْرَجَنِيَ الَّذِيْ اَخْرَجَكُمَا قُوْمُوْا فَقَامُوْا مَعَهٗ فَاَتٰى رَجُلًا مِّنَ الْاَنْصَارِ فَاِذَا هُوَ لَيْسَ فِيْ بَيْتِهٖ فَلَمَّا رَاَتْهُ الْمَرْاَةُ قَالَتْ مَرْحَبًا وَّاَهْلًا فَقَالَ لَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَيْنَ فُلَانٌ قَالَتْ ذَهَبَ

۵۳۱۳: ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک رات باہر نکلے، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ابوبکر اور عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو دیکھا پوچھا تم کیوں نکلے اس وقت انہوں نے کہا بھوک کے مارے نکلے یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم! آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''قسم اس کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے میں بھی اسی وجہ سے نکلا چلو'' پھر وہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ چلے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک انصاری کے دروازے پر آئے، وہ اپنے گھر میں نہیں تھا، اس کی عورت نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھا وہ کہنے لگی آیئے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اچھے آئے اپنے لوگوں میں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا فلاں شخص (اس کے خاوند کو فرمایا) کہاں گیا ہے، وہ بولی ہمارے لئے

يَسْتَعْذِبُ لَنَا مِنَ الْمَآءِ اِذْجَآءَ الْاَنْصَارِيُّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فَنَظَرَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَصَاحِبَيْهِ ثُمَّ قَالَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ مَآ اَحَدُنِ الْيَوْمَ اَكْرَمَ اَضْيَافًا مِنِّيْ قَالَ فَانْطَلَقَ فَجَآءَ هُمْ بِعِذْقٍ فِيْهِ بُسْرٌ وَّتَمْرٌ وَّرُطَبٌ فَقَالَ كُلُوْا مِنْ هٰذِهٖ وَاَخَذَ الْمُدْيَةَ فَقَالَ لَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِيَّاكَ وَالْحَلُوْبَ فَذَبَحَ لَهُمْ فَاَكَلُوْا مِنَ الشَّاةِ وَمِنْ ذٰلِكَ الْعِذْقِ وَشَرِبُوْا فَلَمَّا اَنْ شَبِعُوْا وَرَوُوْا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِاَبِيْ بَكْرٍ وَّعُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ لَتُسْئَلُنَّ عَنْ هٰذَا النَّعِيْمِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اَخْرَجَكُمْ مِنْ بُيُوْتِكُمُ الْجُوْعُ ثُمَّ لَمْ تَرْجِعُوْا حَتّٰى اَصَابَكُمْ هٰذَا النَّعِيْمُ۔

میٹھا پانی لینے گیا ہے۔ (اس حدیث سے معلوم ہوا اجنبی عورت سے بات کرنا اور جواب دینا اس کو درست ہے عذر سے اسی طرح عورت اس مرد کو گھر میں بلا سکتی ہے جس کے آنے سے خاوند راضی ہو) اتنے میں وہ مرد انصاری آ گیا، اس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دونوں ساتھیوں کو دیکھا تو کہا شکر ہے اللہ تعالیٰ کا آج کے دن کسی کے پاس ایسے عزت والے مہمان نہیں ہیں، جیسے میرے پاس ہیں پھر گیا اور کھجور کا ایک خوشہ لے کر آیا جس میں گدر اور سوکھی اور تازی کھجوریں تھیں اور کہنے لگا اس میں سے کھاؤ پھر اس نے چھری لی۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا دودھ والی بکری مت کاٹنا اس نے ایک بکری کاٹی اور سب نے اس کا گوشت کھایا اور کھجور بھی کھائی اور پانی پیا، جب سیر ہوئے کھانے اور پینے سے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے قسم اس کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے تم سے سوال ہوگا اس نعمت کا قیامت کے دن تم اپنے گھروں سے نکلے بھوک کے مارے پھر نہیں لوٹے یہاں تک کہ تم کو یہ نعمت ملی۔

تشریح ۞ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے صحابہ کرام کی زندگی کیونکر گزری۔ ایک حدیث میں آیا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دنیا سے تشریف لے گئے اور جو کی روٹی سے پیٹ نہیں بھرا اور وفات کے وقت زرہ گرو تھی اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ بھوک کی حالت میں اپنے دوست کے پاس جانا درست ہے اگر اس کو تکلیف نہ ہو۔ اجنبی عورت سے ضرورت کے وقت کلام کرنا درست ہے۔

٥٣١٤: عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يَقُوْلُ بَيْنَآ اَبُوْ بَكْرٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَاعِدٌ وَّ عُمَرُ مَعَهٗ اِذْاَتَاهُمَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ مَآ اَقْعَدَ كُمَا هٰهُنَا قَالَآ اَخْرَجَنَا الْجُوْعُ مِنْ بُيُوْتِنَا وَالَّذِيْ بَعَثَكَ بِالْحَقِّ ثُمَّ ذَكَرَ نَحْوَ حَدِيْثِ خَلَفِ بْنِ خَلِيْفَةَ۔

۵۳۱۴: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٣١٥: عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا يَقُوْلُ لَمَّا حُفِرَ الْخَنْدَقُ رَاَيْتُ بِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَمَصًا فَانْكَفَاْتُ

۵۳۱۵: جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے جب خندق کھودی گئی (مدینہ کے گرد) تو میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بھوکا پایا میں اپنی بی بی کے پاس لوٹا اور کہا تیرے پاس کچھ ہے کیونکہ میں نے رسول

اِلَى امْرَاَتِيْ فَقُلْتُ لَهَا هَلْ عِنْدَكِ شَيْءٌ فَاِنِّيْ رَاَيْتُ بِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَمَصًا شَدِيْدًا فَاَخْرَجَتْ لِيْ جِوَابًا فِيْهِ صَاعٌ مِّنْ شَعِيْرٍ وَّلَنَا بُهَيْمَةٌ دَاجِنٌ قَالَ فَذَبَحْتُهَا وَطَحَنَتْ فَفَرَغَتْ اِلٰى فَرَاغِيْ فَقَطَّعْتُهَا فِيْ بُرْمَتِهَا ثُمَّ وَلَّيْتُ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ لَاتَفْضَحْنِيْ بِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَمَنْ مَّعَهٗ قَالَ فَجِئْتُهٗ فَسَارَرْتُهٗ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّا قَدْذَبَحْنَا بُهَيْمَةً لَّنَا وَطَحَنَتْ صَاعًا مِنْ شَعِيْرٍ كَانَ عِنْدَنَا فَتَعَالَ اَنْتَ فِيْ نَفَرٍ مَّعَكَ فَصَاحَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَالَ يَااَهْلَ الْخَنْدَقِ اِنَّ جَابِرًا قَدْصَنَعَ لَكُمْ سُوْرًا فَحَيَّ هَلًا بِكُمْ وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تُنْزِلُنَّ بُرْمَتَكُمْ وَلَا تَخْبِزُنَّ عَجِيْنَكُمْ حَتّٰى اَجِيْئَ فَجِئْتُ وَجَآءَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْدُمُ النَّاسَ حَتّٰى جِئْتُ امْرَاَتِيْ فَقَالَتْ بِكَ وَبِكَ فَقُلْتُ قَدْ فَعَلْتُ الَّذِيْ قُلْتِ لِيْ فَاَخْرَجَتْ لَهٗ عَجِيْنَتَنَا فَبَصَقَ فِيْهَاوَبَارَكَ ثُمَّ عَمَدَاِلٰى بُرْمَتِنَا فَبَصَقَ فِيْهَاوَبَارَكَ ثُمَّ قَالَ ادْعِيْ خَابِزَةً فَلْتَخْبِزْ مَعَكِ وَاقْدَحِيْ مِنْ بُرْمَتِكُمْ وَلَا تُنْزِلُوْهَا وَهُمْ اَلْفٌ فَاُقْسِمُ بِاللّٰهِ لَاَ كَلُوْا حَتّٰى تَرَكُوْهُ وَانْحَرَفُوْا وَاِنَّ بُرْمَتَنَا لَتَغِطُّ كَمَا هِيَ وَاِنَّ عَجِيْنَتَنَا اَوْ كَمَا قَالَ الضَّحَّاكُ لَتُخْبَزُ كَمَا هُوَ۔

اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بہت بھوکا پایا ہے، اس نے ایک تھیلہ نکالا جس میں ایک صاع جو تھے اور ہمارے پاس ایک بکری کا بچہ تھا پلا ہوا اور میں نے اس کو ذبح کیا اور میری عورت نے آٹا پیسا وہ بھی میرے ساتھ ہی فارغ ہوئی، میں نے اس کا گوشت کاٹ کر ہانڈی میں ڈالا۔ بعد اس کے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس لوٹا عورت بولی مجھ کو رسوا نہ کرنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھیوں کے سامنے (یعنی کھانا تھوڑا ہے کہیں بہت سے آدمیوں کی دعوت نہ کر دینا) جب میں آپ ﷺ کے پاس آیا تو چپکے سے میں نے عرض کیا یارسول اللہ ہم نے ایک بکری کا بچہ ذبح کیا ہے اور ایک صاع جو کا آٹا جو ہمارے پاس تھا تیار کیا ہے، تو آپ ﷺ چند لوگوں کو اپنے ساتھ لے کر تشریف لائیے، یہ سن کر رسول اللہ ﷺ نے پکارا اور فرمایا ''اے خندق والو! جابر نے تمہاری دعوت کی ہے تو چلو'' اور آپ ﷺ نے فرمایا اپنی ہانڈی کو مت اتارنا اور آٹے کی روٹی مت پکانا، جب تک میں نہ آلوں۔ پھر میں گھر میں آیا اور جناب رسول اللہ ﷺ بھی تشریف لائے، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آگے تھے اور لوگ آپ ﷺ کے پیچھے تھے۔ میں اپنی عورت کے پاس آیا وہ بولی تو ہی ذلیل ہوگا اور تجھے ہی لوگ ذلیل اور برا کہیں گے۔ میں نے کہا میں نے تو وہی کیا جو تو نے کہا تھا (پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فاش کر دیا اور سب کو دعوت سنا دی) آخر اس نے وہ آٹا نکالا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنا لب مبارک اس میں ڈالا اور برکت کی دعا کی پھر ہماری ہانڈی کی طرف چلے اس میں بھی تھوکا اور برکت کی دعا کی بعد اس کے فرمایا ایک روٹی پکانے والی اور بلا لے جو تیرے ساتھ مل کر پکا دے (میری عورت سے فرمایا) اور ہانڈی میں سے ڈوئی نکال کر نکالتی جا اس کو اتارمت، جابرؓ نے کہا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ ایک ہزار آدمی تھے تو میں قسم کھاتا ہوں کہ سب نے کھایا یہاں تک کہ چھوڑ دیا اور لوٹ گئے اور ہانڈی کا وہی حال تھا ابل رہی تھی اور آٹا بھی ویسا ہی تھا اس کی روٹیاں بن رہی تھیں۔

تشریح ۞ نووی نے کہا اس حدیث میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دو معجزے ہیں ایک تو تھوڑا کھانا بہت ہو جانا دوسرے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو معلوم ہو جانا پیشتر سے کہ یہ کھانا سب کو کافی ہو جائے گا۔ دوسری روایت میں حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بھی ایسا ہی معجزہ مذکور

ہے جب چند روٹیاں جو کی ستر یا اسی آدمیوں کو کافی ہو گئی تھیں اور اس کا قصہ آگے آتا ہے۔

٥٣١٦: عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ يَقُوْلُ قَالَ اَبُوْ طَلْحَةَ لِاُمِّ سُلَيْمٍ قَدْ سَمِعْتُ صَوْتَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ضَعِيْفًا اَعْرِفُ فِيْهِ الْجُوْعَ فَهَلْ عِنْدَكِ مِنْ شَيْءٍ فَقَالَتْ نَعَمْ فَاَخْرَجَتْ اَقْرَاصًا مِّنْ شَعِيْرٍ ثُمَّ اَخَذَتْ خِمَارًا لَّهَا فَلَفَّتِ الْخُبْزَ بِبَعْضِهٖ ثُمَّ دَسَّتْهُ تَحْتَ ثَوْبِيْ وَرَدَّتْنِيْ بِبَعْضِهٖ ثُمَّ اَرْسَلَتْنِيْ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ فَذَهَبْتُ بِهٖ فَوَجَدْتُّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ جَالِسًا فِي الْمَسْجِدِ وَمَعَهُ النَّاسُ فَقُمْتُ عَلَيْهِمْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَرْسَلَكَ اَبُوْ طَلْحَةَ فَقُلْتُ نَعَمْ فَقَالَ اَلِطَعَامٍ فَقُلْتُ نَعَمْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لِمَنْ مَّعَهٗ قُوْمُوْا قَالَ فَانْطَلَقَ وَانْطَلَقْتُ بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ حَتّٰى جِئْتُ اَبَا طَلْحَةَ فَاَخْبَرْتُهٗ فَقَالَ اَبُوْ طَلْحَةَ يَا اُمَّ سُلَيْمٍ قَدْ جَآءَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالنَّاسُ وَلَيْسَ عِنْدَنَا مَانُطْعِمُهُمْ فَقَالَتِ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ اَعْلَمُ فَانْطَلَقَ اَبُوْ طَلْحَةَ حَتّٰى لَقِيَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَقْبَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَعَهٗ حَتّٰى دَخَلَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هَلُمِّيْ مَاعِنْدَكِ يَآ اُمَّ سُلَيْمٍ فَاَتَتْ بِذٰلِكَ الْخُبْزِ فَاَمَرَ بِهٖ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَفُتَّ وَعَصَرَتْ عَلَيْهِ اُمُّ سُلَيْمٍ عُكَّةً لَّهَا فَاَدَمَتْهُ ثُمَّ قَالَ فِيْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمَا شَآءَ اللّٰهُ اَنْ يَّقُوْلَ ثُمَّ قَالَ ائْذَنْ لِعَشَرَةٍ فَاَذِنَ لَهُمْ فَاَكَلُوْا حَتّٰى شَبِعُوْا ثُمَّ خَرَجُوْا ثُمَّ قَالَ

۵۳۱۶: انس بن مالکؓ سے روایت ہے ابوطلحہ نے ام سلیم[1] رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کہا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آواز میں کمزوری پائی میں سمجھتا ہوں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بھوکے ہیں تو تیرے پاس کچھ ہے کھانے کو؟ وہ بولی ہاں ہے پھر اس نے جو کی کئی روٹیاں نکالیں اور اپنی اوڑھنی لی، اس میں روٹیوں کو لپیٹا اور میرے کپڑے میں چھپا دیا کچھ میرے کو اوڑھا دیا (یعنی ایک ہی کپڑے میں سے کچھ مجھے اوڑھا دیا اور کچھ کپڑے میں روٹی چھپا دی پھر مجھ کو بھیجا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس میں اس کو لے کر گیا۔ میں نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو مسجد میں بیٹھا ہوا پایا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ لوگ تھے، میں کھڑا رہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا تجھ کو ابوطلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بھیجا ہے۔ میں نے کہا ہاں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کھانا ہے۔ میں نے کہا ہاں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے سب ساتھیوں سے فرمایا اٹھو، اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم چلے، میں سب کے سامنے چلا یہاں تک کہ ابوطلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس آیا۔ ان کو خبر کی۔ ابوطلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا اے ام سلیم رضی اللہ تعالیٰ عنہا! رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لوگوں کو لے کر تشریف لائے اور ہمارے پاس ان کے کھلانے کو کچھ نہیں ہے۔ ام سلیم رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کہا اللہ اور اس کا رسول خوب جانتا ہے۔ پھر ابوطلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ چلے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے آگے بڑھ کر ملے بعد اس کے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تشریف لائے اور ابوطلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی ساتھ تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اے ام سلیم رضی اللہ تعالیٰ عنہا تیرے پاس کیا ہے وہ وہی روٹیاں لے کر آئی۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حکم دیا وہ سب روٹیاں توڑی گئیں۔ پھر ام سلیم رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے تھوڑا گھی اس پر ڈال دیا وہ گویا سالن تھا پھر جو اللہ تعالیٰ کو منظور تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا (دعا کی) بعد اس کے فرمایا دس آدمیوں کو بلاؤ انہوں نے کھایا پیٹ بھر کر وہ نکلے۔ پھر فرمایا اور دس کو بلاؤ، انہوں

[1] ام سلیم ابوطلحہ کی بی بی اور انس رضی اللہ عنہ کی والدہ تھیں۔

ائْذَنْ لِعَشَرَةٍ حَتّٰى اَكَلَ الْقَوْمُ كُلُّهُمْ وَشَبِعُوْا وَالْقَوْمُ سَبْعُوْنَ رَجُلًا اَوْثَمَانُوْنَ۔

نے بھی کھایا اور سیر ہو کر چلے۔ پھر فرمایا اور دس کو بلاؤ یہاں تک کہ سب نے کھالیا سیر ہو کر اور سب ستر یا اسی آدمی تھے۔

تشریح: آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دس دس کو بلایا کیونکہ پیالہ چھوٹا ہوگا اور دس سے زیادہ آدمی اس کے گرد حلقہ نہ کر سکتے ہوں گے۔ اس حدیث سے ام سلیم کی بڑی دانائی اور دینداری ثابت ہوئی کہ ابوطلحہ گھبرا گئے۔ پر وہ پریشان نہ ہوئیں۔

۵۳۱۷: عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ بَعَثَنِیْ اَبُوْ طَلْحَةَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِاَدْعُوَهُ وَقَدْ جَعَلَ طَعَامًا قَالَ فَاَقْبَلْتُ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَعَ النَّاسِ فَنَظَرَ اِلَيَّ فَاسْتَحْيَيْتُ فَقُلْتُ اَجِبْ اَبَا طَلْحَةَ فَقَالَ لِلنَّاسِ قُوْمُوْا فَقَالَ اَبُوْطَلْحَةَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّمَا صَنَعْتُ لَكَ شَيْئًا قَالَ فَمَسَّهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَدَعَا فِيْهَا بِالْبَرَكَةِ ثُمَّ قَالَ اَدْخِلْ نَفَرًا مِّنْ اَصْحَابِیْ عَشَرَةً وَّقَالَ كُلُوْا وَاَخْرَجَ لَهُمْ شَيْئًا مِّنْ بَيْنِ اَصَابِعِهٖ فَاَكَلُوْا حَتّٰى شَبِعُوْا فَخَرَجُوْا فَقَالَ اَدْخِلْ عَشَرَةً فَاَكَلُوْا حَتّٰى خَرَجُوْا فَمَازَالَ يُدْخِلُ عَشَرَةً وَّيُخْرِجُ عَشَرَةً حَتّٰى لَمْ يَبْقَ مِنْهُمْ اَحَدٌ اِلَّا فَاَكَلَ حَتّٰى شَبِعَ ثُمَّ هَيَّاَهَا فَاِذَا هِیَ مِثْلُهَا حِيْنَ اَكَلُوْا مِنْهَا۔

۵۳۱۷: انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے مجھے ابوطلحہ نے بھیجا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دعوت دینے کیلئے اور کھانا انہوں نے تیار کیا تھا۔ میں آیا اس وقت آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لوگوں کے ساتھ بیٹھے تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے میری طرف دیکھا، مجھے شرم آئی، میں نے عرض کیا ابوطلحہ کی دعوت قبول کیجئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے لوگوں سے فرمایا چلو ابوطلحہ نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں نے تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیلئے تھوڑا سا کھانا تیار کیا تھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کھانے کو چھوا اور دعا کی اس میں برکت ہونے کی۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا میرے ساتھیوں میں سے دس آدمیوں کو بلا لے آپؐ نے فرمایا کھاؤ اور اپنی انگلیوں کے بیچ میں سے کچھ نکالا انہوں نے کھایا اور سیر ہو گئے وہ گئے پھر آپؐ نے فرمایا اور دس کو بلا لے انہوں نے بھی کھایا اور نکلے پھر اسی طرح آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دس دس کو اندر بلاتے اور دس دس باہر جاتے یہاں تک کہ کوئی ان میں سے باقی نہ رہا جو سیر نہ ہوا ہو پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کھانے کو ایک جگہ کیا تو وہ اتنا ہی تھا جب انہوں نے کھانا شروع کیا تھا۔

۵۳۱۸: عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ بَعَثَنِیْ اَبُوْ طَلْحَةَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ بِنَحْوِ حَدِيْثِ ابْنِ نُمَيْرٍ غَيْرَ اَنَّهٗ قَالَ فِیْ اٰخِرِهٖ ثُمَّ اَخَذَمَا بَقِیَ فَجَمَعَهٗ ثُمَّ دَعَا فِيْهِ بِالْبَرَكَةِ قَالَ فَعَادَ كَمَا كَانَ فَقَالَ دُوْنَكُمْ هٰذَا۔

۵۳۱۸: ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا اس میں یہ ہے کہ پھر جو کھانا بچا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کو اکٹھا کیا اور دعا کی اس میں برکت کی وہ اتنا ہی ہو گیا جیسے پہلے تھا۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا لے لو اس کو۔

۵۳۱۹: عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ اَمَرَ اَبُوْ طَلْحَةَ اُمَّ سُلَيْمٍ اَنْ تَصْنَعَ لِلنَّبِیِّ ﷺ طَعَامًا لِّنَفْسِهٖ خَاصَّةً ثُمَّ اَرْسَلَنِیْ اِلَيْهِ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ وَقَالَ

۵۳۱۹: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں یہ ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنا ہاتھ اس کھانے پر رکھا اور اللہ کا نام لیا پھر فرمایا "دس آدمیوں کو آنے دو" انہوں نے دس کو اجازت دی وہ اندر آئے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

فِيْهِ فَوَضَعَ النَّبِيُّ ﷺ يَدَهُ وَسَمَّى عَلَيْهِ ثُمَّ قَالَ ائْذَنْ لِعَشَرَةٍ فَاَذِنَ لَهُمْ فَدَخَلُوْا فَقَالَ كُلُوا وَسَمُّوا اللّٰهَ فَاَكَلُوْا حَتّٰى فَعَلَ ذٰلِكَ بِثَمَانِيْنَ رَجُلًا ثُمَّ اَكَلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَعْدَ ذٰلِكَ وَاَهْلُ الْبَيْتِ وَتَرَكُوْا سُؤْرًا۔

فرمایا کھاؤ اور اللہ کا نام لو، انہوں نے کھایا یہاں تک کہ اسی آدمیوں کو اسی طرح بلایا پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اور گھر والوں نے سب کے بعد کھایا تب بھی کھانا بچ گیا۔

۵۳۲۰: عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ بِهٰذِهِ الْقِصَّةِ فِيْ طَعَامِ اَبِيْ طَلْحَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَالَ فِيْهِ فَقَامَ اَبُوْطَلْحَةَ عَلَى الْبَابِ حَتّٰى اَتٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لَهُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّمَا كَانَ شَيْءٌ يَّسِيْرٌ قَالَ هَلُمَّهُ فَاِنَّ اللّٰهَ سَيَجْعَلُ فِيْهِ الْبَرَكَةَ۔

۵۳۲۰: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں یہ ہے کہ ابوطلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ دروازے پر کھڑے ہوئے یہاں تک کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آئے اور عرض کیا یا رسول اللہ میرے پاس تھوڑا سا کھانا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''اسی کو لے آ، اللہ جل جلالہ اس میں برکت دے گا''۔

۵۳۲۱: عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ وَقَالَ فِيْهِ ثُمَّ اَكَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَكَلَ اَهْلُ الْبَيْتِ وَاَفْضَلُوْا مَا اَبْلَغُوْا جِيْرَانَهُمْ۔

۵۳۲۱: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں یہ ہے کہ پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اور گھر والوں نے کھایا اور اتنا کھانا بچا کہ اپنے ہمسایوں کو بھیجا۔

۵۳۲۲: عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ رَاٰى اَبُوْ طَلْحَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُضْطَجِعًا فِي الْمَسْجِدِ يَتَقَلَّبُ ظَهْرًا لِّبَطْنٍ فَاَتٰى اُمَّ سُلَيْمٍ فَقَالَ اِنِّيْ رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُضْطَجِعًا فِي الْمَسْجِدِ يَتَقَلَّبُ ظَهْرًا لِّبَطْنٍ وَ اَظُنُّهُ جَائِعًا وَّسَاقَ الْحَدِيْثَ وَقَالَ فِيْهِ ثُمَّ اَكَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَبُوْ طَلْحَةَ وَاُمُّ سُلَيْمٍ وَاَنَسٌ وَّفَضَلَتْ فَضْلَةٌ فَاَهْدَيْنَاهُ لِجِيْرَانِنَا۔

۵۳۲۲: انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے ابوطلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھا مسجد میں لیٹے ہوئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پیٹ کو پیٹ بناتے (یعنی اس کو زمین سے لگاتے) پس آئے ام سلیم رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے پاس اور کہا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو مسجد میں لیٹے ہوئے دیکھا ہے اور پیٹ کو پیٹھ بنا رہے ہیں اور سمجھتا ہوں کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بھوکے ہیں پھر بیان کیا حدیث کو اس میں یہ ہے کہ پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کھایا اور ابو طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اور ام سلیم رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے اور انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اور کچھ بچ رہا تو ہم نے اپنے ہمسایوں کو حصہ بھیجا۔

۵۳۲۳: عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ يَّقُوْلُ جِئْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمًا فَوَجَدْتُهُ جَالِسًا مَّعَ اَصْحَابِهِ يُحَدِّثُهُمْ وَقَدْ عَصَّبَ بَطْنَهُ بِعِصَابَةٍ

۵۳۲۳: انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس ایک دن آیا میں نے دیکھا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنے صحابہ کے ساتھ بیٹھے ہیں اور پیٹ پر ایک پٹی باندھے ہیں،

قَالَ أُسَامَةُ وَأَنَا أَشُكُّ عَلٰى حَجَرٍ فَقُلْتُ لِبَعْضِ أَصْحَابِهٖ لِمَ عَصَّبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَطْنَهٗ فَقَالُوْا مِنَ الْجُوْعِ فَذَهَبْتُ اِلٰى أَبِىْ طَلْحَةَ وَهُوَزَوْجُ أُمِّ سُلَيْمٍ بِنْتِ مِلْحَانَ فَقُلْتُ يَا أَبَتَاهُ قَدْرَأَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَصَّبَ بَطْنَهٗ بِعِصَابَةٍ فَسَئَلْتُ بَعْضَ أَصْحَابِهٖ فَقَالُوْا مِنَ الْجُوْعِ فَدَخَلَ أَبُوْ طَلْحَةَ عَلٰى أُمِّىْ فَقَالَ هَلْ مِنْ شَىْءٍ فَقَالَتْ نَعَمْ عِنْدِىْ كِسَرٌ مِّنْ خُبْزٍ وَّتَمَرَاتٌ فَاِنْ جَآءَ نَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَحْدَهٗ أَشْبَعْنَاهُ وَاِنْ جَآءَ اٰخَرُ مَعَهٗ قَلَّ عَنْهُمْ ثُمَّ ذَكَرَ سَآئِرَ الْحَدِيْثِ بِقِصَّتِهٖ۔

اسامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا مجھے شک ہے کہ پتھر کا بھی ذکر کیا یا نہیں۔ میں نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کسی صحابی سے پوچھا یہ پٹی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کیوں باندھی ہے۔ اس نے کہا بھوک کی وجہ سے میں ابو طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس گیا، وہ خاوند تھے ام سلیم رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے جوملحان کی بیٹی تھی اور میں نے کہا باوا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھا۔ آپؐ نے اپنے پیٹ پر ایک پٹی باندھی ہے۔ میں نے آپؐ کے ایک صحابی سے پوچھا تو اس نے کہا بھوک کی وجہ سے باندھی ہے یہ سن کر ابوطلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ میری ماں کے پاس گئے اور پوچھا تیرے پاس کچھ کھانے کو ہے۔ وہ بولی ہاں کچھ ٹکڑے ہیں روٹی کے اور کچھ کھجوریں ہیں۔ اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اکیلے تشریف لاویں تو ہم آپ کو پیٹ بھر کر کھلا سکتے ہیں اور جو کوئی بھی آپؐ کے ساتھ آوے تو کھانا کم پڑے گا پھر بیان کیا حدیث کو پورے قصہ کے ساتھ۔

٥٣٢٤: عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ فِىْ طَعَامِ أَبِىْ طَلْحَةَ نَحْوَ حَدِيْثِهِمْ۔

۵۳۲۴: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

## بَابُ جَوَازِ أَكْلِ الْمَرَقِ وَاسْتِحْبَابِ أَكْلِ الْيَقْطِيْنِ

## باب: شوربا کھانا اور کدو کھانے کا بیان

٥٣٢٥: عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ يَقُوْلُ اِنَّ خَيَّاطًا دَعَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِطَعَامٍ صَنَعَهٗ قَالَ أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ فَذَهَبْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اِلٰى ذٰلِكَ الطَّعَامِ فَقَرَّبَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ خُبْزًا مِّنْ شَعِيْرٍ وَمَرَقًا فِيْهِ دُبَّآءٌ وَّ قَدِيْدٌ قَالَ أَنَسٌ فَرَأَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَتَتَبَّعُ الدُّبَّآءَ مِنْ حَوَالِى الصَّحْفَةِ فَلَمْ أَزَلْ أُحِبُّ الدُّبَّآءَ مُنْذُ يَوْمَئِذٍ۔

۵۳۲۵: انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے ایک درزی نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دعوت کی کچھ کھانا پکایا، انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا میں بھی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ گیا اس کھانے پر۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے جو کی روٹی لائی گئی اور شوربا آیا جس میں کدو تھا اور بھنا ہوا گوشت۔ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا میں دیکھتا ہوں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پیالہ کے کناروں سے کدو کو ڈھونڈھ کر کھاتے تھے اس روز سے مجھے بھی کدو سے محبت ہے۔

تشریح ۞ اس سے معلوم ہوا کہ دعوت قبول کرنا درست ہے اور درزی کا کسب حلال ہے اور شوربا درست ہے اور کدو کی فضیلت نکلی اور یہ بھی معلوم ہوا کہ کدو کو دوست رکھنا چاہئے اسی طرح ہر چیز کو جس کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دوست رکھتے تھے اور حرص کرنا چاہئے اس کے حاصل

کرنے پر اور دستر خوان پر کھانے والوں کو مستحب ہے عمدہ چیز کسی کو کھلانا اگر میزبان کو برا نہ معلوم ہو اور یہ جو اس روایت میں ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پیالہ کے کناروں سے کدو کے ٹکڑے ڈھونڈتے تھے نہ دوسری طرفوں سے۔ دوسرے یہ کہ ممانعت اس وجہ سے ہے کہ دوسرے کھانے والوں کو کراہت نہ ہو اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے جوٹھے سے کسی کو کراہت نہ تھی بلکہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے آثار شریفہ سے برکت حاصل کرتے، یہاں تک کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تھوک اور بلغم کو اپنے مونہوں پر ملتے۔ (نوویؒ)

٥٣٢٦: عَنْ اَنَسٍ قَالَ دَعَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ رَجُلٌ فَانْطَلَقْتُ مَعَهٗ فَجِیْءَ بِمَرَقَةٍ فِیْهَا دُبَّاءٌ فَجَعَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَاْكُلُ مِنْ ذٰلِكَ الدُّبَّاءِ وَیُعْجِبُهٗ قَالَ فَلَمَّا رَاَیْتُ ذٰلِكَ جَعَلْتُ اُلْقِیْهِ اِلَیْهِ وَلَا اَطْعَمُهٗ فَقَالَ اَنَسٌ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فَمَازِلْتُ بَعْدُ یُعْجِبُنِیْ الدُّبَّاءُ۔

۵۳۲۶: انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ایک شخص نے دعوت کی، میں بھی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ گیا وہاں شوربا آیا جس میں کدو تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کدو کھانا شروع کیا بڑے مزے سے جب میں نے یہ دیکھا تو میں کدو کے ٹکڑے آپ کی طرف ڈالتا تھا اور خود نہیں کھاتا تھا۔ انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا اس روز سے مجھے کدو پسند ہو گیا۔

٥٣٢٧: عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ رَجُلًا خَیَّاطًا دَعَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَزَادَ قَالَ ثَابِتٌ فَسَمِعْتُ اَنَسًا رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ یَقُوْلُ فَمَا صُنِعَ لِیْ طَعَامٌ بَعْدُ اَقْدِرُ عَلٰى اَنْ یُّصْنَعَ فِیْهِ دُبَّاءٌ اِلَّا صُنِعَ۔

۵۳۲۷: انس بن مالک سے روایت ہے، ایک درزی نے دعوت کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اتنا زیادہ ہے۔ اس روایت میں کہ انس نے کہا پھر جو کوئی کھانا اس کے بعد میرے لئے تیار کیا گیا اور مجھ سے ہو سکا اس میں کدو شریک کیا گیا۔

تشریح ❁ کدو بڑی فائدہ مند ترکاری ہے اور خصوصاً عرب اور ہند گرم ملکوں کیلئے گوشت کے ساتھ کدو کا کھانا ضرور ہے تاکہ حرارت گوشت کی ضرر نہ کرے اور کدو حرارت صفرا کو بجھا دیتا ہے اور تشنگی کو رفع کرتا ہے اور ماء القرع صفراوی بخار اور تپ دق کو نہایت بڑا مفید ہے۔

## بَابُ اسْتِحْبَابِ وَضْعِ النَّوٰى خَارِجَ التَّمْرِ

## باب: کھجور کھاتے وقت گٹھلیاں علیحدہ رکھنا مستحب ہے

٥٣٢٨: عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ بُسْرٍ قَالَ نَزَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى اَبِیْ قَالَ فَقَرَّبْنَا اِلَیْهِ طَعَامًا وَّوَطْبَةً فَاَكَلَ مِنْهَا ثُمَّ اُتِیَ بِتَمْرٍ فَكَانَ یَاْكُلُهٗ وَیُلْقِی النَّوٰى بَیْنَ اِصْبَعَیْهِ وَیَجْمَعُ السَّبَّابَةَ وَالْوُسْطٰى قَالَ شُعْبَةُ هُوَ ظَنِّیْ وَهُوَ فِیْهِ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ اِلْقَآءُ النَّوٰى بَیْنَ الْاِصْبَعَیْنِ ثُمَّ اُتِیَ بِشَرَابٍ فَشَرِبَهٗ ثُمَّ نَاوَلَهُ الَّذِیْ عَنْ یَّمِیْنِهٖ قَالَ فَقَالَ اَبِیْ وَاَخَذَ بِلِجَامِ دَآبَّتِهٖ ادْعُ اللّٰهَ لَنَا فَقَالَ

۵۳۲۸: عبداللہ بن بسرؓ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ میرے باپ کے پاس اترے ہم نے کھانا پیش کیا اور وطبہ (ایک کھانا ہے جو کھجور، پنیر اور گھی سے مل کر بنتا ہے) آپ ﷺ نے کھایا پھر سوکھی کھجوریں آئیں آپؐ ان کو کھاتے تھے اور گٹھلیاں دونوں انگلیوں کے بیچ میں رکھتے جاتے کلمہ اور بیچ کی انگلی کے درمیان شعبہ نے کہا مجھے یہی خیال ہے اور میں سمجھتا ہوں کہ اس حدیث میں یہی ہے۔ گٹھلیاں دونوں انگلیوں میں ڈالنا (غرض یہ ہے کہ گٹھلیاں کھجور میں نہیں ملاتے تھے جدا رکھتے تھے) پھر پینے کیلئے کچھ آیا آپؐ نے پیا بعد اس کے داہنی طرف جو بیٹھا تھا اس کو دیا۔ پھر میرے باپ نے

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لَهُمْ فِيْمَا رَزَقْتَهُمْ فَاغْفِرْ لَهُمْ فَارْحَمْهُمْ۔

آپؐ کے جانور کی بھاگ تھامی اور عرض کی دعا کیجئے ہمارے لئے۔ آپؐ نے فرمایا اللہ برکت دے انکی روزی میں اور بخش دے ان کو اور رحم کر ان پر۔

۵۳۲۹: عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَلَمْ يَشُكَّ فِي إِلْقَاءِ النَّوٰى بَيْنَ الْإِصْبَعَيْنِ۔

۵۳۲۹: ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

## بَابُ أَكْلِ الْقِثَّاءِ بِالرُّطَبِ

## باب: کھجور کے ساتھ ککڑی کھانا

۵۳۳۰: عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ جَعْفَرٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ رَأَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَأْكُلُ الْقِثَّاءَ بِالرُّطَبِ۔

۵۳۳۰: عبداللہ بن جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے میں نے دیکھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ککڑی کھاتے ہوئے کھجور کے ساتھ۔

تشریح ۞ اس میں بھی بڑی مصلحت ہے کہ کھجور کی حرارت اور ککڑی کی برودت مل کر اعتدال ہو جاوے اور کھجور سے جو شدت صفرا کی ہوتی ہے وہ نہ ہووے۔

## بَابُ اسْتِحْبَابِ تَوَاضُعِ الْآكِلِ وَصِفَةِ قُعُوْدِهٖ

## باب: کیونکر بیٹھ کر کھانا چاہئے

۵۳۳۱: عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ رَأَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُقْعِيًا يَأْكُلُ تَمْرًا۔

۵۳۳۱: انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اقعاء کے طور پر بیٹھے تھے کھجور کھا رہے تھے۔

تشریح ۞ اقعاء کا بیٹھنا یہ ہے کہ سرین زمین سے لگا دے اور دونوں پنڈلیاں کھڑی کر دیوے۔

۵۳۳۲: عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ أُتِيَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِتَمْرٍ فَجَعَلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْسِمُهٗ وَهُوَ مُحْتَفِزٌ يَأْكُلُ مِنْهُ أَكْلًا ذَرِيْعًا وَفِيْ رِوَايَةِ زُهَيْرٍ أَكْلًا حَثِيْثًا۔

۵۳۳۲: حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس کھجوریں آئیں آپ ان کو بانٹنے لگے اور اسی طرح بیٹھے تھے جیسے کوئی جلدی میں بیٹھتا ہے (یعنی اکڑوں اور جلدی جلدی اس میں سے کھا رہے تھے۔ کیونکہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دوسرا کوئی کام درپیش ہوگا)۔

## بَابُ النَّهْيِ عَنِ الْقِرَانِ فِيْ جَمَاعَةٍ

## باب: جب لوگوں کے ساتھ کھاتا ہو تو دو دو لقمے یا دو دو کھجوریں ایک ہی بار نہ کھائے

۵۳۳۳: عَنْ جَبَلَةَ بْنِ سُحَيْمٍ قَالَ كَانَ ابْنُ

۵۳۳۳: جبلہ بن سحیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے عبداللہ بن الزبیر

الزُّبَيْرِ يَرْزُقُنَا التَّمْرَ قَالَ وَقَدْ كَانَ اَصَابَ النَّاسَ يَوْمَئِذٍ جَهْدٌ فَكُنَّا نَاْكُلُ فَيَمُرُّ عَلَيْنَا ابْنُ عُمَرَ وَنَحْنُ نَاْكُلُ فَيَقُوْلُ لَا تُقَارِنُوْا فَاِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَهٰى عَنِ الْاِقْرَانِ اِلَّا اَنْ يَّسْتَاْذِنَ الرَّجُلُ اَخَاهُ قَالَ شُعْبَةُ لَآ اُرٰى هٰذِهِ الْكَلِمَةَ اِلَّا مِنْ كَلِمَةِ ابْنِ عُمَرَ يَعْنِي الْاِسْتِيْذَانَ۔

رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہم کو کھجوریں کھلاتے ان دنوں لوگوں پر تکلیف تھی (کھانے کی) ہم کھا رہے تھے کہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سامنے سے نکلے اور انہوں نے کہا دو دو لقمے مت کھاؤ (ملا کر) کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس سے منع کیا ہے مگر جب اپنے بھائی سے اجازت لیوے۔ شعبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا یہ اجازت لینا میں سمجھتا ہوں ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا قول ہے۔

تشریح ❁ دو لقمہ یا دو کھجوریں یا تین یا زیادہ ایک بارگی اٹھا کر کھانا منع ہے اس لئے کہ جماعت میں اوروں کو ناگوار ہوگا دوسرے یہ کہ کھانے میں سب کا حق ہے پھر اوروں سے زیادہ کھا جانا مروت کے خلاف ہے اور یہ نہی تحریمی ہے یا بطور کراہت اور ادب کے ہے اور صحیح یہ ہے کہ اگر کھانا مشترک ہو تو حرام ہے بغیر اجازت اور شرکاء کے اور جو ایک شخص کا ہو تو اس کی رضامندی کے بغیر حرام ہے اگر کھانا قلیل ہو اور جو کھانا بہت ہو تب بھی ادب کے خلاف اور مکروہ ہے۔ (نووی مختصراً)

٥٣٣٤: عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَلَيْسَ فِيْ حَدِيْثِهِمَا قَوْلُ شُعْبَةَ وَلَا قَوْلُهُ وَقَدْ كَانَ اَصَابَ النَّاسَ يَوْمَئِذٍ جَهْدٌ۔

۵۳۳۴: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں نہ شعبہ کا قول ہے نہ لوگوں پر تکلیف ہونے کا ذکر ہے۔

٥٣٣٥: عَنْ جَبَلَةَ بْنِ سُحَيْمٍ قَالَ سَمِعْتُ ابْنُ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يَقُوْلُ نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ يَّقْرِنَ الرَّجُلُ بَيْنَ التَّمْرَتَيْنِ حَتّٰى يَسْتَاذِنَ اَصْحَابَهُ۔

۵۳۳۵: جبلہ بن سحیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے میں نے عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے سنا وہ کہتے تھے منع کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دو کھجوریں ملا کر کھانے سے جب تک اپنے ساتھیوں سے اجازت نہ لیوے۔

## بَابُ فِي الدِّخَارِ التَّمْرِ وَنَحْوِهٖ مِنَ الْاَقْوَاتِ لِلْعِيَالِ

## باب: کھجور یا اور کوئی غلہ وغیرہ بال بچوں کیلئے جمع کر رکھنا

٥٣٣٦: عَنْ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَآ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يَجُوْعُ اَهْلُ بَيْتٍ عِنْدَهُمُ التَّمْرُ۔

۵۳۳۶: حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''وہ گھر والے بھوکے نہ رہیں گے جن کے پاس کھجور ہو''۔

٥٣٣٧: عَنْ عَآئِشَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَا عَآئِشَةُ بَيْتٌ لَا تَمْرَ فِيْهِ جِيَاعٌ اَهْلُهٗ اَوْجَاعَ اَهْلُهٗ قَالَهَا مَرَّتَيْنِ اَوْ ثَلَاثًا۔

۵۳۳۷: حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''اے عائشہ جس گھر میں کھجور نہیں ہے وہ گھر والے بھوکے ہیں دو بار یہی فرمایا یا تین بار''۔

## بَابُ فَضْلِ تَمْرِ الْمَدِيْنَةِ

## باب: مدینہ میں کھجور کی فضیلت

٥٣٣٨: عَنْ سَعْدِ بْنِ اَبِیْ وَقَّاصٍ رَّضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ اَكَلَ سَبْعَ تَمَرَاتٍ مِمَّا بَيْنَ لَابَتَيْهَا حِيْنَ يُصْبِحُ لَمْ يَضُرَّهٗ سَمٌّ حَتّٰی يُمْسِیَ۔

۵۳۳۸: سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ”جو شخص سات کھجوریں مدینہ کے دونوں میدانوں کے اندر کی کھالیوے صبح کے وقت اس کو شام تک کوئی زہر نقصان نہ کرے گا“۔

٥٣٣٩: عَنْ سَعْدٍ رَّضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ يَقُوْلُ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ مَنْ تَصَبَّحَ بِسَبْعِ تَمَرَاتٍ عَجْوَةٍ لَمْ يَضُرَّهٗ ذٰلِكَ الْيَوْمَ سَمٌّ وَّلَا سِحْرٌ۔

۵۳۳۹: سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے میں نے سنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو شخص سات کھجوریں مدینہ کے دونوں میدانوں کے اندر کی کھالیوے صبح کے وقت اس کو شام تک کوئی زہر نقصان کرے گا نہ کوئی جادو“۔

٥٣٤٠: عَنْ هَاشِمِ بْنِ هَاشِمٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِثْلَهٗ وَلَا يَقُوْلَانِ سَمِعْتُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

۵۳۴۰: ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

٥٣٤١: عَنْ عَائِشَةَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ فِیْ عَجْوَةِ الْعَالِيَةِ شِفَاءً اَوْ اِنَّهَا تِرْيَاقٌ اَوَّلَ الْبُكْرَةِ۔

۵۳۴۱: ام المومنین عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ”عالیہ (وہ حصہ مدینہ کا جو نجد کی طرف ہے تین میل یا آٹھ میل تک) کی عجوہ میں شفا ہے یا وہ تریاق ہے صبح ہی صبح“

## بَابُ فَضْلِ الْكَمْأَةِ وَمُدَاوَاةِ الْعَيْنِ بِهَا

## باب: کھنبی کی فضیلت اور آنکھ کا علاج

٥٣٤٢: عَنْ سَعِيْدِ بْنِ زَيْدِ بْنِ عَمْرِو بْنِ نُفَيْلٍ رَّضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ الْكَمْأَةُ مِنَ الْمَنِّ وَمَآ ؤُهَا شِفَآءٌ لِّلْعَيْنِ۔

۵۳۴۲: سعید بن زید سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے میں نے سنا ”آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے تھے کھنبی من سے ہے (یعنی وہ من جو بنی اسرائیل پر اترتا تھا اگر وہ مثل ترنجبین کے تھا مگر یہ بھی خودرو ہے تو گویا من کی طرح ہوا) اور اس کا پانی آنکھ کی شفا ہے۔

٥٣٤٣: عَنْ سَعِيْدِ بْنِ زَيْدٍ رَّضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ: سَمِعْتُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ الْكَمْأَةُ مِنَ الْمَنِّ وَمَاؤُهَا شِفَآءٌ لِّلْعَيْنِ۔

۵۳۴۳: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٣٤٤: عَنْ سَعِيْدِ بْنِ زَيْدٍ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ شُعْبَةُ لَمَّا حَدَّثَنِیْ بِهِ الْحَكَمُ لَمْ اُنْكِرْهُ مِنْ حَدِيْثِ عَبْدِالْمَلِكِ۔

۵۳۴۴: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٣٤٥: عَنْ سَعِيْدِ بْنِ زَيْدٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْكَمْأَةُ مِنَ الْمَنِّ الَّذِیْ اَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ عَلٰى بَنِیْ اِسْرَآئِيْلَ وَمَآؤُهَا شِفَآءٌ لِّلْعَيْنِ۔

۵۳۴۵: سعید بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ”کھنبی اس من میں ہے جس کو اللہ تعالیٰ نے بنی اسرائیل پر اتارا تھا اس کا پانی آنکھ کی شفا ہے۔

٥٣٤٦: عَنْ سَعِيْدِ بْنِ زَيْدٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الْكَمْأَةُ مِنَ الْمَنِّ الَّذِیْ اَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ عَلٰى مُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَامُ وَمَآؤُهَا شِفَآءٌ لِّلْعَيْنِ۔

۵۳۴۶: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٣٤٧: عَنْ سَعِيْدِ بْنِ زَيْدٍ يَقُوْلُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْكَمْأَةُ مِنَ الْمَنِّ الَّذِیْ اَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ عَلٰى بَنِیْ اِسْرَآئِيْلَ وَمَآؤُهَا شِفَآءٌ لِّلْعَيْنِ۔

۵۳۴۷: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٣٤٨: عَنْ سَعِيْدِ بْنِ زَيْدٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْكَمْأَةُ مِنَ الْمَنِّ وَمَآؤُهَا شِفَآءٌ لِّلْعَيْنِ۔

۵۳۴۸: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

## بَابُ فَضِيْلَةِ الْاَسْوَدِ مِنَ الْكَبَاثِ

## باب: راک کے سیاہ پھل کی فضیلت

٥٣٤٩: عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ كُنَّا مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمَرِّ الظَّهْرَانِ وَنَحْنُ نَجْنِی الْكَبَاثَ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَيْكُمْ بِالْاَسْوَدِ مِنْهُ قَالَ فَقُلْنَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ كَاَنَّكَ رَعَيْتَ الْغَنَمَ قَالَ نَعَمْ وَهَلْ مِنْ نَبِیٍّ اِلَّا وَقَدْ رَعَاهَا اَوْنَحْوَ هٰذَا مِنْ قَوْلٍ۔

۵۳۴۹: جابر بن عبداللہؓ سے روایت ہے ہم رسول اللہؐ کے ساتھ تھے۔ مرالظہران میں (جو مکہ سے ایک منزل پر ہے) اور ہم کباث چن رہے تھے (کباث کہتے ہیں راک کے پھل کو اور راک ایک جنگلی درخت ہے) رسول اللہؐ نے فرمایا ”سیاہ دیکھ کر چنو“ ہم نے عرض کیا یا رسول اللہؐ ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بکریاں چرائی ہیں۔ (تب تو جنگل کا حال معلوم ہے) آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہاں اور کوئی نبی ایسا نہیں ہوا جس نے بکریاں نہ چرائی ہوں یا ایسا ہی کچھ فرمایا۔

تشریح ❀ کیونکہ بکریاں چرانے سے تواضع پیدا ہوتی ہے خلوت کی وجہ سے دل صاف ہوتا ہے بکریاں چراتے چراتے پھر آدمیوں کے چرانے کی لیاقت پیدا ہوتی ہے۔ (نوویؒ)

## بَابُ فَضِيْلَةِ الْخَلِّ

## باب: سرکہ کی فضیلت

٥٣٥٠: عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ نِعْمَ الْاُدُمُ اَوِ الْاِدَامُ الْخَلُّ۔

۵۳۵۰: ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''اچھا سالن ہے سرکہ''۔

٥٣٥١: عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ بِلَالٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَقَالَ نِعْمَ الْاُدُمُ وَلَمْ يَشُكَّ۔

۵۳۵۱: ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

٥٣٥٢: عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَاَلَ اَهْلَهُ الْاُدُمَ فَقَالُوْا مَا عِنْدَنَا اِلَّا خَلٌّ فَدَعَا بِهٖ فَجَعَلَ يَاْكُلُ بِهٖ وَيَقُوْلُ نِعْمَ الْاُدُمُ الْخَلُّ نِعْمَ الْاُدُمُ الْخَلُّ۔

۵۳۵۲: جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے گھر والوں سے سالن مانگا کہنے لگے ہمارے پاس کچھ نہیں سوا سرکہ کے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سرکہ منگوایا پھر اس سے روٹی کھائی اور فرماتے تھے کہ ''سرکہ اچھا سالن ہے سرکہ اچھا سالن ہے''۔

٥٣٥٣: عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يَقُوْلُ اَخَذَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِيَدِيْ ذَاتَ يَوْمٍ اِلٰى مَنْزِلِهٖ فَاَخْرَجَ اِلَيْهِ فِلَقًا مِّنْ خُبْزٍ فَقَالَ مَا مِنْ اُدُمٍ فَقَالُوْا لَا اِلَّا شَيْءٌ مِّنْ خَلٍّ قَالَ فَاِنَّ الْخَلَّ نِعْمَ الْاُدُمُ قَالَ جَابِرٌ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فَمَازِلْتُ اُحِبُّ الْخَلَّ مُنْذُ سَمِعْتُهَا مِنْ نَّبِيِّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَالَ طَلْحَةُ مَازِلْتُ اُحِبُّ الْخَلَّ مُنْذُ سَمِعْتُهَا مِنْ جَابِرٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ۔

۵۳۵۳: جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے میرا ہاتھ پکڑا اور مجھے لے گئے اپنے مکان پر پھر چند ٹکڑے روٹی کے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس لائے گئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا سالن نہیں ہے۔ لوگوں نے کہا کچھ نہیں سرکہ ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا سرکہ تو اچھا سالن ہے۔ جابر نے کہا اس روز سے مجھے سرکہ سے محبت ہوگئی۔ جب سے میں نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے یہ سنا اور طلحہ نے کہا (جو اس حدیث کو روایت کرتے ہیں جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے) جب سے میں نے یہ حدیث سنی مجھے بھی سرکہ پسند ہے۔

٥٣٥٤: عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَخَذَ بِيَدِهٖ اِلٰى مَنْزِلِهٖ بِمِثْلِ حَدِيْثِ ابْنِ عُلَيَّةَ اِلٰى قَوْلِهٖ فَنِعْمَ الْاُدُمُ الْخَلُّ وَلَمْ يَذْكُرْ مَابَعْدَهٗ۔

۵۳۵۴: ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

٥٣٥٥: عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ كُنْتُ جَالِسًا فِيْ دَارِيْ فَمَرَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَشَارَ اِلَيَّ فَقُمْتُ اِلَيْهِ فَاَخَذَ بِيَدِيْ فَانْطَلَقْنَا حَتّٰى اَتٰى بَعْضَ حُجَرِ

۵۳۵۵: جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے میں اپنے گھر میں بیٹھا تھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مجھ پر سے گزرے اور مجھ کو اشارہ کیا میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس گیا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے میرا ہاتھ پکڑ لیا پھر ہم چلے یہاں تک کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنی کسی بی بی کے

نِسَآئِهٖ فَدَخَلَ ثُمَّ اَذِنَ لِیْ فَدَخَلْتُ الْحِجَابَ عَلَیْهَا فَقَالَ هَلْ مِنْ غَدَآءٍ قَالُوْا نَعَمْ فَاُتِیَ بِثَلَاثَةِ اَقْرِصَةٍ فَوُضِعْنَ عَلٰی نَبِیٍّ فَاَخَذَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قُرْصًا فَوَضَعَهٗ بَیْنَ یَدَیْهِ وَاَخَذَ قُرْصًا اٰخَرَ فَوَضَعَهٗ بَیْنَ یَدَیَّ ثُمَّ اَخَذَ الثَّالِثَ فَكَسَرَهٗ بِاثْنَیْنِ فَجَعَلَ نِصْفَهٗ بَیْنَ یَدَیْهِ وَنِصْفَهٗ بَیْنَ یَدَیَّ ثُمَّ قَالَ هَلْ مِنْ اُدْمٍ فَقَالَ لَآ اِلَّا شَیْءٌ مِنْ خَلٍّ قَالَ هَاتُوْهُ فَنِعْمَ الْاُدُمُ هُوَ۔

حجرے پر پہنچے اور اندر گئے پھر مجھے اجازت دی تو اس بی بی نے پردہ کیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پوچھا کچھ کھانا ہے لوگوں نے کہا ہاں پھر تین روٹیاں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے لائی گئیں اور چھال کی ایک دسترخوان پر رکھی گئیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک روٹی لی اس کو اپنے سامنے رکھا پھر دوسری روٹی لی اس کو میرے سامنے رکھا پھر تیسری روٹی لی اس کے دو ٹکڑے کئے آدھی اپنے سامنے رکھی اور آدھی میرے سامنے پھر فرمایا کچھ سالن ہے؟ لوگوں نے کہا نہیں سرکہ ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا لاؤ سرکہ تو بہتر سالن ہے۔

## بَابُ اِبَاحَةِ اَكْلِ الثُّوْمِ

## باب: لہسن کھانا درست ہے

۵۳۵۶: عَنْ اَبِیْ اَیُّوْبَ الْاَنْصَارِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اُتِیَ بِطَعَامٍ اَكَلَ مِنْهُ بَعَثَ بِفَضْلِهٖ اِلَیَّ وَاِنَّهٗ بَعَثَ اِلَیَّ یَوْمًا بِفَضْلَةٍ لَّمْ یَاْكُلْ مِنْهَا لِاَنَّ فِیْهَا ثُوْمًا فَسَاَلْتُهٗ اَحَرَامٌ هُوَ قَالَ لَا وَلٰكِنِّیْ اَكْرَهُهٗ مِنْ اَجْلِ رِیْحِهٖ قَالَ فَاِنِّیْ اَكْرَهُ مَا كَرِهْتَ۔

۵۳۵۶: ابوایوب انصاریؓ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس جب کھانا آتا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس میں سے کھاتے اور جو بچتا وہ مجھے بھیج دیتے۔ ایک بار آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کھانا بھیجا اور اس میں سے نہیں کھایا کیونکہ اس میں لہسن تھا، میں نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پوچھا کیا لہسن حرام ہے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا نہیں لیکن بو کی وجہ سے مجھے بری معلوم ہوتی ہے۔ میں نے کہا جو چیز آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بری معلوم ہوتی ہے مجھے بھی بری لگتی ہے۔

۵۳۵۷: عَنْ شُعْبَةَ فِیْ هٰذَا الْاِسْنَادِ۔

۵۳۵۷: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

۵۳۵۸: عَنْ اَبِیْ اَیُّوْبَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ نَزَلَ عَلَیْهِ فَنَزَلَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فِی السُّفْلِ وَاَبُوْ اَیُّوْبَ فِی الْعُلْوِ فَانْتَبَهَ اَبُوْ اَیُّوْبَ لَیْلَةً فَقَالَ نَمْشِیْ فَوْقَ رَاْسِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَتَنَحَّوْا فَبَاتُوْا فِیْ جَانِبٍ ثُمَّ قَالَ لِلنَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ نَبِیُّ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ السُّفْلُ اَرْفَقُ فَقَالَ لَآ اَعْلُوْا سَقِیْفَةً اَنْتَ تَحْتَهَا فَتَحَوَّلَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ

۵۳۵۸: ابوایوب انصاریؓ سے روایت ہے رسول اللہؐ ان کے پاس اترے تو آپؐ نیچے کے مکان میں رہے اور ابوایوب اوپر کے درجہ میں تھے ایک بار ابو ایوب رات کو جاگے اور کہا ہم رسول اللہؐ کے سر کے اوپر چلا کرتے ہیں پھر ہٹ کر رات کو ایک کونے میں ہو گئے۔ بعد اس کے ابوایوب نے کہا آپؐ سے اوپر جانے کیلئے۔ آپؐ نے فرمایا نیچے کا مکان آرام کا ہے (رہنے والوں کیلئے اور آنے والوں کے واسطے اور اسی لئے حضرتؐ نیچے کے مکان میں رہتے ہیں) ابوایوب نے کہا میں اس چھت پر نہیں رہ سکتا جس کے نیچے آپؐ ہوں۔ یہ سن کر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اوپر کے درجے میں تشریف لے گئے اور ابوایوب نیچے کے درجے میں آ رہے۔ ابوایوب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کیلئے

وَسَلَّمَ فِي الْعُلْوِ وَاَبُوْ اَيُّوْبَ فِي السُّفْلِ فَكَانَ يَصْنَعُ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ طَعَامًا فَإِذَا جِيْئَ بِهِ اِلَيْهِ سَاَلَ عَنْ مَّوْضِعِ اَصَابِعِهٖ فَيَتَتَبَّعُ مَوْضِعَ اَصَابِعِهٖ فَصَنَعَ لَهٗ طَعَامًا فِيْهِ ثُوْمٌ فَلَمَّا رُدَّ اِلَيْهِ سَاَلَ عَنْ مَّوْضِعِ اَصَابِعِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقِيْلَ لَهٗ لَمْ يَاْكُلْ فَفَزِعَ وَصَعِدَ اِلَيْهِ فَقَالَ اَحَرَامٌ هُوَ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا وَلٰكِنِّيْ اَكْرَهُهٗ فَقَالَ فَاِنِّيْ اَكْرَهُ مَاتَكْرَهُ اَوْمَا كَرِهْتَ قَالَ وَكَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُؤْتٰى بِالْوَحْيِ۔

کھانا تیار کرتے تھے پھر جب کھانا آپؐ کے پاس آتا (اور آپ ﷺ کھاتے بعد اس کے بچا ہوا کھانا واپس جاتا) تو ابوایوب (آدمی سے) پوچھتے آپ ﷺ کی انگلیاں کھانے کی کس جگہ پر لگی ہیں وہیں سے وہ کھاتے (برکت کیلئے) ایک بار ابوایوب نے کھانا پکایا جس میں لہسن تھا جب کھانا واپس گیا تو ابوایوب نے پوچھا آپ ﷺ کی انگلیاں کہاں لگی تھیں۔ لوگوں نے کہا آپ ﷺ نے نہیں کھایا۔ یہ سن کر ابوایوب گھبرائے اور اوپر گئے اور پوچھا کیا لہسن حرام ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا نہیں لیکن مجھے بری معلوم ہوتی ہے۔ ابو ایوب نے کہا جو چیز آپ ﷺ کو بری معلوم ہوتی ہے مجھے بھی بری معلوم ہوتی ہے۔ ابوایوب نے کہا رسول اللہ ﷺ کے پاس فرشتے آتے (اور فرشتوں کو لہسن کی بو سے تکلیف ہوتی۔ اس واسطے آپ ﷺ نہ کھاتے)۔

## بَابُ اِكْرَامِ الضَّيْفِ

## باب: مہمان کی خاطرداری کرنا چاہئے

۵۳۵۹: عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ جَآءَ رَجُلٌ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اِنِّيْ مَجْهُوْدٌ فَاَرْسَلَ اِلٰى بَعْضِ نِسَآئِهٖ فَقَالَتْ وَالَّذِيْ بَعَثَكَ بِالْحَقِّ مَا عِنْدِيْ اِلَّا مَآءٌ فَقَالَ مَنْ يُّضِيْفُ هٰذَا اللَّيْلَةَ رَحِمَهُ اللّٰهُ فَقَامَ رَجُلٌ مِّنَ الْاَنْصَارِ فَقَالَ اَنَا يَارَسُوْلَ اللّٰهِ فَانْطَلَقَ بِهٖ اِلٰى رَحْلِهٖ فَقَالَ لِامْرَاَتِهٖ هَلْ عِنْدَكِ شَيْءٌ قَالَتْ لَآ اِلَّا قُوْتُ صِبْيَانِيْ قَالَ فَعَلِّلِيْهِمْ بِشَيْءٍ فَاِذَا دَخَلَ ضَيْفُنَا فَاَطْفِئِي السِّرَاجَ وَاَرِيْهِ اَنَّا نَاْكُلُ فَاِذَا اَهْوٰى لِيَاْكُلَ فَقُوْمِيْ اِلَى السِّرَاجِ حَتّٰى تُطْفِئِيْهِ قَالَ فَقَعَدُوْا وَاَكَلَ الضَّيْفُ فَلَمَّا اَصْبَحَ غَدَا عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ قَدْعَجِبَ اللّٰهُ مِنْ صَنِيْعِكُمَا بِضَيْفِكُمَا اللَّيْلَةَ۔

۵۳۵۹: ابوہریرہؓ سے روایت ہے ایک شخص رسول اللہؐ کے پاس آیا اور کہنے لگا مجھے بڑی تکلیف ہے (کھانے پینے کی) آپؐ نے اپنی کسی بی بی کے پاس کہلا بھیجا وہ بولی قسم اس کی جس نے آپ ﷺ کو سچائی کے ساتھ بھیجا ہے میرے پاس تو پانی کے سوا کچھ نہیں ہے۔ پھر آپؐ نے دوسری بی بی کے پاس بھیجا اس نے بھی ایسا ہی کہا، یہاں تک کہ سب عورتوں نے یہی جواب دیا ہمارے پاس کچھ نہیں سوا پانی کے۔ آپؐ نے فرمایا کون اس کی مہمانی کرتا ہے۔ آج کی رات اللہ اس پر رحم کرے تب ایک انصاری اٹھا اور کہنے لگا میں کرتا ہوں یا رسول اللہ۔ پھر وہ اس کو اپنے ٹھکانے لے گیا اور اپنی بی بی سے کہا تیرے پاس کچھ ہے وہ بولی کچھ نہیں البتہ میرے بچوں کا کھانا ہے۔ انصاری نے کہا بچوں سے کچھ بہانہ کر دیں اور جب مہمان اندر آوے تو چراغ بجھا دے۔ اس نے ایسا ہی کیا اور میاں بی بی بھوکے بیٹھے رہے اور مہمان نے کھانا کھایا۔ جب صبح ہوئی تو وہ انصاری رسول اللہؐ کے پاس آیا آپؐ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے تعجب کیا اس سے جو تم نے اپنے مہمان کے ساتھ کیا اس رات کو۔

تشریح ❀ ''آپ کوسوخت غیر کولذت'' عربی میں اس کوایثار کہتے ہیں یہ بڑے بزرگوں کا کام ہے۔قرآن شریف میں ایسے لوگوں کی فضیلت اتری: وَيُؤْثِرُوْنَ عَلٰى اَنْفُسِهِمْ وَلَوْ كَانَ بِهِمْ خَصَاصَةٌ'' اور بچوں پر ایثار اس وقت درست ہے جب بھوک کے مارے ان کے ضرر کا ڈر نہ ہو ورنہ ان کو کھلانا مہمان کی مہمانداری پر مقدم ہے۔

٥٣٦٠: عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ اَنَّ رَجُلًا مِنَ الْاَنْصَارِ بَاتَ بِهٖ ضَيْفٌ فَلَمْ يَكُنْ عِنْدَهٗ اِلَّاقُوْتُهٗ وَقُوْتُ صِبْيَانِهٖ فَقَالَ لِامْرَاَتِهٖ نَوِّمِی الصِّبْيَةَ وَاَطْفِئِ السِّرَاجَ وَقَرِّبِیْ لِلضَّيْفِ مَا عِنْدَكِ قَالَ فَنَزَلَتْ هٰذِهِ الْاٰيَةُ وَ يُؤْثِرُوْنَ عَلٰى اَنْفُسِهِمْ وَلَوْ كَانَ بِهِمْ خَصَاصَةٌ۔

۵۳۶۰: ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، ایک انصاری کے پاس مہمان آیا اس کے پاس کچھ نہ تھا۔ سوا اس کے اور اس کے بچوں کے کھانے کے، اس نے اپنی عورت سے کہا بچوں کو سلا دے اور چراغ بجھا دے اور جو کچھ تیرے پاس ہے وہ مہمان کے سامنے رکھ دے۔ اس نے ایسا ہی کیا تب یہ آیت اتری: وَيُؤْثِرُوْنَ عَلٰى اَنْفُسِهِمْ وَلَوْ كَانَ بِهِمْ خَصَاصَةٌ یعنی اپنی راحت پر دوسروں کے آرام کو مقدم رکھتے ہیں گو خود محتاج ہوں۔

٥٣٦١: عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ قَالَ جَآءَ رَجُلٌ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ لِيُضِيْفَهٗ فَلَمْ يَكُنْ عِنْدَهٗ مَا يُضِيْفُهٗ فَقَالَ اَلَا رَجُلٌ يُّضِيْفُ هٰذَا رَحِمَهُ اللّٰهُ فَقَالَ رَجُلٌ مِّنَ الْاَنْصَارِ يُقَالُ لَهٗ اَبُوْ طَلْحَةَ فَانْطَلَقَ بِهٖ اِلٰى رَحْلِهٖ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ بِنَحْوِ حَدِيْثِ جَرِيْرٍ وَّ ذَكَرَ فِيْهِ نُزُوْلُ الْاٰيَةِ كَمَا ذَكَرَ وَكِيْعٌ۔

۵۳۶۱: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے ایک شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آیا مہمان، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس کچھ نہ تھا، اس کی مہمانی کو۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کوئی اس کی مہمانی کرتا ہے اللہ اس پر رحم کرے۔ ایک انصاری بولا جس کو ابوطلحہ کہتے تھے میں کرتا ہوں۔ پھر وہ لے گیا اس کو اپنے گھر اخیر حدیث تک۔

٥٣٦٢: عَنِ الْمِقْدَادِ قَالَ اَقْبَلْتُ اَنَا وَصَاحِبَانِ لِیْ وَقَدْ ذَهَبَتْ اَسْمَاعُنَا وَاَبْصَارُنَا مِنَ الْجَهْدِ فَجَعَلْنَا نَعْرِضُ اَنْفُسَنَا عَلٰى اَصْحَابِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَلَيْسَ اَحَدٌ مِّنْهُمْ يَقْبَلُنَا فَاَتَيْنَا النَّبِیَّ ﷺ فَانْطَلَقَ بِنَآ اِلٰى اَهْلِهٖ فَاِذَا ثَلَاثَةُ اَعْنُزٍ فَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ احْتَلِبُوْا هٰذَا اللَّبَنَ بَيْنَنَا قَالَ فَكُنَّا نَحْتَلِبُ فَيَشْرَبُ كُلُّ اِنْسَانٍ مِّنَّا نَصِيْبَهٗ وَنَرْفَعُ لِلنَّبِیِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَصِيْبَهٗ فَيَجِیْءُ مِنَ اللَّيْلِ فَيُسَلِّمُ تَسْلِيْمًا لَّا يُوْقِظُ قَائِمًا وَيُسْمِعُ الْيَقْظَانَ قَالَ ثُمَّ يَاْتِی

۵۳۶۲: مقداد بن الاسودؓ سے روایت ہے میں اور میرے دونوں ساتھی آئے اور ہمارے کانوں اور آنکھوں کی قوت جاتی رہی تھی تکلیف سے (فاقہ وغیرہ کے) کرتے تھے۔ حضرت کے اصحاب پر کوئی ہم کو قبول نہ کرتا۔ آخر ہم رسول اللہؐ کے پاس آئے، آپؐ ہم کو اپنے گھر لے گئے، وہاں تین بکریاں تھیں آپؐ نے فرمایا ''ان کا دودھ دوہو ہم تم سب پئیں گے'' پھر ہم ان کا دودھ دوہا کرتے اور ہر ایک ہم میں سے اپنا حصہ پی لیتا اور رسول اللہ ﷺ کا حصہ اٹھا رکھتے، آپؐ رات کو تشریف لاتے اور ایسی آواز سے سلام کرتے جس سے سونے والا نہ جاگے اور جاگنے والا سن لے۔ پھر آپ ﷺ مسجد میں آتے اور نماز پڑھتے پھر اپنے دودھ کے پاس آتے اور اس کو پیتے، ایک رات شیطان نے مجھ کو بھڑکایا، میں اپنا حصہ پی چکا تھا۔ شیطان نے یہ کہا کہ

الْمَسْجِدَ فَيُصَلِّيْ ثُمَّ يَاْتِيْ شَرَابَهٗ فَيَشْرَبُ فَاَتَانِيَ الشَّيْطَانُ ذَاتَ لَيْلَةٍ وَقَدْ شَرِبْتُ نَصِيْبِيْ فَقَالَ مُحَمَّدٌ يَّاْتِي الْاَنْصَارَ فَيُتْحِفُوْنَهٗ وَيُصِيْبُ عِنْدَهُمْ مَابِهٖ حَاجَةٌ اِلٰى هٰذِهِ الْجُرْعَةِ فَاَتَيْتُهَا فَشَرِبْتُهَا فَلَمَّآ اَنْ وَغَلَتْ فِيْ بَطْنِيْ وَعَلِمْتُ اَنَّهٗ لَيْسَ اِلَيْهَا سَبِيْلٌ قَالَ قَدَّمَنِي الشَّيْطَانُ فَقَالَ وَيْحَكَ مَا صَنَعْتَ اَشَرِبْتَ شَرَابَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَيَجِيْءُ فَلَايَجِدُهٗ فَيَدْعُوْا عَلَيْكَ فَتَهْلِكُ فَتَذْهَبُ دُنْيَا تَكَ وَاٰخِرَ تُكَ وَعَلَيَّ شَمْلَةٌ اِذَا وَضَعْتُهَا عَلٰى قَدَمَيَّ خَرَجَ رَاْسِيْ وَاِذَا وَضَعْتُهَا عَلٰى رَاْسِيْ خَرَجَ قَدَ مَايَ وَجَعَلَ لَايُجِيْئُنِي النَّوْمُ وَاَمَّا صَاحِبَايَ فَنَامَا وَلَمْ يَصْنَعَا مَا صَنَعْتُ قَالَ فَجَاءَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَلَّمَ كَمَا كَانَ يُسَلِّمُ ثُمَّ اَتَى الْمَسْجِدَ فَصَلّٰى ثُمَّ اَتٰى شَرَابَهٗ فَكَشَفَ عَنْهُ فَلَمْ يَجِدْفِيْهِ شَيْئًا فَرَفَعَ رَاْسَهٗ اِلَى السَّمَآءِ فَقُلْتُ الْاٰنَ يَدْعُوْا عَلَيَّ فَاَهْلِكُ فَقَالَ اللّٰهُمَّ اَطْعِمْ مَنْ اَطْعَمَنِيْ وَاسْقِ مَنْ اَسْقَانِيْ قَالَ فَعَمَدْتُّ اِلَى الشَّمْلَةِ فَشَدَدْتُهَا عَلَيَّ وَاَخَذْتُ الشَّفْرَةَ فَانْطَلَقْتُ اِلَى الْاَعْنُزِ اَيُّهَا اَسْمَنُ فَاَذْبَحُهَا لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاِذَا هِيَ حَافِلَةٌ وَّ اِذَهُنَّ حُفَّلٌ كُلُّهُنَّ فَعَمَدْتُّ اِلٰى اِنَآءٍ لِّاٰلِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا كَانُوْا يَطْمَعُوْنَ اَنْ يَّحْتَلِبُوْا فِيْهِ قَالَ فَحَلَبْتُ فِيْهِ حَتّٰى

حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تو انصار کے پاس جاتے ہیں وہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو تحفے دیتے ہیں اور جو آپ ﷺ کو احتیاج ہوتی ہے وہ مل جاتا ہے، آپ ﷺ کو اس گھونٹ دودھ کی کیا احتیاج ہوگی آخر میں آیا اور وہ دودھ پی گیا۔ جب دودھ پیٹ میں سما گیا اور مجھے یقین ہو گیا کہ اب وہ دودھ نہیں ملنے کا۔ اس وقت شیطان نے مجھ کو ندامت دی اور کہنے لگا خرابی ہو تیری تو نے کیا کام کیا، تو نے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا حصہ پی لیا۔ اب وہ آئیں گے اور دودھ نہ پاویں گے پھر تجھ پر بددعا کریں گے تیری دنیا اور آخرت دونوں تباہ ہوں گی میں ایک چادر اوڑھے تھا۔ جب اس کو پاؤں پر ڈالتا تو سر کھل جاتا اور جب سر ڈھانپتا تو پاؤں کھل جاتے اور نیند بھی مجھ کو نہ آئی۔ میرے ساتھی سو گئے، انہوں نے یہ کام نہیں کیا تھا جو میں نے کیا تھا، آخر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آئے اور معمول کے موافق سلام کیا، پھر مسجد میں آئے اور نماز پڑھی بعد اس کے دودھ کے پاس آئے برتن کھولا تو اس میں کچھ نہ تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنا سر آسمان کی طرف اٹھایا میں سمجھا کہ اب آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بددعا کرتے ہیں اور تو تباہ ہوتا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اللہ کھلا اس کو جو مجھ کو کھلاوے اور پلا اس کو جو مجھے پلاوے۔ یہ سن کر میں نے اپنی چادر کو مضبوط باندھا اور چھری لی اور بکریوں کی طرف چلا کہ جو ان میں سے موٹی ہو اس کو ذبح کروں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیلئے۔ دیکھا تو اس کے تھن میں دودھ بھرا ہوا تھا پھر دیکھا تو اور بکریوں کے تھنوں میں بھی دودھ بھرا ہوا ہے۔ میں نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے گھر والوں کا ایک برتن لیا جس میں وہ دودھ نہ دوہتے تھے (یعنی اس میں دوہنے کی خواہش نہ کرتے تھے) اس میں میں نے دودھ دوہا یہاں تک کہ اوپر پھین آ گیا (اتنا بہت دودھ نکلا) اور اس کو میں لے کر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا تم نے اپنے حصہ کا دودھ رات کو پیا یا نہیں۔ میں نے عرض کیا رسول اللہ

عَلَتْهُ دَعْوَةٌ فَجِئْتُ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اَشْرِبْتُمْ شَرَابَكُمُ اللَّيْلَةَ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اشْرَبْ فَشَرِبَ ثُمَّ نَاوَلَنِيْ فَلَمَّا عَرَفْتُ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَدْرُوِيَ وَاَصَبْتُ دَعْوَتَهٗ ضَحِكْتُ حَتّٰى اُلْقِيْتُ اِلَى الْاَرْضِ قَالَ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِحْدٰى سَوْاٰتِكَ يَا مِقْدَادُ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ كَانَ مِنْ اَمْرِيْ كَذَا وَكَذَا وَفَعَلْتُ كَذَا فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا هٰذِهٖ اِلَّا رَحْمَةٌ مِنَ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ اَفَلَا كُنْتَ اٰذَنْتَنِيْ فَنُوْقِظَ صَاحِبَيْنَا فَيُصِيْبَانِ مِنْهَا قَالَ فَقُلْتُ وَالَّذِيْ بَعَثَكَ بِالْحَقِّ مَآ اُبَالِيْ اِذَآ اَصَبْتَهَا وَاَصَبْتُهَا مَعَكَ مَنْ اَصَابَهَا مِنَ النَّاسِ۔

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دودھ پیجئے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پیا پھر مجھے دیا۔ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ اور پیجئے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اور پیا۔ پھر مجھے دیا جب مجھ کو معلوم ہوا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سیر ہو گئے اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دعا میں نے لے لی۔ اس وقت میں ہنسا یہاں تک خوشی کے مارے زمین پر لوٹ گیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اے مقداد تو نے کوئی بری بات کی وہ کیا ہے۔ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ میرا حال ایسا ہوا میں نے ایسا قصور کیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اس وقت کا دودھ (جو خلاف معمول اترا) اللہ کی رحمت تھی تو نے مجھ سے پہلے ہی کیوں نہ کہا۔ ہم اپنے دونوں ساتھیوں کو بھی جگا دیتے وہ بھی دودھ پیتے۔ میں نے عرض کیا قسم ہے اس کی جس نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو سچا کلام دے کر بھیجا اب مجھ کو کوئی پرواہ نہیں جب میں نے اللہ کی رحمت حاصل کی اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ حاصل کی کہ کوئی بھی اس کو حاصل کرے۔

٥٣٦٣: عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ الْمُغِيْرَةِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ۔

۵۳۶۳: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٣٦٤: عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِيْ بَكْرٍ قَالَ كُنَّا مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثَلَاثِيْنَ وَمِائَةً فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هَلْ مَعَ اَحَدٍ مِّنْكُمْ طَعَامٌ فَاِذَا مَعَ رَجُلٍ صَاعٌ مِّنْ طَعَامٍ اَوْنَحْوَهٗ فَعُجِنَ ثُمَّ جَآءَ رَجُلٌ مُشْرِكٌ مُّشْعَانٌّ طَوِيْلٌ بِغَنَمٍ يَّسُوْقُهَا فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَبَيْعٌ اَمْ عَطِيَّةٌ اَوْ قَالَ اَمْ هِبَةٌ قَالَ لَا بَلْ بَيْعٌ فَاشْتَرٰى مِنْهُ شَاةً فَصُنِعَتْ وَاَمَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِسَوَادِ الْبَطْنِ اَنْ

۵۳۶۴: عبدالرحمٰن بن ابی بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ تھے ایک سو تیس آدمی۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا تمہارے پاس کھانا ہے۔ تو ایک شخص کے پاس ایک صاع اناج نکلا۔ کسی کے پاس ایسا ہی پھر، وہ سب گوندھا گیا بعد اس کے ایک مشرک آیا جس کے بال بکھرے ہوئے تھے لمبا بکریاں لے کر ہانکتا ہوا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا تو بیچتا ہے یا یونہی دیتا ہے۔ اس نے کہا نہیں بیچتا ہوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک بکری اس سے خریدی، اس کا گوشت تیار کیا گیا اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حکم دیا اس کا کلیجہ بھوننے کا۔ راوی نے کہا قسم اللہ کی ان ایک سو تیس آدمیوں میں سے

يُشْوٰى قَالَ وَايْمُ اللّٰهِ مَامِنَ الثَّلَاثِيْنَ وَمِائَةٍ اِلَّاحَزَّلَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حُزَّةً مِّنْ سَوَادِ بَطْنِهَا اِنْ كَانَ شَاهِدًا اَعْطَاهُ وَاِنْ كَانَ غَائِبًا خَبَأَلَهٗ قَالَ وَجَعَلَ قَصْعَتَيْنِ فَاَكَلْنَا مِنْهُمَا اَجْمَعُوْنَ وَشَبِعْنَا وَفَضَلَ فِي الْقَصْعَتَيْنِ فَحَمَلْتُهٗ عَلَى الْبَعِيْرِ اَوْ كَمَا قَالَ۔

کوئی نہ رہا جس کیلئے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کچھ اس کلیجی میں سے جدا نہ کیا ہو اگر وہ موجود تھا تو اس کو دے دیا ورنہ اس کا حصہ رکھ چھوڑا اور دو پیالوں میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے گوشت نکالا پھر ہم سب نے ان میں سے کھایا اور سیر ہو گئے بلکہ پیالوں میں کچھ بچ رہا اس کو میں نے لاد لیا اونٹ پر اور ایسا ہی کہا (اس حدیث میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دو معجزے ہیں۔ایک تو کلیجے میں برکت دوسری بکری میں برکت)۔

٥٣٦٥: عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِيْ بَكْرٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ اَصْحَابَ الصُّفَّةِ كَانُوْا نَاسًا فُقَرَآءَ وَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَرَّةً مَنْ كَانَ عِنْدَهٗ طَعَامُ اثْنَيْنِ فَلْيَذْهَبْ بِثَلَاثَةٍ وَّ مَنْ كَانَ عِنْدَهٗ طَعَامُ اَرْبَعَةٍ فَلْيَذْهَبْ بِخَامِسٍ بِسَادِسٍ اَوْكَمَا قَالَ وَ اَنَّ اَبَا بَكْرٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ جَآءَ بِثَلَاثَةٍ وَّ انْطَلَقَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِعَشْرَةٍ وَّ اَبُوْبَكْرٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ بِثَلَاثَةٍ قَالَ فَهُوَ اَنَا وَ اَبِيْ وَ اُمِّيْ وَلَآ اَدْرِيْ هَلْ قَالَ وَامْرَاَتِيْ وَ خَادِمٌ بَيْنَ بَيْتِنَا وَ بَيْتِ اَبِيْ بَكْرٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ تَعَشّٰى عِنْدَالنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ لَبِثَ حَتّٰى صُلِّيَتِ الْعِشَآءُ ثُمَّ رَجَعَ فَلَبِثَ حَتّٰى نَعَسَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَجَآءَ بَعْدَ مَا مَضٰى مِنَ اللَّيْلِ مَا شَآءَ اللّٰهُ قَالَتْ لَهُ امْرَاَتُهٗ مَا حَبَسَكَ عَنْ اَضْيَافِكَ اَوْ قَالَتْ ضَيْفِكَ قَالَ اَوَمَا عَشَّيْتِهِمْ قَالَتْ اَبَوْ حَتّٰى تَجِيْئَ قَدْ عَرَضُوْا عَلَيْهِمْ فَغَلَبُوْهُمْ قَالَ فَذَهَبْتُ اَنَا فَاخْتَبَاْتُ وَ

۵۳۶۵: عبدالرحمٰن بن ابی بکر سے روایت ہے اصحاب صفہ محتاج لوگ تھے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک بار فرمایا ''جس کے پاس دو آدمیوں کا کھانا ہو وہ تین کو لے جاوے اور جس کے پاس چار کا ہو وہ پانچویں یا چھٹے کو بھی لے جاوے'' اور حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ تین آدمیوں کو لے آئے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دس آدمیوں کو لے گئے (آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اہل وعیال بھی دس کے قریب تھے تو گویا آدھا کھانا مہمانوں کیلئے ہوا) عبدالرحمٰن نے کہا ہمارے گھر میں میں تھا اور میرے باپ اور میری ماں راوی نے کہا شاید اپنی بی بی کو بھی کہا اور ایک خادم جو میرے اور ابوبکر دونوں کے گھر میں تھا۔عبدالرحمٰن نے کہا ابوبکر نے رات کا کھانا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ کھایا پھر وہیں ٹھہرے رہے یہاں تک کہ عشاء کی نماز پڑھی گئی پھر نماز سے فارغ ہو کر رسول اللہؐ کے پاس لوٹ گئے اور وہیں رہے یہاں تک کہ آپؐ سو گئے۔غرض بڑی رات گزرنے کے بعد جتنی اللہ تعالیٰ کو منظور تھی ابوبکر گھر میں آئے ان کی بی بی نے کہا تم اپنے مہمانوں کو چھوڑ کر کہاں رہ گئے،حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا تم نے ان کو کھانا نہیں کھلایا۔انہوں نے کہا مہمانوں نے نہیں کھایا تمہارے آنے تک اور انہوں نے مہمانوں کے سامنے کھانا پیش کیا تھا لیکن مہمان ان پر غالب ہوئے نہ کھانے میں۔عبدالرحمٰن نے کہا میں (ابوبکر کی خفگی کے ڈر سے) چھپ گیا،انہوں نے مجھ کو پکارا اے سست مجہول یا احمق

قَالَ يَا غُنْثَرُ فَجَدَّعَ وَسَبَّ وَ قَالَ كُلُوْا لَا هَنِيْئًا وَ قَالَ وَ اللّٰهِ لَا اَطْعَمُهُ اَبَدًا قَالَ فَايْمُ اللّٰهِ مَا كُنَّا نَأْخُذُ مِنْ لُّقْمَةٍ اِلَّا رَبَا مِنْ اَسْفَلِهَا اَكْثَرَ مِنْهَا قَالَ حَتّٰى شَبِعْنَا وَ صَارَتْ اَكْثَرَ مِمَّا كَانَتْ قَبْلَ ذٰلِكَ فَنَظَرَ اِلَيْهَا اَبُوْبَكْرٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فَاِذَا هِيَ كَمَا هِيَ اَوْ اَكْثَرُ قَالَ لِامْرَاَتِهٖ يَا اُخْتَ بَنِيْ فِرَاسٍ مَا هٰذَا قَالَتْ لَا وَ قُرَّةِ عَيْنِيْ لَهِيَ الْاٰنَ اَكْثَرُ مِنْهَا قَبْلَ ذٰلِكَ بِثَلَاثِ مِرَارٍ قَالَ فَاَكَلَ مِنْهَا اَبُوْبَكْرٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ وَ قَالَ اِنَّمَا كَانَ ذٰلِكَ مِنَ الشَّيْطَانِ يَعْنِيْ يَمِيْنَهٗ ثُمَّ اَكَلَ مِنْهَا لُقْمَةً ثُمَّ حَمَلَهَا اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَصْبَحَتْ عِنْدَهٗ قَالَ وَ كَانَ بَيْنَنَا وَ بَيْنَ قَوْمٍ عَقْدٌ فَمَضَى الْاَجَلُ فَعَرَّفْنَا اثْنَا عَشَرَ رَجُلًا مَّعَ كُلِّ رَجُلٍ مِّنْهُمْ اُنَاسٌ اَللّٰهُ اَعْلَمُ كَمْ مَّعَ كُلِّ رَجُلٍ قَالَ اِلَّا اَنَّهٗ بَعَثَ مَعَهُمْ فَاَكَلُوْا مِنْهَا اَجْمَعُوْنَ اَوْ كَمَا قَالَ۔

تیری ناک کٹے اور برا کہا مجھ کو اور مہمانوں سے کہا کھاؤ ہر چند یہ خوشگوار کھانا نہیں (کیونکہ بے وقت ہے) اور ابوبکر نے کہا قسم اللہ کی میں نہیں کھاؤں گا۔اس کو کبھی۔عبدالرحمن نے کہا قسم اللہ کی ہم جو لقمہ کھاتے نیچے سے اتنا ہی وہ کھانا بڑھ جاتا یہاں تک کہ ہم سیر ہو گئے اور جتنا کھانا پہلے تھا اس سے بھی زیادہ ہو گیا۔ابوبکر نے اس کھانے کو دیکھا تو وہ اتنا ہی ہے یا زیادہ ہو گیا انہوں نے اپنی عورت سے کہا اے بنی فراس کی بہن (ان کا نام ام رومانؓ تھا اور بنی فراس ان کا قبیلہ تھا) یہ کیا ہے۔وہ بولی قسم میری آنکھوں کی ٹھنڈک کی (یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی) یہ تو پہلے سے بھی زیادہ ہے۔تین حصے زیادہ ہے (یہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی کرامت تھی اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اولیاء کی کرامت حق ہے) پھر حضرت ابوبکرؓ نے اس میں سے کھایا اور کہا یہ قسم جو میں نے کھائی تھی شیطان کی طرف سے تھی (غصے میں) پھر ایک لقمہ اس میں سے کھایا بعد اس کے وہ کھانا رسول اللہؐ کے پاس لے گئے، میں بھی صبح کو وہیں تھا اور ہمارے اور ایک قوم کے بیچ میں عقد تھا (یعنی اقرار تھا صلح کا) تو مدت اقرار کی گزر گئی۔آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمارے افسر بارہ آدمی کئے اور ہر ایک کے ساتھ لوگ تھے اللہ تعالیٰ جانتا ہے کہ ہر ایک کے ساتھ کتنے لوگ تھے پھر وہ کھانا ان کے ساتھ کر دیا سب لوگوں نے اس میں سے کھایا۔

٥٣٦٦: عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِيْ بَكْرٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ نَزَلَ عَلَيْنَا اَضْيَافٌ لَّنَا وَ قَالَ وَ كَانَ اَبِيْ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يَتَحَدَّثُ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنَ اللَّيْلِ قَالَ انْطَلَقَ وَ قَالَ يَا عَبْدَالرَّحْمٰنِ افْرُغْ مِنْ اَضْيَافِكَ قَالَ فَلَمَّا اَمْسَيْتُ جِئْنَا بِقِرَاهُمْ قَالَ فَاَبَوْا فَقَالُوْا حَتّٰى يَجِيْءَ اَبُوْا مَنْزِلِنَا فَيَطْعَمَ مَعَنَا قَالَ فَقُلْتُ لَهُمْ اِنَّهٗ رَجُلٌ حَدِيْدٌ وَّ اِنَّكُمْ اِنْ لَّمْ

۵۳۶۶: عبدالرحمن بن ابی بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے ہمارے پاس مہمان اترے اور میرے باپ رات کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے باتیں کیا کرتے تھے وہ چلے اور مجھ سے کہہ گئے اے عبدالرحمن رضی اللہ تعالیٰ عنہ تم مہمانوں کی خدمت کر لینا، جب شام ہوئی ہم ان کیلئے کھانا لائے، انہوں نے انکار کیا کھانے سے اور کہا جب تک گھر کے صاحب نہ آویں اور ہمارے ساتھ نہ کھاویں ہم بھی نہیں کھاویں گے۔میں نے ان سے کہا ان کا مزاج تیز ہے اور تم اگر نہ کھاؤ گے تو مجھے ڈر ہے ان سے ایذا پہنچنے کا۔انہوں نے نہ مانا جب ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ آئے تو پہلے یہی بات

تَفْعَلُوْا خِفْتُ اَنْ يُّصِيْبَنِيْ مِنْهُ اَذًى قَالَ فَاَبَوْا فَلَمَّا جَآءَ لَمْ يَبْدَاْ بِشَيْءٍ اَوَّلَ مِنْهُمْ فَقَالَ اَفَرَغْتُمْ مِّنْ اَضْيَافِكُمْ قَالَ قَالُوْا لَا وَ اللّٰهِ مَا فَرَغْنَا قَالَ اَلَمْ اٰمُرْ عَبْدَالرَّحْمٰنِ قَالَ وَ تَنَحَّيْتُ عَنْهُ فَقَالَ يَا عَبْدَالرَّحْمٰنِ قَالَ فَتَنَحَّيْتُ عَنْهُ قَالَ فَقَالَ يَا غُنْثَرُ اَقْسَمْتُ عَلَيْكَ اِنْ كُنْتَ تَسْمَعُ صَوْتِيْ اِلَّا جِئْتَ قَالَ فَجِئْتُ قَالَ فَقُلْتُ وَ اللّٰهِ مَالِيْ ذَنْبٌ هٰؤُلَاءِ اَضْيَافُكَ فَسَلْهُمْ قَدْ اٰتَيْتُهُمْ بِقِرَاهُمْ فَاَبَوْا اَنْ يَّطْعَمُوْا حَتّٰى تَجِيْئَ قَالَ فَقَالَ مَا لَكُمْ اِلَّا تَقْبَلُوْا عَنَّا قِرَاكُمْ قَالَ فَقَالَ اَبُوْبَكْرٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فَوَاللّٰهُ لَا اَطْعَمُهُ اللَّيْلَةَ قَالَ فَقَالُوْا فَوَاللّٰهِ لَا نَطْعَمُهٗ حَتّٰى تَطْعَمَهٗ قَالَ فَقَالَ مَا رَاَيْتُ كَالشَّرِّ كَا لَلَّيْلَةِ قَطُّ وَيْلَكُمْ مَا لَكُمْ اَلَّا تَقْبَلُوْا عَنَّا قِرَاكُمْ قَالَ ثُمَّ قَالَ اَمَّا الْاُوْلٰى فَمِنَ الشَّيْطَانِ هَلُمُّوْا قِرَاكُمْ قَالَ فَجِئَ بَالطَّعَامِ فَسَمّٰى فَاَكَلَ وَ اَكَلُوْا قَالَ فَلَمَّآ اَصْبَحَ غَدَا عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ بَرُّوْا حَنِثْتُ قَالَ فَاَخْبَرَهٗ فَقَالَ بَلْ اَنْتَ اَبَرُّهُمْ وَ اَخْيَرُهُمْ وَلَمْ تَبْلُغْنِيْ كَفَّارَةٌ۔

کی مہمانوں کی خدمت تم کر چکے۔ لوگوں نے کہا نہیں۔ انہوں نے کہا میں تو عبدالرحمٰن رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہہ گیا تھا (عبدالرحمٰن رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا میں سرک گیا تھا ان کے سامنے سے) انہوں نے پکارا عبدالرحمٰن رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں سرک گیا۔ پھر کہا اے نالائق میں تجھے قسم دیتا ہوں اگر تو میری آواز سنتا ہے تو آ۔ تب میں گیا اور میں نے کہا قسم اللہ کی میرا قصور نہیں۔ آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے مہمانوں سے پوچھئے میں ان کے پاس کھانا لے کر گیا تھا انہوں نے کہا، ہم نہیں کھاویں گے جب تک آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نہ آویں۔ ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان سے کہا تم نے کھانا کیوں نہیں کھایا ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا قسم اللہ کی میں تو آج رات کھانا ہی نہ کھاؤں گا۔ مہمانوں نے کہا قسم اللہ کی ہم نہ کھاویں گے جب تک تم نہ کھاؤ گے۔ ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا میں نے ایسی بری رات کبھی نہیں دیکھی افسوس ہے کہ تم اپنے مہمان قبول نہیں کرتے۔ پھر ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا میں نے جو قسم کھائی وہ شیطان کی طرف سے تھی لاؤ کھانا لاؤ آخر کھانا آیا اور ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بسم اللہ کہہ کر کھایا مہمانوں نے بھی کھایا، جب صبح ہوئی تو حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس گئے اور عرض کیا یا رسول اللہ مہمانوں کی قسم تو سچی ہوئی اور میری قسم جھوٹی ہوئی۔ آپؐ نے فرمایا تو ان سب سے زیادہ سچا ہے اور سب سے اچھا ہے۔ عبدالرحمٰنؓ نے کہا مجھے خبر نہیں ہوئی کہ ابوبکرؓ نے کفارہ دیا ہو (یعنی قسم توڑنے سے پہلے لیکن بعد کفارہ دینا ضرور ہے)

## بَابُ فَضِيْلَةِ الْمُوَاسَاةِ فِي الطَّعَامِ الْقَلِيْلِ

## باب: تھوڑے کھانے میں مہمانی کرنے کی فضیلت

۵۳۶۷: عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّهٗ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ طَعَامُ الْاِثْنَيْنِ كَافِي الثَّلَاثَةِ وَ طَعَامُ الثَّلَاثَةِ كَافِي الْاَرْبَعَةِ۔

۵۳۶۷: ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''دو آدمیوں کا کھانا تین کو کافی ہو جاتا ہے اور تین کا چار کو کافی ہو جاتا ہے''

۵۳۶۸: عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى

۵۳۶۸: جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے۔ رسول اللہ صلی

عَنْهُ يَقُوْلُ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ طَعَامُ الْوَاحِدِ يَكْفِيْ الْاِثْنَيْنِ وَطَعَامُ الْاِثْنَيْنِ يَكْفِيْ الْاَرْبَعَةَ وَ طَعَامُ الْاَرْبَعَةِ يَكْفِيْ الثَّمَانِيَةَ وَ فِيْ رِوَايَةِ اِسْحَاقَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَمْ يَذْكُرْ سَمِعْتُ۔

اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ”ایک کا کھانا دو کو کافی ہے اور دو کا چار کو اور چار کا آٹھ کو۔

٥٣٦٩: عَنْ جَابِرٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ ابْنِ جُرَيْجٍ۔

۵۳۶۹: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٣٧٠: عَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ طَعَامُ الْوَاحِدِ يَكْفِيْ الْاِثْنَيْنِ وَ طَعَامُ الْاِثْنَيْنِ يَكْفِيْ الْاَرْبَعَةَ۔

۵۳۷۰: جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ”ایک کا کھانا دو کو کافی ہے اور دو کا چار کو“

٥٣٧١: عَنْ جَابِرٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ طَعَامُ الرَّجُلِ يَكْفِيْ رَجُلَيْنِ فَطَعَامُ رَجُلَيْنِ يَكْفِيْ الْاَرْبَعَةَ وَ طَعَامُ الْاَرْبَعَةِ يَكْفِيْ ثَمَانِيَةَ۔

۵۳۷۱: ترجمہ اتنا زیادہ ہے کہ چار کا آٹھ کو۔

## بَابُ الْمُؤْمِنُ يَأْكُلُ فِيْ مِعًى وَّاحِدٍ وَّالْكَافِرُ يَأْكُلُ فِيْ سَبْعَةِ اَمْعَآءٍ

## باب: مومن ایک آنت میں کھاتا ہے اور کافر سات آنتوں میں

٥٣٧٢: عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الْكَافِرُ يَأْكُلُ فِيْ سَبْعَةِ اَمْعَآءٍ وَ الْمُؤْمِنُ يَأْكُلُ فِيْ مِعًى وَاحِدٍ۔

۵۳۷۲: عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ” کافر سات آنتوں میں کھاتا ہے اور مومن ایک آنت میں کھاتا ہے“

تشریح ۞ نووی علیہ الرحمۃ نے کہا دوسری آیت میں ہے کہ یہ حدیث آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس وقت فرمائی جب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک کافر کی دعوت کی تھی اور وہ سات بکریوں کا دودھ پی گیا، پھر دوسرے دن مسلمان ہوا تو ایک ہی بکری کا دودھ پیا اور دوسری بکری کے دودھ کو پورا نہ پی سکا۔ قاضی عیاضؒ نے کہا بعض نے کہا کہ یہ حدیث اسی معین شخص کے باب میں ہے اور بعض طبیبوں نے کہا ہے کہ ہر آدمی کی سات آنتیں ہیں ایک معدہ اور تین آنتیں باریک اور تین موٹی تو کافر حرص کی وجہ سے سب کو بھرنا چاہتا ہے اور مومن کو ایک ہی بھرنا کافی ہے اور بعض نے کہا سات آنتوں سے سات بری صفتیں مراد ہیں حرص اور طمع اور امید اور فساد اور حسد اور موٹاپا اور لالچ وغیرہ۔ انتہی مختصراً

٥٣٧٣: عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنِ

۵۳۷۳: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِثْلَهُ ـ

٥٣٧٤: عَنْ نَافِعٍ قَالَ رَاٰى عَنِ ابْنِ عُمَرَ مِسْكِيْنًا فَجَعَلَ يَضْنَعُ بَيْنَ يَدَيْهِ وَ يَضَعُ بَيْنَ يَدَيْهِ قَالَ فَجَعَلَ يَاْكُلُ اَكْلًا كَثِيْرًا قَالَ لَا يَدْخُلَنَّ هٰذَا عَلَيَّ فَاِنِّيْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ اِنَّ الْكَافِرَ يَاْكُلُ فِيْ سَبْعَةِ اَمْعَآءٍ ـ

۵۳۷۴: نافع سے روایت ہے عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے ایک مسکین کو دیکھا تو اس کے سامنے کھانا رکھتے جاتے تھے وہ کھاتا جاتا تھا بہت کھا گیا تب انہوں نے کہا یہ میرے سامنے نہ آوے کیونکہ میں نے سنا ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے تھے ''کافر سات آنتوں میں کھاتا ہے''۔

٥٣٧٥: عَنْ جَابِرٍ وَّ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الْمُؤْمِنُ يَاْكُلُ فِيْ مَعِيٍّ وَّاحِدٍ وَالْكَافِرُ يَاْكُلُ فِيْ سَبْعَةِ اَمْعَآءٍ ـ

۵۳۷۵: جابر اور ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''مومن ایک آنت میں کھاتا ہے اور کافر سات آنتوں میں''۔

٥٣٧٦: عَنْ جَابِرٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهِ وَ لَمْ يَذْكُرِ ابْنَ عُمَرَ ـ

۵۳۷۶: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٣٧٧: عَنْ اَبِيْ مُوْسٰى عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الْمُؤْمِنُ يَاْكُلُ فِيْ مِعًى وَّاحِدٍ وَّ الْكَافِرُ يَاْكُلُ فِيْ سَبْعَةِ اَمْعَآءٍ ـ

۵۳۷۷: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٣٧٨: عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِ حَدِيْثِهِمْ ـ

۵۳۷۸: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٣٧٩: عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ ضَافَهُ ضَيْفٌ وَّ هُوَ كَافِرٌ فَاَمَرَ لَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِشَاةٍ فَحُلِبَتْ فَشَرِبَ حِلَابَهَا ثُمَّ اُخْرٰى فَشَرِبَهُ ثُمَّ اُخْرٰى فَشَرِبَهُ حَتّٰى شَرِبَ حِلَابَ سَبْعِ شِيَاهٍ ثُمَّ اِنَّهُ اَصْبَحَ فَاَسْلَمَ فَاَمَرَلَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِشَاةٍ فَشَرِبَ حِلَابَهَا ثُمَّ اَمَرَ بِاُخْرٰى فَلَمْ يَسْتَتِمَّهَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمُؤْمِنُ يَشْرَبُ فِيْ مِعًى وَّاحِدٍ وَّ الْكَافِرُ يَشْرَبُ فِيْ سَبْعَةِ اِمْعَآءٍ ـ

۵۳۷۹: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس ایک کافر آیا اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کی ضیافت کی۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حکم دیا ایک بکری کا دودھ دوہا گیا وہ پی گیا، پھر دوسری بکری کا بھی وہ پی گیا پھر تیسری کا وہ بھی پی گیا، یہاں تک کہ سات بکریوں کا دودھ پی گیا، پھر دوسری صبح کو وہ مسلمان ہو گیا۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حکم دیا ایک بکری کا دودھ دوہا گیا، اس نے اس کا دودھ پیا، پھر دوسری کا تو وہ پورا نہ پی سکا۔ تب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ''مومن ایک آنت میں پیتا ہے اور کافر سات آنتوں میں''۔

## بَابُ لَا يُعِيبُ الطَّعَامَ

## باب: کھانے کا عیب نہیں بیان کرنا چاہئے

٥٣٨٠: عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ قَالَ مَا عَابَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ طَعَامًا قَطُّ كَانَ اِذَا اشْتَهٰى شَيْئًا اَكَلَهٗ وَ اِنْ كَرِهَهٗ تَرَكَهٗ۔

۵۳۸۰: ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کسی کھانے پر کبھی عیب نہیں کیا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا جی چاہتا تو کھا لیتے نہیں تو پھر چھوڑ دیتے۔

٥٣٨١: عَنِ الْاَعْمَشِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَه۔

۵۳۸۱: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٣٨٢: عَنِ الْاَعْمَشِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ۔

۵۳۸۲: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٣٨٣: عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ قَالَ مَا رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَابَ طَعَامًا قَطُّ كَانَ اِذَا اشْتَهَاهُ اَكَلَهٗ وَ اِنْ لَّمْ يَشْتَهِهٖ سَكَتَ۔

۵۳۸۳: ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کسی کھانے کا عیب نہیں کیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا جی چاہتا تو کھا لیتے اور جی نہ چاہتا تو چپ رہتے۔

٥٣٨٤: عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ رَضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنِ النَّبِىِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهٖ۔

۵۳۸۴: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

# كِتَابُ اللِّبَاسِ وَالزِّيْنَةِ

## کتاب لباس اور زینت کے بیان میں

### بَابُ تَحْرِيْمِ اِسْتِعْمَالِ اَوَانِي الذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ فِي الشُّرْبِ وَغَيْرِهٖ عَلَى الرِّجَالِ وَالنِّسَآءِ

### باب: مرد یا عورت کسی کو چاندی یا سونے کے برتن میں کھانا اور پینا درست نہیں

٥٣٨٥ : عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الَّذِيْ يَشْرَبُ فِيْ اٰنِيَةِ الْفِضَّةِ اِنَّمَا يُجَرْجِرُ فِيْ بَطْنِهٖ نَارَ جَهَنَّمَ۔

۵۳۸۵: امّ المومنین ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ”جو شخص چاندی کے برتن میں پیتا ہے وہ اپنے پیٹ میں غٹ غٹ جہنم کی آگ اتارتا ہے“۔

٥٣٨٦ : عَنْ نَافِعٍ بِمِثْلِ حَدِيْثِ مَالِكِ بْنِ اَنَسٍ بِاِسْنَادِهٖ عَنْ نَافِعٍ وَّزَادَ فِيْ حَدِيْثِ عَلِيِّ بْنِ مُسْهِرٍ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ اِنَّ الَّذِيْ يَاْكُلُ اَوْ يَشْرَبُ فِيْ اٰنِيَةِ الْفِضَّةِ وَالذَّهَبِ وَلَيْسَ فِيْ حَدِيْثِ اَحَدٍ مِّنْهُمْ ذِكْرُ الْاَكْلِ وَالذَّهَبِ اِلَّا فِيْ حَدِيْثِ ابْنِ مُسْهِرٍ۔

۵۳۸۶: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔ اتنا زیادہ ہے کہ جو کوئی کھاتا ہے یا پیتا ہے چاندی یا سونے کے برتن میں۔

تشریح ❀ نووی علیہ الرحمۃ نے کہا اجماع ہے علماء کا کہ چاندی اور سونے کے برتن میں کھانا اور پینا حرام ہے اور شافعی رحمۃ اللہ علیہ سے ایک قول منقول ہے کہ مکروہ ہے حرام نہیں ہے اور داؤد ظاہری کے نزدیک صرف پینا حرام ہے اور کھانا درست ہے اور یہ دونوں قول باطل ہیں۔ (انتہی مختصراً)

٥٣٨٧ : عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَنْ شَرِبَ فِيْ اِنَاءٍ مِّنْ ذَهَبٍ اَوْفِضَّةٍ فَاِنَّمَا يُجَرْجِرُ فِيْ بَطْنِهٖ نَارًا مِّنْ جَهَنَّمَ۔

۵۳۸۷: حضرت امّ المومنین امّ سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ”جو کوئی پیے سونے چاندی کے برتن میں وہ اتارتا ہے اپنے پیٹ میں جہنم کی آگ کو“۔

## بَابُ تَحْرِيْمِ اسْتِعْمَالِ الذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ

## باب: چاندی اور سونے کے استعمال کا بیان

٥٣٨٨ : عَنْ مُعَاوِيَةَ ابْنِ سُوَيْدِ بْنِ مُقَرِّنٍ قَالَ دَخَلْتُ عَلَى الْبَرَآءِ بْنِ عَازِبٍ فَسَمِعْتُهُ يَقُوْلُ اَمَرَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِسَبْعٍ وَّنَهَانَا عَنْ سَبْعٍ اَمَرَنَا بِعِيَادَةِ الْمَرِيْضِ وَاتِّبَاعِ الْجَنَائِزِ وَتَشْمِيْتِ الْعَاطِسِ وَاِبْرَارِ الْقَسَمِ اَوِ الْمُقْسِمِ وَنَصْرِ الْمَظْلُوْمِ وَاِجَابَةِ الدَّاعِيْ وَاِفْشَآءِ السَّلَامِ وَنَهَانَا عَنْ خَوَاتِيْمَ اَوْ عَنْ تَخَتُّمٍ بِالذَّهَبِ وَعَنْ شُرْبٍ بِالْفِضَّةِ وَعَنِ الْمَيَاثِرِ وَ عَنِ الْقَسِيِّ وَعَنْ لُبْسِ الْحَرِيْرِ وَالْاِسْتَبْرَقِ وَالدِّيْبَاجِ۔

۵۳۸۸: معاویہ بن سوید بن مقرن سے روایت ہے۔ میں براء بن عازب کے پاس گیا، میں نے ان سے سنا وہ کہتے تھے حکم کیا ہم کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سات باتوں کا، اور منع کیا سات باتوں سے، حکم کیا ہم کو بیمار پرسی کرنے کا اور جنازے کے ساتھ جانے کا (قبر تک) اور چھینک کا جواب دینے کا اور قسم کو پورا کرنے کا اور منع کیا ہم کو سونے کی انگوٹھی پہننے سے اور چاندی کے برتن میں پینے سے اور زین پوش (یعنی ریشمی زین پوشوں سے اگر ریشمی نہ ہوں تو منع نہیں ہے) اور قسی کے پہننے سے (جو ایک ریشمی کپڑا ہے قس کا بنا ہوا قس ایک قریہ ہے بلاد مصر میں) اور ریشمی کپڑا پہننے سے اور استبرق اور دیباج سے (یہ بھی دونوں ریشمی ہی کپڑے ہیں)۔

٥٣٨٩ : عَنْ اَشْعَثَ بْنِ سُلَيْمٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ اِلَّا قَوْلَهٗ وَاِبْرَارِ الْقَسَمِ وَالْمُقْسِمِ فَاِنَّهٗ لَمْ يَذْكُرْ هٰذَا الْحَرْفَ فِى الْحَدِيْثِ وَجَعَلَ مَكَانَهٗ وَاِنْشَادِ الضَّالِّ۔

۵۳۸۹: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں قسم پوری کرنے کا ذکر نہیں ہے اس کے بدل گم ہوئی چیز ڈھونڈھنے کا ذکر ہے۔

٥٣٩٠ : عَنْ اَشْعَثَ بْنِ اَبِى الشَّعْثَآءِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَ حَدِيْثِ زُهَيْرٍ وَقَالَ اِبْرَارِ الْمُقْسِمِ مِنْ غَيْرِ شَكٍّ وَّزَادَ فِى الْحَدِيْثِ وَعَنِ الشُّرْبِ فِى الْفِضَّةِ فَاِنَّهٗ مَنْ شَرِبَ فِى الدُّنْيَا لَمْ يَشْرَبْ فِيْهَا فِى الْاٰخِرَةِ۔

۵۳۹۰: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں اتنا زیادہ ہے کہ جو کوئی دنیا میں چاندی میں پیئے گا وہ آخرت میں اس میں نہ پئے گا۔

٥٣٩١ : عَنِ اَشْعَثَ بْنِ اَبِى الشَّعْثَاءِ بِاِسْنَادِ هِمْ وَلَمْ يَذْكُرْزِ يَادَةَ جَرِيْرٍ وَابْنِ مُسْهِرٍ۔

۵۳۹۱: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٣٩٢ : عَنْ اَشْعَثَ بْنَ سُلَيْمٍ بِاِسْنَادِهِمْ وَمَعْنٰى حَدِيْثِهِمْ اِلَّا قَوْلَهٗ اِفْشَاءِ السَّلَامِ فَاِنَّهٗ قَالَ بَدَلَهَا وَرَدِّ السَّلَامِ وَقَالَ نَهَانَا عَنْ خَاتِمِ الذَّهَبِ اَوْ حَلْقَةِ الذَّهَبِ۔

۵۳۹۲: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں سلام فاش کرنے کے بدلے سلام کا جواب دینا ہے اور یہ ہے کہ منع کیا ہم کو سونے کی انگوٹھی اور سونے کے چھلے سے۔

٥٣٩٣ : عَنْ اَشْعَثَ بْنِ اَبِى الشَّعْثَآءِ بِاِسْنَادِهِمْ

۵۳۹۳: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

وَقَالَ وَافْشَاءِ السَّلَامِ وَخَاتِمِ الذَّهَبِ مِنْ غَيْرِ شَكٍّ۔

٥٣٩٤ : عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُكَيْمٍ قَالَ كُنَّا مَعَ حُذَيْفَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ بِالْمَدَآئِنِ فَاسْتَسْقٰى حُذَيْفَةُ فَجَآءَهٗ دِهْقَانٌ بِشَرَابٍ فِيْ اِنَآءٍ مِّنْ فِضَّةٍ فَرَمَاهُ وَقَالَ اِنِّيْ اُخْبِرُكُمْ اَنِّيْ قَدْ اَمَرْتُهٗ اَنْ لَّايَسْقِيَنِيْ فِيْهِ فَاِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا تَشْرَبُوْا فِي اِنَآءِ الذَّهَبِ وَ الْفِضَّةِ وَلَا تَلْبَسُوا الدِّيْبَاجَ وَالْحَرِيْرَ فَاِنَّهٗ لَهُمْ فِي الدُّنْيَا وَهُوَ لَكُمْ فِي الْاٰخِرَةِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ۔

۵۳۹۴: عبداللہ بن عکیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے۔ہم حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ تھے مدائن میں۔انہوں نے پانی مانگا۔ایک گاؤں والا چاندی کے برتن میں لایا۔انہوں نے پھینک دیا اور کہا میں تم سے کہتا ہوں میں اس سے کہہ چکا تھا کہ اس برتن میں مجھ کو پانی نہ پلانا کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''مت پیو سونے اور چاندی کے برتن میں اور مت پہنو دیباج اور حریر کو کیونکہ یہ کافروں کیلئے ہیں دنیا میں اور تمہارے لئے ہیں آخرت میں قیامت کے دن''۔

٥٣٩٥ : عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُكَيْمٍ يَقُوْلُ كُنَّا عِنْدَ حُذَيْفَةَ بِالْمَدَآئِنِ فَذَكَرَهٗ نَحْوَهٗ وَلَمْ يَذْكُرْ فِي الْحَدِيْثِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ۔

۵۳۹۵: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٣٩٦ : عَنِ ابْنِ عُكَيْمٍ قَالَ كُنَّا مَعَ حُذَيْفَةَ بِالْمَدَآئِنِ فَذَكَرَ نَحْوَهٗ وَلَمْ يَقُلْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ۔

۵۳۹۶: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٣٩٧ : عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِيْ لَيْلٰى قَالَ شَهِدْتُّ حُذَيْفَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اسْتَسْقٰى بِالْمَدَائِنِ فَاَتَاهُ اِنْسَانٌ بِاِنَآءٍ مِّنْ فِضَّةٍ فَذَكَرَ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ بْنِ عُكَيْمٍ عَنْ حُذَيْفَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ۔

۵۳۹۷: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٣٩٨ : عَنْ شُعْبَةَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ مُعَاذٍ وَّاِسْنَادِهٖ وَلَمْ يَذْكُرْ اَحَدٌ مِّنْهُمْ فِي الْحَدِيْثِ شَهِدْتُّ حُذَيْفَةَ غَيْرُ مُعَاذٍ وَحْدَهٗ اِنَّمَا قَالُوْا اِنَّ حُذَيْفَةَ اسْتَسْقٰى۔

۵۳۹۸: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٣٩٩ : عَنْ حُذَيْفَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ مَنْ ذَكَرْنَا۔

۵۳۹۹: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٤٠٠ : عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ ابْنِ اَبِيْ لَيْلٰى قَالَ

۵۴۰۰: عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے حذیفہ رضی

اسْتَسْقٰى حُذَيْفَةُ فَسَقَاهُ مَجُوْسِيٌّ فِيْ اِنَاءٍ مِّنْ فِضَّةٍ فَقَالَ اِنِّيْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ لَا تَلْبَسُوا الْحَرِيْرَ وَالدِّيْبَاجَ وَلَاتَشْرَبُوْا فِيْ اٰنِيَةِ الذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ وَلَا تَاْكُلُوْا فِيْ صِحَافِهَا فَاِنَّهَا لَهُمْ فِي الدُّنْيَا۔

اللہ تعالیٰ عنہ نے پانی مانگا ایک مجوسی ان کیلئے پانی لایا چاندی کے برتن میں۔ انہوں نے کہا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا ہے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے تھے مت پہنو حریر اور دیباج کو ''مت پیؤ سونے اور چاندی کے برتنوں میں اور مت کھاؤ سونے اور چاندی کی رکابیوں میں کیونکہ یہ چیزیں کافروں کیلئے ہیں اس دنیا میں''۔

٥٤٠١ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ رَاٰى حُلَّةً سِيَرَآءَ عِنْدَ بَابِ الْمَسْجِدِ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ لَوِ اشْتَرَيْتَ هٰذِهٖ فَلَبِسْتَهَا يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَلِلْوَفْدِ اِذَا قَدِمُوْا عَلَيْكَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّمَا يَلْبَسُ هٰذِهٖ مَنْ لَّاخَلَاقَ لَهٗ فِي الْاٰخِرَةِ ثُمَّ جَآءَتْ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْهَا حُلَلٌ فَاَعْطٰى عُمَرَ مِنْهَا حُلَّةً فَقَالَ عُمَرُ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ كَسَوْتَنِيْهَا وَقَدْ قُلْتَ فِيْ حُلَّةِ عُطَارِدٍ مَّا قُلْتَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنِّيْ لَمْ اَكْسُكَهَا لِتَلْبَسَهَا فَكَسَاهَا عُمَرَ اَخَالَهٗ مُشْرِكًا بِمَكَّةَ۔

۵۴۰۱: عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے حضرت عمرؓ نے ایک ریشمی جوڑا دیکھا مسجد کے دروازے پر تو کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس کو خرید لیتے اور پہنتے جمعہ کے دن لوگوں میں اور جب باہر کے لوگ آتے ہیں تو بہتر ہوتا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''یہ تو وہ پہنے گا جس کا آخرت میں کچھ حصہ نہیں ہے'' بعد اس کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس ایسے ہی کئی جوڑے آئے، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک جوڑا ان میں سے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو دیا۔ انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یہ مجھے پہناتے ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہی نے عطارد کے جوڑے میں ایسا فرمایا تھا (عطارد اس جوڑے کے بیچنے والے کا نام تھا) آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا میں نے تجھے پہننے کیلئے نہیں دیا ہے پھر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے وہ جوڑا اپنے ایک بھائی کو جو مشرک تھا مکہ میں دے دیا پہننے کو۔

تشریح ۞ نووی علیہ الرحمۃ نے کہا یہ جوڑا نرے ریشم کا ہوگا کیونکہ وہی حرام ہے اور جس میں ریشم اور سوت ملا ہوا ہو اور ریشم زیادہ نہ ہو تو اس کا پہننا حرام نہیں البتہ عورتوں کو نرا ریشم بھی پہننا درست ہے اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ کافر عزیز کے ساتھ بھی احسان کرنا ہدیہ دینا درست ہے۔

٥٤٠٢ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِنَحْوِ حَدِيْثِ مَالِكٍ۔

۵۴۰۲: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٤٠٣ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ رَاٰى عُمَرُ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عُطَارِدًا التَّيْمِيَّ يُقِيْمُ بِالسُّوْقِ حُلَّةً سِيَرَآءَ وَكَانَ رَجُلًا يَّغْشَى الْمُلُوْكَ وَيُصِيْبُ مِنْهُمْ فَقَالَ عُمَرُ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّيْ رَاَيْتُ عُطَارِدًا فِيْ

۵۴۰۳: عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے حضرت عمرؓ نے عطارد تمیمی کو دیکھا بازار میں ایک ریشمی جوڑا رکھے ہوئے (بیچنے کیلئے) اور وہ ایک ایسا شخص تھا جو بادشاہوں کے پاس جایا کرتا اور ان سے روپیہ حاصل کرتا۔ حضرت عمرؓ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں نے عطارد کو دیکھا اس نے بازار میں ایک ریشمی جوڑا رکھا ہے اگر آپ

السُّوْقِ يُقِيْمُ حُلَّةً سِيَرَآءَ فَلَوِ شْتَرَيْتَهَا فَلَبِسْتَهَا لِوُفُوْدِ الْعَرَبِ اِذَا قَدِمُوْا عَلَيْكَ وَاَظُنُّهُ قَالَ وَلَبِسْتَهَا يَوْمَ الْجُمُعَةِ فَقَالَ لَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّمَا يَلْبَسُ الْحَرِيْرَ فِي الدُّنْيَا مَنْ لَّاخَلَاقَ لَهُ فِي الْاٰخِرَةِ فَلَمَّا كَانَ بَعْدَ ذٰلِكَ اُتِيَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ بِحُلَلٍ سِيَرَآءَ فَبَعَثَ اِلٰى عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ بِحُلَّةٍ وَّبَعَثَ اِلٰى اُسَامَةَ بْنِ زَيْدٍ بِحُلَّةٍ وَّاَعْطٰى عَلِيَّ بْنَ اَبِيْ طَالِبٍ حُلَّةً وَّقَالَ شَقِّقْهَا خُمُرًا بَيْنَ نِسَآئِكَ قَالَ فَجَآءَ عُمَرُ بِحُلَّتِهٖ يَحْمِلُهَا فَقَالَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ بَعَثْتَ اِلَيَّ بِهٰذِهٖ وَقَدْ قُلْتَ بِالْاَمْسِ فِيْ حُلَّةِ عُطَارِدٍ مَّا قُلْتَ فَقَالَ اِنِّيْ لَمْ اَبْعَثْ بِهَآ اِلَيْكَ لِتَلْبَسَهَا وَلٰكِنِّيْ بَعَثْتُ بِهَآ اِلَيْكَ لِتُصِيْبَ بِهَا وَاَمَّآ اُسَامَةُ فَرَاحَ فِيْ حُلَّتِهٖ فَنَظَرَ اِلَيْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَظَرًا عَرَفَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلى الله عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَدْ اَنْكَرَ مَا صَنَعَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَا تَنْظُرُ اِلَيَّ فَاَنْتَ بَعَثْتَ اِلَيَّ بِهَا فَقَالَ اِنِّيْ لَمْ اَبْعَثْ اِلَيْكَ لِتَلْبَسَهَا وَلٰكِنِّيْ بَعَثْتُ بِهَا لِتُشَقِّقَهَا خُمُرًا بَيْنَ نِسَآئِكَ۔

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس کو خرید لیں اور جب عرب کے ایلچی آتے ہیں اس وقت پہنا کریں تو مناسب ہے۔ راوی نے کہا میں سمجھتا ہوں انہوں نے یہ بھی کہا کہ جمعہ کو بھی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پہنا کریں تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ریشمی کپڑا دنیا میں وہ پہنے گا جس کا آخرت میں حصہ نہیں پھر اس کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ میرے پاس چند ریشمی جوڑے آئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت عمرؓ کو بھی ایک جوڑا دیا اور اسامہ بن زیدؓ کو ایک اور حضرت علیؓ کو ایک اور فرمایا اس کو پھاڑ کر اپنی عورتوں کی سربندھن بنا دے۔ حضرت عمرؓ اپنا جوڑا لے کر آئے اور عرض کرنے لگے یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ جوڑا مجھے بھیجا اور کل ہی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عطارد کے جوڑے کے باب میں کیا فرمایا تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا میں نے یہ جوڑا تمہارے پاس پہننے کیلئے نہیں بلکہ اس لئے بھیجا کہ اس سے فائدہ حاصل کرو (اس کو بیچ کر) اور اسامہؓ نے اپنا جوڑا پہن لیا اور چلے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کو ایسی نگاہ سے دیکھا کہ ان کو معلوم ہو گیا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ناراض ہیں۔ انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیا دیکھتے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہی نے تو یہ جوڑا مجھے بھیجا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا میں نے اس لئے نہیں بھیجا کہ تو خود پہنے بلکہ اس لئے بھیجا کہ پھاڑ کر اپنی عورتوں کے سربندھن بنا دے۔

٥٤٠٤ : عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ قَالَ وَجَدَ عُمَرَ بْنُ الْخَطَّابِ حُلَّةً مِّنَ اسْتَبْرَقٍ تُبَاعُ فِي السُّوْقِ فَاَخَذَهَا فَاَتٰى بِهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ابْتَعْ هٰذِهٖ فَتَجَمَّلْ بِهَا لِلْعِيْدِ وَالْوَفْدِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّمَا هٰذِهٖ لَبَاسُ مَنْ لَّا خَلَاقَ لَهُ قَالَ فَلَبِثَ عُمَرُ مَاشَآءَ اللّٰهُ ثُمَّ اَرْسَلَ اِلَيْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِجُبَّةِ دِيْبَاجٍ فَاَقْبَلَ بِهَا عُمَرُ حَتّٰى

۵۴۰۴: عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے، حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے استبرق کا ایک جوڑا دیکھا جو بازار میں تھا، انہوں نے اس کو لے لیا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس لے کر آئے اور عرض کیا اس کو خرید لیجئے عید میں پہننے کیلئے اور جس وقت باہر والوں کے گروہ آویں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''یہ تو اس کا لباس ہے جس کا آخرت میں حصہ نہیں'' پھر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ جتنا اللہ تعالیٰ کو منظور تھا ٹھہرے رہے اس کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کے پاس ایک جبہ بھیجا دیباج کا (استبرق اور دیباج دونوں ریشمی کپڑے ہیں)

اَتٰى بِهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَقُلْتَ اِنَّمَا هٰذِهٖ لِبَاسُ مَنْ لَّا خَلَاقَ لَهٗ اَوْقُلْتَ اِنَّمَا يَلْبَسُ مَنْ لَّا خَلَاقَ لَهٗ ثُمَّ اَرْسَلْتَ اِلَىَّ بِهٰذِهٖ فَقَالَ لَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَبِيْعُهَا وَتُصِيْبُ بِهَا حَاجَتَكَ۔

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اس کو لے کر آئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس اور عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تو فرمایا تھا یہ اس کا لباس ہے جس کا آخرت میں حصہ نہیں ہے۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھے کیسے بھیجا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا تو اس کو بیچ ڈال اور اس کی قیمت کام میں لا۔

٥٤٠٥ : عَنِ ابْنِ شِهَابٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ۔

۵۴۰۵: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٤٠٦ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ عُمَرَ رَاٰى عَلٰى رَجُلٍ مِّنْ عُطَارِدٍ قَبَآءً مِنْ دِيْبَاجٍ اَوْحَرِيْرٍ فَقَالَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَوِا شْتَرَيْتَهٗ فَقَالَ اِنَّمَا يَلْبَسُ هٰذَا مَنْ لَّا خَلَاقَ لَهٗ فَاُهْدِىَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حُلَّةً سِيَرَآءَ فَاَرْسَلَ بِهَآ اِلَىَّ قَالَ قُلْتُ اَرْسَلْتَ بِهَآ اِلَىَّ وَقَدْ سَمِعْتُكَ قُلْتَ فِيْهَا مَا قُلْتَ قَالَ اِنَّمَا بَعَثْتُ بِهَآ اِلَيْكَ لِتَسْتَمْتِعَ بِهَا۔

۵۴۰۶: ابن عمرؓ سے روایت ہے حضرت عمرؓ نے ایک شخص کو عطارد کی اولاد میں سے قبا پہنے دیکھا دیباج کا یا حریر کا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عرض کیا آپؐ اس کو خرید لیجئے۔ آپؐ نے فرمایا یہ وہ پہنے گا جس کا آخرت میں حصہ نہیں۔ پھر رسول اللہؐ کے پاس ایک ریشمی جوڑا تحفہ میں آیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کو میرے پاس بھیج دیا۔ میں نے عرض کیا یہ جوڑا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھے بھیجا اور میں تو سن چکا ہوں جو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کے باب میں فرمایا تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا میں نے اس لئے بھیجا کہ تو اس سے فائدہ اٹھاوے (بیچ کر)۔

٥٤٠٧ : عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ اَنَّ عُمَرَ رَاٰى رَجُلٍ مِّنْ اٰلِ عُطَارِدٍ بِمِثْلِ حَدِيْثِ يَحْيٰى ابْنِ سَعِيْدٍ غَيْرَ اَنَّهٗ قَالَ اِنَّمَا بَعَثْتُ بِهَا اِلَيْكَ لِتَنْتَفِعَ بِهَا وَلَمْ اَبْعَثْ بِهَآ اِلَيْكَ لِتَلْبَسَهَا۔

۵۴۰۷: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں یہ ہے کہ میں نے تم کو اس لئے بھیجا کہ تم اس سے فائدہ اٹھاؤ اور اس لئے نہیں بھیجا کہ تم پہنو۔

٥٤٠٨ : عَنْ يَحْيَى بْنِ اَبِىْ اِسْحَاقَ قَالَ قَالَ لِىْ سَالِمُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ فِى الْاِسْتَبْرَقِ قَالَ قُلْتُ مَاغَلُظَ مِنَ الدِّيْبَاجِ وَخَشُنَ مِنْهُ فَقَالَ سَمِعْتُ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ عُمَرَ يَقُوْلُ رَاٰى عُمَرَ عَلٰى رَجُلٍ حُلَّةً مِنْ اِسْتَبْرَقٍ فَاَتٰى بِهَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَذَكَرَ نَحْوَ حَدِيْثِهِمْ غَيْرَ اَنَّهٗ قَالَ فَقَالَ اِنَّمَا بَعَثْتُ بِهَا اِلَيْكَ لِتُصِيْبَ بِهَا مَالًا۔

۵۴۰۸: یحییٰ بن ابی اسحاق نے کہا مجھ سے سالم بن عبداللہ نے استبرق کو پوچھا میں نے کہا استبرق وہ سنگین دیباج ہے اور سخت۔ سالم نے کہا میں نے عبداللہ بن عمر سے سنا وہ کہتے تھے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ نے ایک جوڑا استبرق کا دیکھا ایک شخص پر تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس لے آئے پھر بیان کیا ویسا ہی جیسے اوپر گزرا اس میں یہ ہے کہ میں نے تجھے اس لئے بھیجا تھا کہ تو اس سے مال حاصل کرے۔

٥٤٠٩ : عَنْ عَبْدِاللّٰهِ مَوْلٰى اَسْمَآءَ بِنْتِ اَبِىْ بَكْرٍ وَكَانَ خَالَ وَلَدِ عَطَآءٍ قَالَ اَرْسَلَتْنِىْ اَسْمَآءُ

۵۴۰۹: عبداللہؓ سے روایت ہے جو مولیٰ تھا اسماء بنت ابی بکرؓ کا اور ماموں تھا عطا کے لڑکے کا، اس نے کہا مجھ کو اسماء نے عبداللہ بن عمرؓ کے پاس بھیجا اور

اِلٰى عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فَقَالَتْ بَلَغَنِيْ اَنَّكَ تُحَرِّمُ اَشْيَآءَ ثَلَاثَةً الْعَلَمَ فِي الثَّوْبِ وَمِيْثَرَةَ الْاُرْجُوَانِ وَصَوْمَ رَجَبٍ كُلِّهٖ فَقَالَ لِيْ عَبْدُاللّٰهِ اَمَّا مَاذَكَرْتَ مِنْ رَجَبٍ فَكَيْفَ بِمَنْ يَّصُوْمُ الْاَبَدَ وَ اَمَّا مَا ذَكَرْتَ مِنَ الْعَلَمِ فِي الثَّوْبِ فَاِنِّيْ سَمِعْتُ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يَقُوْلُ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اِنَّمَا يَلْبَسُ الْحَرِيْرَ مَنْ لَّا خَلَاقَ لَهٗ فَخِفْتُ اَنْ يَّكُوْنَ الْعَلَمُ مِنْهُ وَاَمَّا مِيْثَرَةُ الْاُرْجُوَانِ فَهٰذِهٖ مِيْثَرَةُ عَبْدِ اللّٰهِ فَاِذَا هِيَ اُرْجُوَانٌ فَرَجَعْتُ اِلٰى اَسْمَآءَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا فَخَبَّرْتُهَا فَقَالَتْ هٰذِهٖ جُبَّةُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَخْرَجَتْ اِلَيَّ جُبَّةً طَيَالِسَةً كِسْرَوَانِيَّةً لَهَا لِبْنَةُ دِيْبَاجٍ وَّفَرْجَيْهَا مَكْفُوْفَيْنِ بِالدِّيْبَاجِ فَقَالَتْ هٰذِهٖ كَانَتْ عِنْدَ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا حَتّٰى قُبِضَتْ فَلَمَّا قُبِضَتْ قَبَضْتُهَا وَكَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَلْبَسُهَا فَنَحْنُ نَغْسِلُهَا لِلْمَرْضٰى نَسْتَشْفِيْ بِهَا۔

کہلایا کہ میں نے سنا ہے تم حرام کہتے ہو تین چیزوں کو ایک تو کپڑے کو جس میں ریشمی نقش ہوں دوسرے ارجوان (یعنی سرخ ڈھڈھاتا) زین پوش کو تیسرے تمام رجب کے مہینے میں روزے رکھنے کو تو عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہمانے کہا رجب کے مہینے کے روزوں کو کون حرام کہے گا جو شخص ہمیشہ روزے رکھے گا (عبداللہ بن عمرؓ ہمیشہ روزہ باستثناء عیدین اور ایام تشریق کے رکھتے تھے اوران کا مذہب یہی ہے کہ صوم دہر مکروہ نہیں ہے) اور کپڑے کے ریشمی نقوشوں کا تو میں نے حضرت عمرؓ سے سنا وہ کہتے تھے میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا وہ آپ فرماتے تھے۔ ''حریر وہ پہنے گا جس کا آخرت میں حصہ نہیں'' تو مجھ ڈر ہوا کہ کہیں نقشی کپڑا بھی حریر نہ ہو اور ارجوانی زین پوش تو خود عبداللہؓ کا زین پوش ارجوانی ہے۔ یہ سب میں نے جاکر اسماء سے کہا انہوں نے کہا رسول اللہ ﷺ کا یہ جبہ موجود ہے، پھر انہوں نے ایک جبہ نکالا کالی چادروں کا ان کی کسروانی (منسوب ہے طرف کسریٰ کی یعنی بادشاہ فارس کی) جس کا گریبان دیباج کا تھا اور اس کے دامنوں پر سنجاف تھے دیباج کے) اسماء نے کہا یہ جبہ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے پاس تھا ان کی وفات تک جب وہ مرگئیں تو یہ جبہ میں نے لے لیا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس کو پہنا کرتے تھے اب ہم اس کو دھو کر اس کا پانی بیماروں کو پلاتے ہیں شفا کیلئے (سنجاف حریر یعنی ریشم کی چار انگل تک درست ہے اس سے زیادہ حرام ہے جیسے دوسری حدیث میں آتا ہے۔ (نوویؒ)

۵۴۱۰: عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الزُّبَيْرِ يَخْطُبُ يَقُوْلُ اَلَا لَا تُلْبِسُوْا نِسَآءَكُمُ الْحَرِيْرَ فَاِنِّيْ سَمِعْتُ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَلْبَسُوا الْحَرِيْرَ فَاِنَّهٗ مَنْ لَبِسَهٗ فِي الدُّنْيَا لَمْ يَلْبَسْهُ فِي الْاٰخِرَةِ۔

۵۴۱۰: عبداللہ بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ خطبہ پڑھتے تھے اور کہتے تھے خبردار ہوا اے لوگو! مت پہناؤ اپنی عورتوں کو ریشمی کپڑے کیونکہ میں نے سنا ہے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے وہ کہتے تھے میں نے سنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے تھے ''مت پہنو حریر کیونکہ جو کوئی دنیا میں پہنے گا وہ آخرت میں نہیں پہنے گا''۔

تشریح ۞ نووی علیہ الرحمۃ نے کہا یہ ابن الزبیر کا مذہب ہے اس کے بعد اجماع ہو گیا کہ ریشمی کپڑا عورتوں کیلئے درست ہے اور حدیث مشہور میں ہے کہ سونا اور حریر حرام ہے میری امت کے مردوں پر اور حلال ہے عورتوں کیلئے۔ (انتہی مختصراً)

۵۴۱۱: عَنْ اَبِيْ عُثْمَانَ قَالَ كَتَبَ اِلَيْنَا عُمَرُ وَ نَحْنُ بِاَذْرِبِيْجَانَ يَا عُتْبَةُ بْنَ فَرْقَدٍ اِنَّهٗ لَيْسَ مِنْ

۵۴۱۱: عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ہم کو لکھا ہم آذربائیجان میں تھے (وہ ایک ملک ہے ایران میں)

كَدِّكَ وَلَا مِنْ كَدِّ اَبِيْكَ وَلَا مِنْ كَدِّ اُمِّكَ فَاَشْبِعِ الْمُسْلِمِيْنَ فِيْ رِحَالِهِمْ بِمَا تَشْبَعُ مِنْهُ فِيْ رَحْلِكَ وَاِيَّاكُمْ وَالتَنَعُّمَ وَزِيَّ اَهْلِ الشِّرْكِ وَلُبُوْسَ الْحَرِيْرَ فَاِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَهٰى عَنْ لُبُوْسِ الْحَرِيْرِ قَالَ اِلَّا هٰكَذَا وَرَفَعَ لَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِصْبَعَيْهِ الْوُسْطٰى وَالسَّبَابَةَ وَضَمَّهُمَا قَالَ زُهَيْرٌ قَالَ عَاصِمُ هٰذَا فِي الْكِتَابِ وَرَفَعَ زُهَيْرٌ اِصْبَعَيْهِ۔

اے عتبہ بن فرقد یہ جو مال تیرے پاس ہے نہ تیرا کمایا ہوا ہے نہ تیرے باپ کا نہ تیری ماں کا تو سیر کر مسلمانوں کو ان کے ٹھکانوں میں جیسے تو سیر ہوتا ہے اپنے ٹھکانے میں (یعنی بغیر طلب کے ان کو پہنچا دے) اور بچو تم عیش کرنے سے اور مشرکوں کی وضع سے اور ریشمی کپڑا پہننے سے مگر اتنا اور اٹھایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی بیچ کی انگلی اور کلمہ کی انگلی کو اور ملا لیا ان کو (یعنی دو انگلیاں حریر اگر حاشیہ میں یا اور کہیں لگا ہو تو درست ہے)۔

۵٤١٢ : عَنْ عَاصِمٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الْحَرِيْرِ بِمِثْلِهٖ۔

۵۴۱۲: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

۵٤١٣ : عَنْ اَبِيْ عُثْمَانَ قَالَ كُنَّا مَعَ عُتْبَةَ بْنِ فَرْقَدٍ فَجَآءَ نَا كِتَابُ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَايَلْبَسُ الْحَرِيْرَ اِلَّا مَنْ لَيْسَ لَهٗ مِنْ شَيْءٍ فِي الْاٰخِرَةِ اِلَّا هٰكَذَا قَالَ اَبُوْ عُثْمَانَ بِاِصْبَعَيْهِ اللَّتَيْنِ تَلِيَانِ الْاِبْهَامَ فَرُ اِيْتُهُمَا اَزْرَارَ الطَّيَالِسَةِ حَتّٰى رَاَيْتُ الطَّيَالِسَةَ۔

۵۴۱۳: ابوعثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے ہم عتبہ بن فرقد کے پاس تھے تو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا فرمان آیا اس میں لکھا تھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا "نہیں پہنے گا حریر مگر وہ شخص جس کو آخرت میں کچھ ملنے والا نہیں مگر اتنا درست ہے" اور ابوعثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بتلایا اپنی دونوں انگلیوں سے جو انگوٹھے کے پاس ہیں جتنی گھنڈیاں ہوتی ہے طیالسہ کی پھر میں نے طیالسہ کو دیکھا (طیالسہ جمع ہے طیلسان کی اور وہ سیاہ چادریں ہیں عرب کی)۔

۵٤١٤ : عَنْ اَبِيْ عُثْمَانَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ كُنَّا مَعَ عُتْبَةَ بْنِ فَرْقَدٍ بِمِثْلِ حَدِيْثِ جَرِيْرٍ۔

۵۴۱۴: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

۵٤١٥ : عَنْ اَبِيْ عُثْمَانَ النَّهْدِيِّ قَالَ جَآءَ نَا كِتَابُ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ وَنَحْنُ بِاَذْرَبِيْجَانَ مَعَ عُتْبَةَ بْنِ فَرْقَدٍ اَوْ بِالشَّامِ اَمَّا بَعْدُ فَاِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهٰى عَنِ الْحَرِيْرِ هٰكَذَا اِصْبَعَيْنِ قَالَ اَبُوْ عُثْمَانَ فَمَا عَتَّمْنَا اَنَّهٗ يَعْنِي الْاَعْلَامَ۔

۵۴۱۵: ابوعثمان نہدی سے روایت ہے ہمارے پاس حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی کتاب آئی اور ہم آذربائیجان میں تھے عتبہ بن فرقد کے ساتھ یا شام میں تھے اس میں یہ لکھا تھا امابعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے منع کیا ہے حریر سے مگر اتنا دو انگلیوں کے برابر تو ہم نے دیر نہیں کی سمجھنے میں کہ مراد آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نقش ہیں۔

۵٤١٦ : عَنْ قَتَادَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ وَلَمْ يَذْكُرْ قَوْلَ اَبِيْ عُثْمَانَ۔

۵۴۱۶: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

۵٤١٧ : عَنْ سُوَيْدِ بْنِ غَفَلَةَ اَنَّ عُمَرَ بْنَ

۵۴۱۷: سوید بن غفلہ سے روایت ہے حضرت عمر نے خطبہ پڑھا جابیہ میں

الْخَطَّابِ خَطَبَ بِالْجَابِيَةِ فَقَالَ نَهٰى نَبِيُّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ لُبْسِ الْحَرِيْرِ اِلَّا مَوْضَعَ اِصْبَعَيْنِ اَوْ ثَلَاثٍ اَوْاَرْبَعٍ۔

(ایک مقام ہے) تو کہا منع فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حریر پہننے سے مگر دو انگلیاں یا تین یا چار انگلیوں کے برابر۔

٥٤١٨ : عَنْ قَتَادَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ۔

۵۴۱۸: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٤١٩ : عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يَقُوْلُ لَبِسَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمًا قَبَاءً مِّنْ دِيْبَاجٍ اُهْدِىَ لَهٗ ثُمَّ اَوْشَكَ اَنْ يَنْزِعَهٗ فَاَرْسَلَ بِهٖ اِلٰى عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ فَقِيْلَ قَدْ اَوْشَكَ مَانَزَعْتَهٗ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ نَهَانِيْ عَنْهُ جِبْرِيْلُ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ فَجَآءَهٗ عُمَرُ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يَبْكِيْ فَقَالَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ كَرِهْتَ اَمْرًا وَاَعْطَيْتَنِيْهِ فَمَالِيْ فَقَالَ اِنِّيْ لَمْ اُعْطِكَهٗ لِتَلْبَسَهٗ اِنَّمَا اَعْطَيْتُكَ تَبِيْعَهٗ فَبَاعَهٗ بِاَلْفَيْنِ دِرْهَمٍ۔

۵۴۱۹: جابر بن عبداللہؓ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک روز دیبا کی قبا پہنی جو تحفۃً آئی تھی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اسی وقت نکال ڈالی اور حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بھیج دی۔ لوگوں نے کہا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تو یہ نکال ڈالی۔ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جبرائیل نے مجھ کو منع کیا۔ یہ سن کر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ روتے ہوئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اور کہنے لگے یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جس چیز کو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ناپسند کیا مجھ کو دی۔ میرا کیا حال ہوگا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا میں نے تم کو پہننے کو نہیں دی۔ میں نے اس لئے دی کہ تم اس کو بیچ ڈالو پھر حضرت عمرؓ نے دو ہزار درہم کو بیچ دی۔

٥٤٢٠ : عَنْ عَلِيٍّ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ اُهْدِيَتْ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حُلَّةٌ سِيَرَآءَ مَبَعَثَ بِهَا اِلَيَّ فَلَبِسْتُهَا فَعَرَفْتُ الْغَضَبَ فِيْ وَجْهِهٖ فَقَالَ اِنِّيْ لَمْ اَبْعَثْ بِهَا اِلَيْكَ لِتَلْبَسَهَا اِنَّمَا بَعَثْتُ بِهَا اِلَيْكَ لِتُشَقِّقَهَا خُمُرًا بَيْنَ النِّسَآءِ۔

۵۴۲۰: حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس ایک ریشمی جوڑا آیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے وہ مجھے بھیج دیا۔ میں نے اس کو پہنا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو غصہ میں پایا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا میں نے تجھے اس لئے نہیں بھیجا کہ تو پہنے بلکہ اس لئے بھیجا ہے کہ پھاڑ کر اپنی عورتوں کے سربندھن بنادے۔

٥٤٢١ : عَنْ اَبِيْ عَوْنٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ فِيْ حَدِيْثِ مُعَاذٍ فَاَمَرَنِيْ فَاَطَرْتُهَا بَيْنَ نِسَائِيْ وَفِيْ حَدِيْثِ مُحَمَّدِ بْنِ جَعْفَرٍ فَاَطَرْتُهَا بَيْنَ نِسَائِيْ وَلَمْ يَذْكُرْ فَاَمَرَنِيْ۔

۵۴۲۱: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٤٢٢ : عَنْ عَلِيٍّ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ اُكَيْدِرَ دُوْمَةَ اَهْدٰى اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثَوْبَ حَرِيْرٍ فَاَعْطَاهُ عَلِيًّا رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى

۵۴۲۲: حضرت علیؓ سے روایت ہے اکیدر دُوما کے بادشاہ نے رسول اللہؐ کو ایک تحفہ ریشمی کپڑے کا بھیجا۔ آپؐ نے وہ مجھ کو دے دیا اور فرمایا اس کو پھاڑ کر سربندھن بنا دے تینوں فاطمہ کے (ایک فاطمہ زہرا، نبیؐ کی عالیشان

عَنْهُ فَقَالَ شَقِّقْهُ خُمُرًا بَيْنَ الْفَوَاطِمِ وَقَالَ اَبُوْبَكْرٍ وَاَبُوْ كُرَيْبٍ بَيْنَ النِّسْوَةِ۔

صاحبزادی، دوسری فاطمہ بنت اسد حضرت علی کی والدہ، تیسری فاطمہ بنت حمزہؓ ان سب سے اللہ راضی ہوا اور ہمارا حشر انکے غلاموں میں کرے)۔

تشریح ۞ دومہ ایک شہر تھا مدینہ سے تیرہ منزل پر وہاں کے حاکم اکیدر کہتے تھے وہ حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اعتقاد رکھتا تھا لیکن اختلاف ہے کہ وہ نصرانی مرا یا مسلمان ہو کر۔ اور صحیح یہ ہے کہ وہ کافر مرا۔ اور خالد بن ولید نے اس کو قتل کیا حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خلافت میں۔

٥٤٢٣ : عَنْ عَلِيِّ بْنِ اَبِيْ طَالِبٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ كَسَانِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حُلَّةً سِيَرَآءَ فَخَرَجْتُ فِيْهَا فَرَاَيْتُ الْغَضَبَ فِيْ وَجْهِهٖ قَالَ فَشَقَقْتُهَا بَيْنَ نِسَائِيْ ۔

۵۴۲۳: امیر المؤمنین اسد اللہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک ریشمی جوڑا مجھے دیا، میں اسے پہن کر نکلا تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو غصہ میں پایا پھر میں نے اس کو پھاڑ کر عورتوں کو دے دیا۔

٥٤٢٤ : عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ بَعَثَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلٰى عُمَرَ بِجُبَّةِ سُنْدُسٍ فَقَالَ عُمَرُ بَعَثْتَ بِهَا اِلَيَّ وَقَدْ قُلْتَ فِيْهَا مَا قُلْتَ قَالَ اِنِّيْ لَمْ اَبْعَثْ بِهَا اِلَيْكَ لِتَلْبَسَهَا وَاِنَّمَا بَعَثْتُ بِهَآ اِلَيْكَ لِتَنْتَفِعَ بِثَمَنِهَا۔

۵۴۲۴: انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ایک جبہ بھیجا سندس کا (جو ایک ریشمی کپڑا ہے) حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھ کو یہ بھیجا اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایسا ایسا فرما چکے ہیں اس کے باب میں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا میں نے تم کو پہننے کیلئے نہیں بھیجا بلکہ اس لئے کہ تم اس کو بیچ کر فائدہ اٹھاؤ۔

٥٤٢٥ : عَنْ اَنَسٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ لَّبِسَ الْحَرِيْرَ فِي الدُّنْيَا لَمْ يَلْبَسْهُ فِي الْاٰخِرَةِ۔

۵۴۲۵: حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''جو دنیا میں حریر پہنے گا وہ آخرت میں نہیں پہنے گا''۔

٥٤٢٦ : عَنْ اَبِيْ اُمَامَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ لَّبِسَ الْحَرِيْرَ فِي الدُّنْيَا لَمْ يَلْبَسْهُ فِي الْاٰخِرَةِ۔

۵۴۲۶: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٤٢٧ : عَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ قَالَ اُهْدِيَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَرُّوْجُ حَرِيْرٍ فَلَبِسَهٗ ثُمَّ صَلّٰى فِيْهِ ثُمَّ انْصَرَفَ فَنَزَعَهٗ نَزْعًا شَدِيْدًا كَالْكَارِهِ لَهٗ ثُمَّ قَالَ لَا يَنْبَغِيْ هٰذَا لِلْمُتَّقِيْنَ۔

۵۴۲۷: عقبہ بن عامرؓ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیلئے ایک قبا آئی حریر کی تحفہ میں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کو پہنا اور نماز پڑھی اس سے اور پھر نماز سے فارغ ہو کر اس کو زور سے اتارا جیسے برا جانتے ہیں اس کو۔ پھر فرمایا یہ پرہیزگاروں کے لائق نہیں ہے۔

٥٤٢٨ : عَنْ يَزِيْدَ بْنِ اَبِيْ حَبِيْبٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ

۵۴۲۸: ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

## بَابُ اِبَاحَةِ لُبْسُ الْحَرِيْرِ لِلرَّجُلِ اِذَا كَانَ بِهٖ حِكَّةٌ اَوْنَحْوُهَا

## باب: مرد کو حریر پہننا خارش وغیرہ کسی عذر سے درست ہے

٥٤٢٩ : عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَخَّصَ لِعَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ وَلِلزُّبَيْرِ بْنِ الْعَوَامِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا فِيْ قُمُصِ الْحَرِيْرِ فِي السَّفَرِ مِنْ حِكَّةٍ كَانَتْ بِهِمَآ اَوْوَجَعٍ كَانَ بِهِمَا۔

۵۴۲۹: انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے رخصت دی عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اور زبیر بن عوام رضی اللہ تعالیٰ کو حریر کی قمیص پہننے کی سفر میں۔ اس وجہ سے کہ ان کو خارش ہوگئی تھی یا اور کچھ مرض تھا۔

٥٤٣٠ : عَنْ سَعِيْدٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَلَمْ يَذْكُرْ فِي السَفَرِ۔

۵۴۳۰: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٤٣١ : عَنْ اَنَسٍ قَالَ رَخَّصَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَوْرُخِّصَ لِلزُّبَيْرِ بْنِ الْعَوَّامِ وَ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ فِيْ لُبْسِ الْحَرِيْرِ لِحِكَّةٍ كَانَتْ بِهِمَا۔

۵۴۳۱: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں صرف خارش کا ذکر ہے۔

٥٤٣٢ : عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ۔

۵۴۳۲: ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

٥٤٣٣ : عَنْ اَنَسٍ اَنَّ عَبْدَالرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ وَّ الزُّبَيْرَ بْنَ الْعَوَّامِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا شَكَوْا اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْقَمْلَ فَرَخَّصَ لَهُمَا فِيْ قُمُصِ الْحَرِيْرِ فِيْ غَزَاةٍ لَّهُمَا۔

۵۴۳۳: حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے۔ عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور زبیر بن عوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے شکایت کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے جوؤں کی۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان دونوں کو اجازت دی حریر کی قمیص پہننے کی جہاد کے سفر میں۔

تشریح ۞ نوویؒ نے کہا امام شافعیؒ کا یہی قول ہے کہ عذر سے حریر پہننا درست ہے اور مالک کے نزدیک درست نہیں ہے اور یہ حدیث ان پر حجت ہے۔

## بَابُ النَّهْيِ عَنْ لُبْسِ الرَّجُلِ الثَّوْبِ الْمُعَصْفَرِ

## باب: کسم کا رنگ مرد کیلئے درست نہیں ہے

٥٤٣٤ : عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ رَاٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَيَّ ثَوْبَيْنِ مُعَصْفَرَيْنِ فَقَالَ اِنَّ هٰذِهٖ مِنْ ثِيَابِ الْكُفَّارِ فَلَا تَلْبَسْهَا۔

۵۴۳۴: عبداللہ بن عمرو بن عاص سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھ کو دیکھا کسم کے رنگ کے دو کپڑے پہنے ہوئے تو فرمایا یہ کافروں کے کپڑے ہیں ان کو مت پہنو۔

٥٤٣٥ : عَنْ يَحْيَى بْنِ اَبِىْ كَثِيْرٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَقَالَ عَنْ خَالِدِ بْنِ مَعْدَانَ۔

۵۴۳۵: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٤٣٦ : عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو رَضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ رَاٰى النَّبِىُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَىَّ ثَوْبَيْنِ مُعَصْفَرَيْنِ فَقَالَ اَ اُمُّكَ اَمَرَتْكَ بِهٰذَا قُلْتُ اَغْسِلُهُمَا قَالَ بَلْ اَحْرِقْهُمَا ۔

۵۴۳۶: عبداللہ بن عمروؓ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے میرے اوپر کسم میں رنگے ہوئے دو کپڑے دیکھے تو فرمایا ''تیری ماں نے تجھے ایسا حکم دیا ہے'' میں نے کہا میں ان کو دھوڈ التا ہوں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''جلا دے ان کو''۔

تشریح ۞ نووی علیہ الرحمۃ نے کہا علماء نے اختلاف کیا ہے کسم میں رنگے ہوئے کپڑوں میں تو جمہور علماء ان کا پہننا مباح کہتے ہیں اور شافعی اور ابوحنیفہ اور مالک کا یہی قول ہے اور بعض نے مکروہ تنزیہی کہا ہے لیکن شافعی کو یہ حدیثیں شاید نہیں پہنچیں ورنہ وہ منع کرتے اور بیہقی نے باسناد صحیح شافعی سے روایت کیا ہے کہ جب حدیث میرے قول کے خلاف پاؤ تو حدیث پر عمل کرو وہی میرا مذہب ہے اور میرا قول چھوڑ دو۔ (انتہیٰ مختصراً)

٥٤٣٧ : عَنْ عَلِىِّ بْنِ اَبِىْ طَالِبٍ رَّضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهٰى عَنْ لُبْسِ الْقَسِّيِّ وَالْمُعَصْفَرِ وَعَنْ تَخَتُّمِ الذَّهَبِ وَعَنْ قِرَاَةِ الْقُرْاٰنِ فِى الرُّكُوْعِ۔

۵۴۳۷: حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے منع کیا مجھ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے قسی (ایک ریشمی کپڑا ہے) اور کسم میں رنگا ہوا کپڑا پہننے سے اور سونے کی انگوٹھی پہننے سے اور رکوع میں قرآن پڑھنے سے۔

٥٤٣٨ : عَنْ عَلِىِّ بْنِ اَبِىْ طَالِبٍ يَقُوْلُ نَهَانِى النَّبِىُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ قِرَاَةِ الْقُرْاٰنِ وَاَنَا رَاكِعٌ وَعَنْ لُبْسِ الذَّهَبِ وَالْمُعَصْفَرِ۔

۵۴۳۸: حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے منع کیا مجھ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے رکوع میں قرآن مجید پڑھنے سے اور سونا اور کسم میں رنگا ہوا کپڑا پہننے سے۔

٥٤٣٩ : عَنْ عَلِىِّ بْنِ اَبِىْ طَالِبٍ قَالَ نَهَانِىْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ التَّخَتُّمِ بِالذَّهَبِ وَعَنْ لِبَاسِ الْقَسِّىِّ وَعَنِ الْقِرَاَةِ فِى الرُّكُوْعِ وَالسُّجُوْدِ وَعَنْ لِبَاسِ الْمُعَصْفَرِ۔

۵۴۳۹: حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے منع کیا مجھ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سونے کی انگوٹھی پہننے سے اور قسی پہننے سے اور رکوع یا سجدے میں قرأت کرنے سے اور کسم کا رنگ پہننے سے۔

## بَابُ فَضْلِ لِبَاسِ الْحِبَرَةِ

## باب: یمن کی چادروں کی فضیلت

٥٤٤٠ : عَنْ قَتَادَةَ قَالَ قُلْنَا لِاَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَّضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَىُّ اللِّبَاسِ كَانَ اَحَبَّ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَوْ اَعْجَبَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الْحِبَرَةُ۔

۵۴۴۰: قتادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے۔ ہم نے انس سے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کون سا کپڑا پسند تھا انہوں نے کہا یمن کی چادر (جو کاڑی دار مخطط ہوتی ہے۔ واقعہ میں یہ کپڑا نہایت مضبوط اور عمدہ اور ثقہ ہوتا ہے)۔

٥٤٤١ : عَنْ اَنَسٍ قَالَ كَانَ اَحَبَّ الثِّيَابِ اِلٰى

۵۴۴۱: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْحِبَرَةُ۔

## بَابُ التَّوَاضُعِ فِي اللِّبَاسِ وَالْاِقْتِصَارِ عَلَى الْغَلِيْظِ مِنْهُ

## باب: موٹا جھوٹا کپڑا پہن لینا اور تواضع کرنا لباس میں

۵۴۴۲ : عَنْ اَبِيْ بُرْدَةَ قَالَ دَخَلْتُ عَلٰى عَائِشَةَ فَاَخْرَجَتْ اِلَيْنَا اِزَارًا غَلِيْظًا مِّمَّا يُصْنَعُ بِالْيَمَنِ وَكِسَآءً مِّنَ الَّتِيْ يُسَمُّوْنَهَا الْمُلَبَّدَةَ قَالَ فَاَقْسَمَتْ بِاللّٰهِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُبِضَ فِيْ هٰذَيْنِ الثَّوْبَيْنِ۔

۵۴۴۲ :ابو بردہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے میں حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے پاس گیا انہوں نے ایک موٹا تہبند نکالا جو یمن میں بنتا ہے اور ایک کمبل جس کو ملبدہ کہتے ہیں پھر قسم کھائی اللہ کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات ان دونوں کپڑوں میں ہوئی۔

۵۴۴۳ : عَنْ اَبِيْ بُرْدَةَ قَالَ اَخْرَجَتْ اِلَيْنَا عَائِشَةُ اِزَارًا وَّكِسَآءً مُلَبَّدًا فَقَالَتْ فِيْ هٰذَا قُبِضَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ ابْنُ حَاتِمٍ فِيْ حَدِيْثِهٖ اِزَارًا غَلِيْظًا۔

۵۴۴۳ :ابو بردہ سے روایت ہے حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے میرے سامنے ایک تہبند اور ایک کمبل پیوند لگا ہوا نکالا اور کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات انہی کپڑوں میں ہوئی۔

۵۴۴۴ : عَنْ اَيُّوْبَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ وَقَالَ اِزَارٌ غَلِيْظًا۔

۵۴۴۴: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں موٹا تہبند مذکور ہے۔

۵۴۴۵ : عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَتْ خَرَجَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ غَدَاةٍ وَّعَلَيْهِ مِرْطٌ مُّرَحَّلٌ مِنْ شَعْرٍ اَسْوَدَ۔

۵۴۴۵ :ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک صبح کو نکلے اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک کمبل اوڑھے تھے جس پر پالان کی تصویریں بنی ہوئی تھیں کالے بالوں کی۔

۵۴۴۶ : عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَتْ كَانَ وِسَادَةُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الَّذِيْ يَتَّكِئُ عَلَيْهِ مِنْ اَدَمٍ حَشْوُهٗ لِيْفٌ۔

۵۴۴۶ :حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا تکیہ چمڑے کا تھا اس کے اندر کھجور کی چھال بھری تھی۔

۵۴۴۷ : عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَتْ اِنَّمَا كَانَ فِرَاشُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الَّذِيْ يَنَامُ عَلَيْهِ اَدَمًا حَشْوُهٗ لِيْفٌ۔

۵۴۴۷ :ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا بچھونا جس پر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سوتے تھے چمڑے کا تھا اس کے اندر کھجور کی چھال بھری تھی۔

۵۴۴۸ : عَنْ هِشَامٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَقَالَ ضِجَاعُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ حَدِيْثِ اَبِيْ مُعَاوِيَةَ يَنَامُ عَلَيْهِ۔

۵۴۴۸: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

## بَابُ جَوَازِ اتِّخَاذِ الْاَنْمَاطِ

٥٤٤٩ : عَنْ جَابِرٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ لِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَمَّا تَزَوَّجْتُ اتَّخَذْتَ اَنْمَاطًا قُلْتُ وَاَنّٰى لَنَا اَنْمَاطٌ قَالَ اَمَا اِنَّهَا سَتَكُوْنُ۔

٥٤٥٠ : عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ لَمَّا تَزَوَّجْتُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اتَّخَذْتَ اَنْمَاطًا قُلْتُ وَاَنّٰى لَنَا اَنْمَاطٌ قَالَ اَمَا اِنَّهَا سَتَكُوْنُ قَالَ جَابِرٌ وَعِنْدَ امْرَاَتِيْ نَمَطٌ فَاَنَا اَقُوْلُ نَحِّيْهِ عَنِّيْ وَتَقُوْلُ قَدْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّهَا سَتَكُوْنُ۔

٥٤٥١ : عَنْ سُفْيَانَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَزَادَ قَالَ فَاَدَعُهَا۔

## باب: قالین یا سوزینوں کا بیان

۵۴۴۹: جابرؓ سے روایت ہے جب میں نے نکاح کیا تو رسول اللہؐ نے مجھ سے فرمایا تو نے سوزنیاں بنائیں۔ میں نے کہا ہمارے پاس سوزنیاں کہاں آپؐ نے فرمایا اب قریب ہوں گی جب ملک فتح ہوں گے اور مسلمان مالدار ہو جاویں گے پھر ایسا ہی ہوا یہ آپ ﷺ کا معجزہ ہے)۔

۵۴۵۰: جابر بن عبداللہؓ سے روایت ہے جب میں نے نکاح کیا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''تیرے پاس سوزنیاں ہیں'' میں نے کہا ہمارے پاس سوزنیاں کہاں؟ آپؐ نے فرمایا اب ہو جاویں گی جابر نے کہا میری بی بی کے پاس ایک سوزنی ہے میں کہتا ہوں دور کر اس کو اور وہ کہتی ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اب سوزنیاں ہوں گی (تو جابر اس کو دور کرتے تھے مکروہ جان کر کیونکہ وہ زینت ہے دنیا کی)۔

۵۴۵۱: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

## بَابُ كَرَاهَةِ مَا زَادَ عَلَى الْحَاجَةِ مِنَ الْفِرَاشِ وَاللِّبَاسِ

٥٤٥٢ : عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَهٗ فِرَاشٌ لِّلرَّجُلِ وَاِفْرَاشٌ لِّامْرَاَتِهٖ وَالثَّالِثُ لِلضَّيْفِ وَالرَّابِعُ لِلشَّيْطَانِ۔

## باب: حاجت سے زیادہ بچھونے اور لباس بنانا مکروہ ہے

۵۴۵۲: جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ان سے ایک بچھونا آدمی کیلئے چاہئے اور ایک بچھونا اس کی بی بی کیلئے اور ایک بچھونا مہمان کیلئے اور چوتھا شیطان کا ہوگا۔

تشریح ۞ یعنی بے ضرورت بچھونے خالی بچھے رہیں گے صرف زینت کیلئے تو شیطان ان پر جلوس کرے گا مقصد حدیث کا یہ ہے کہ ضرورت سے زیادہ دنیا کا مال جمع کرنا مکروہ ہے اور جو بہ قصد کبر اور فخر ہو تو حرام ہے۔

## بَابُ تَحْرِيْمِ جَرِّ الثَّوْبِ خُيَلَاءَ

٥٤٥٣ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يَنْظُرُ اللّٰهُ تَعَالٰى اِلٰى مَنْ جَرَّ ثَوْبَهٗ خُيَلَاءَ۔

## باب: غرور سے کپڑا لٹکانا حرام ہے

۵۴۵۳: عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''نہیں دیکھے گا اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اس شخص کی طرف جو اپنا کپڑا زمین پر کھینچے گا غرور سے''۔

٥٤٥٤ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ مَالِكٍ وَّزَادَ فِيْهِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ۔

۵۴۵۴: ترجمہ وہی جواو پر گزرا۔

٥٤٥٥ : عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ الَّذِىْ يَجُرُّ ثِيَابَهٗ مِنَ الْخُيَلَاءِ لَايَنْظُرُ اللّٰهُ اِلَيْهِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ۔

۵۴۵۵: ترجمہ وہی جواو پر گزرا۔

٥٤٥٦ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِ حَدِيْثِهِمْ۔

۵۴۵۶: ترجمہ وہی جواو پر گزرا۔

٥٤٥٧ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ جَرَّثَوْبَهٗ مِنَ الْخُيَلَاءِ لَمْ يَنْظُرِ اللّٰهُ اِلَيْهِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ۔

۵۴۵۷: ترجمہ وہی جواو پر گزرا۔

٥٤٥٨ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ يَقُوْلُ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِثْلَهٗ غَيْرَ اَنَّهٗ قَالَ ثِيَابَهٗ۔

۵۴۵۸: ترجمہ وہی جواو پر گزرا۔

٥٤٥٩ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّهٗ رَاٰى رَجُلًا يَّجُرُّ اِزَارَهٗ فَقَالَ مِمَّنْ اَنْتَ فَانْتَسَبَ لَهٗ فَاِذَا رَجُلٌ مِّنْ بَنِىْ لَيْثٍ فَعَرَفَهٗ بْنُ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فَقَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِاُذُنَيَّ هَاتَيْنِ يَقُوْلُ مَنْ جَرَّاِزَارَهٗ لَا يُرِيْدُ بِذٰلِكَ اِلَّا الْمَخِيْلَةَ فَاِنَّ اللّٰهَ لَا يَنْظُرُ اِلَيْهِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ۔

۵۴۵۹: عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے انہوں نے ایک شخص کو دیکھا جو اپنی ازار گھسیٹ رہا تھا۔ انہوں نے پوچھا تو کس قبیلہ کا ہے اس نے بیان کیا معلوم ہوا بنی لیث کا تھا ابن عمرؓ نے اس کو پہچانا تو کہا میں نے رسول اللہؐ سے سنا ہے ان دونوں کانوں سے آپ ﷺ فرماتے تھے ''جو شخص اپنی ازار لٹکاوے غرور کی نیت سے تو اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اس کی طرف نہ دیکھے گا''۔

٥٤٦٠ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهٖ غَيْرَ اَنَّ فِىْ حَدِيْثِ اَبِىْ يُوْنُسَ عَنْ مُسْلِمٍ اَبِى الْحَسَنِ وَفِىْ رِوَايَتِهِمْ جَمِيْعًا مَنْ جَرَّاِزَارَهٗ وَلَمْ يَقُوْلُوْا ثَوْبَهٗ۔

۵۴۶۰: ترجمہ وہی ہے جواو پر گزرا۔

٥٤٦١ : عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَبَّادِ بْنِ جَعْفَرٍ يَقُوْلُ اَمَرْتُ مُسْلِمَ بْنَ يَسَارٍ مَوْلٰى نَافِعِ بْنِ عَبْدِ الْحَارِثِ اَنْ يَّسْاَلَ بْنَ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ وَاَنَا جَالِسٌ بَيْنَهُمَا اَسَمِعْتَ مِنَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ

۵۴۶۱: محمد بن عباد بن جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے میں نے حکم کیا مسلم بن یسار رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو جو مولیٰ تھے نافع بن عبدالحارث کے ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے پوچھنے کا اور میں ان دونوں کے بیچ میں بیٹھا تھا کیا تم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا ہے اس شخص کے باب

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الَّذِي يَجُرُّ إِزَارَهُ مِنَ الْخُيَلَاءِ شَيْئًا قَالَ سَمِعْتُهُ يَقُولُ لَا يَنْظُرُ اللّٰهُ إِلَيْهِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ۔

میں جو اپنی تہبند غرور سے لٹکا دے۔ انہوں نے کہا میں نے سنا ہے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے تھے ''اللہ تعالیٰ اس کی طرف نہ دیکھے گا قیامت کے دن''۔

٥٤٦٢ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُمَا قَالَ مَرَرْتُ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَفِيْ إِزَارِيْ اسْتِرْخَاءٌ فَقَالَ يَا عَبْدَاللّٰهِ ارْفَعْ إِزَارَكَ فَرَفَعْتُهُ ثُمَّ قَالَ زِدْ فَزِدْتُ فَمَا زِلْتُ أَتَحَرَّاهَا بَعْدُ فَقَالَ بَعْضُ الْقَوْمِ إِلٰى أَيْنَ فَقَالَ أَنْصَافِ السَّاقَيْنِ۔

۵۴۶۲: ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے سے گزرا اور میری ازار لٹک رہی تھی۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اے عبداللہ! اپنی ازار اونچی کر میں نے اٹھالی۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اور اونچی کر! میں نے اور اونچی کی پھر میں اٹھاتا رہا یہاں تک کہ بعض لوگوں نے عرض کیا کہاں تک اٹھاوے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا پنڈلی کے نصف تک۔

٥٤٦٣ : عَنْ مُحَمَّدٍ وَّهُوَ ابْنُ زِيَادٍ قَالَ سَمِعْتُ أَبَا هُرَيْرَةَ وَرَاٰى رَجُلًا يَجُرُّ إِزَارَهُ فَجَعَلَ يَضْرِبُ الْأَرْضَ بِرِجْلِهٖ وَهُوَ أَمِيْرٌ عَلَى الْبَحْرَيْنِ وَهُوَ يَقُوْلُ جَاءَ الْأَمِيْرُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ إِنَّ اللّٰهَ لَا يَنْظُرُ إِلٰى مَنْ يَّجُرُّ إِزَارَهُ بَطَرًا۔

۵۴۶۳: محمد بن زیاد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے میں نے ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے سنا انہوں نے دیکھا ایک شخص کو اپنا تہبند لٹکائے ہوئے اور مارنے لگا زمین کو اپنے پاؤں سے وہ امیر تھا بحرین پر اور کہتا تھا امیر آیا امیر آیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''اللہ نہیں دیکھے گا اس شخص کو جو اپنی ازار غرور سے لٹکائے''۔

٥٤٦٤ : عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَ فِيْ حَدِيْثِ بْنِ جَعْفَرٍ كَانَ مَرْوَانُ يَسْتَخْلِفُ أَبَا هُرَيْرَةَ وَفِيْ حَدِيْثِ ابْنِ مُثَنّٰى كَانَ أَبُوْهُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يَسْتَخْلِفُ عَلَى الْمَدِيْنَةِ۔

۵۴۶۴: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

## بَابُ تَحْرِيْمِ التَّبَخْتُرِ فِي الْمَشْيِ مَعَ إِعْجَابِهٖ بِثِيَابِهٖ

## باب: کپڑوں وغیرہ پر اترانا یا اکڑ کر چلنا حرام ہے

٥٤٦٥ : عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ بَيْنَمَا رَجُلٌ يَّمْشِيْ قَدْ أَعْجَبَتْهُ جُمَّتُهُ وَبُرْدَاهُ إِذْ خُسِفَ بِهِ الْأَرْضَ فَهُوَ يَتَجَلْجَلُ فِي الْأَرْضِ حَتّٰى تَقُوْمُ السَّاعَةُ۔

۵۴۶۵: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ایک شخص جارہا تھا وہ اپنے بالوں اور چادر پر اترایا آخر زمین میں دھنسا گیا پھر وہ قیامت تک اسی میں اترتا جاتا ہے (شاید وہ شخص اسی امت میں ہو اور صحیح یہ ہے کہ اگلی امت میں تھا)۔

٥٤٦٦ : عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِنَحْوِ هٰذَا۔

۵۴۶۶: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٤٦٧ : عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ بَيْنَمَا رَجُلٌ يَتَبَخْتَرُ يَمْشِیْ فِیْ بُرْدَيْهِ قَدْ اَعْجَبَتْهُ نَفْسَهُ فَخَسَفَ اللّٰهُ بِهِ الْاَرْضَ فَهُوَ يَتَجَلْجَلُ فِيْهَآ اِلٰی يَوْمِ الْقِيٰمَةِ۔

۵۴۶۷: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ایک شخص اکڑ رہا تھا چلنے میں اپنی دو چادروں میں اور اترا رہا تھا تو اللہ تعالیٰ نے اس کو زمین میں دھنسا دیا پھر وہ قیامت تک اسی میں دھنستا چلا جاتا ہے۔

تشریح ۞ نووی علیہ الرحمۃ نے کہا اسبال یعنی لٹکانا ازار اور قمیص اور عمامہ سب میں ہوتا ہے اور ازار کا لٹکانا ٹخنوں سے نیچے جائز نہیں اگر غرور سے ہو اور بغیر غرور کے مکروہ ہے اور ظاہر حدیث سے یہ نکلتا ہے کہ حرمت خاص ہے غرور سے لیکن عورتوں کو اسبال درست ہے اور مستحب یہ ہے کہ قمیص اور ازار دونوں نصف ساق تک ہوں لیکن ٹخنوں تک بھی جائز ہے۔

٥٤٦٨ : عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ قَالَ هٰذَا مَا حَدَّثَنَا اَبُوْ هُرَيْرَةَ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَذَكَرَ اَحَادِيْثَ مِنْهَا وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَيْنَمَا رَجُلٌ يَتَبَخْتَرُفِیْ بُرْدَيْنِ ثُمَّ ذَكَرَ مِثْلَهُ ۔

۵۴۶۸: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٤٦٩ : عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اِنَّ رَجُلًا مِّمَّنْ كَانَ قَبْلَكُمْ يَتَبَخْتَرُ فِیْ حُلَّةٍ ثُمَّ ذَكَرَ مِثْلَ حَدِيْثِهِمْ۔

۵۴۶۹: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں چادروں کے بدلے جوڑے کا ذکر ہے۔

## بَابُ تَحْرِيْمِ خَاتَمِ الذَّهَبِ عَلَى الرِّجَالِ

## باب: سونے کی انگوٹھی مرد کو حرام ہے

٥٤٧٠ : عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهُ نَهٰی عَنْ خَاتَمِ الذَّهَبِ۔

۵۴۷۰: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے منع فرمایا سونے کی انگوٹھی سے۔

٥٤٧١ : عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَفِیْ حَدِيْثِ بْنِ مُثَنّٰی قَالَ سَمِعْتُ النَّضْرَ بْنَ اَنَسٍ ۔

۵۴۷۱: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٤٧٢ : عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ رَّضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُمَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَاٰی خَاتَمًا مِّنْ ذَهَبٍ فِیْ يَدِ رَجُلٍ فَنَزَعَهُ فَطَرَحَهُ وَقَالَ يَعْمِدُ اَحَدُكُمْ اِلٰی جَمْرَةٍ مِنْ نَّارٍ فَيَجْعَلُهَا فِیْ يَدِهٖ فَقِيْلَ لِلرَّجُلِ بَعْدَ مَاذَهَبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خُذْ خَاتَمَكَ

۵۴۷۲: عبداللہ بن عباسؓ سے روایت ہے، رسول اللہؐ نے ایک سونے کی انگوٹھی دیکھی ایک شخص کے ہاتھ میں۔ آپؐ نے اتار کر پھینک دی اور فرمایا تم میں سے کوئی قصد کرتا ہے جہنم کے انگارے کا پھر اس کو اپنے ہاتھ میں لے لیتا ہے۔ جب آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تشریف لے گئے تو لوگوں نے اس شخص سے کہا تو اپنی انگوٹھی اٹھا لے اور اس سے نفع حاصل کر (یعنی اس کی قیمت سے) وہ بولا قسم اللہ کی میں اس کو ہاتھ نہیں لگانے کا جس کو رسول اللہ

انْتَفِعْ بِهِ قَالَ لَا وَاللّٰهِ لَآ اٰخُذُهٗ اَبَدًا وَقَدْ طَرَحَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پھینک دیا۔ (سبحان اللہ صحابہ کا تقویٰ اور اتباع اس درجہ کو پہنچا تھا اگر وہ اٹھالیتا اور بیچ لیتا تو گناہ نہ ہوتا۔

۵۴۷۳ : عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اصْطَنَعَ خَاتَمًا مِّنْ ذَهَبٍ فَكَانَ يَجْعَلُ فَصَّهٗ فِيْ بَاطِنِ كَفِّهٖ اِذَا لَبِسَهٗ فَصَنَعَ النَّاسُ ثُمَّ اِنَّهٗ جَلَسَ عَلَى الْمِنْبَرِ فَنَزَعَهٗ فَقَالَ اِنِّيْ كُنْتُ اَلْبَسُ هٰذَا الْخَاتَمَ وَاَجْعَلُ فَصَّهٗ مِنْ دَاخِلٍ فَرَمٰى بِهٖ ثُمَّ قَالَ وَاللّٰهِ لَآ اَلْبَسُهٗ اَبَدًا فَنَبَذَ النَّاسُ خَوَاتِيْمَهُمْ وَلَفْظُ الْحَدِيْثِ لِيَحْيٰى۔

۵۴۷۳: عبداللہ بن عمر سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سونے ایک کی انگوٹھی بنوائی اور اس کا نگ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہتھیلی کی طرف رکھتے جب پہنتے پھر ایک دن آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم منبر پر بیٹھے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے وہ انگوٹھی اتار ڈالی اور فرمایا میں اس انگوٹھی کو پہنتا تھا اور اس کا نگ اندر کی طرف رکھتا پھر پھینک دیا اس کو اور فرمایا قسم اللہ تعالیٰ کی اب میں اس کو کبھی نہ پہنوں گا۔ یہ دیکھ کر لوگوں نے بھی اپنی انگوٹھیاں پھینک دیں۔

تشریح ۞ نووی علیہ الرحمۃ نے کہا مسلمانوں نے اجماع کیا ہے کہ سونے کی انگوٹھی عورت کو درست ہے اور مردوں کو حرام ہے مگر ابن حزم سے اس کی اباحت منقول ہے اور بعض کے نزدیک مکروہ ہے حرام نہیں ہے اور یہ دونوں مذہب باطل ہیں۔

۵۴۷۴ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ فِيْ خَاتَمِ الذَّهَبِ وَزَادَ فِيْ حَدِيْثِ عُقْبَةَ بْنِ خَالِدٍ وَّجَعَلَهٗ فِيْ يَدِهِ الْيُمْنٰى۔

۵۴۷۴: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں اتنا زیادہ ہے کہ وہ انگوٹھی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے داہنے ہاتھ میں تھی۔

۵۴۷۵ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ خَاتَمِ الذَّهَبِ نَحْوَ حَدِيْثِ اللَّيْثِ۔

۵۴۷۵: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

۵۴۷۶ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ اتَّخَذَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَاتَمًا مِّنْ وَّرِقٍ فَكَانَ فِيْ يَدِهٖ ثُمَّ كَانَ فِيْ يَدِ اَبِيْ بَكْرٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ ثُمَّ كَانَ فِيْ يَدِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ ثُمَّ كَانَ فِيْ يَدِ عُثْمَانَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ حَتّٰى وَقَعَ مِنْهُ فِيْ بِئْرِ اَرِيْسٍ نَقْشُهٗ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ قَالَ ابْنُ نُمَيْرٍ حَتّٰى وَقَعَ فِيْ بِئْرٍ وَّلَمْ يَقُلْ مِنْهُ۔

۵۴۷۶: عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے چاندی کی ایک انگوٹھی بنائی وہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہاتھ میں تھی پھر ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ہاتھ میں رہی پھر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ہاتھ میں رہی پھر حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ہاتھ میں رہی پھر ان کے ہاتھ سے اریس کے کنویں میں گر گئی اس انگوٹھی کا نقش یہ تھا:

محمد
رسول
اللہ

تشریح ۞ جس روز سے یہ انگوٹھی گر گئی اسی زمانہ سے خلافت میں خلل پڑا اور فتنے شروع ہوئے۔ اس سے معلوم ہوا کہ انگوٹھی پر نقش کرنا درست ہے اور نقش میں اللہ کا نام لکھنا بھی۔ بعض نے اس کو مکروہ کہا ہے پر یہ قول ضعیف ہے۔

۵۴۷۷ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ اتَّخَذَ النَّبِيُّ صَلَّى

۵۴۷۷: عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَاتَمًا مِّنْ ذَهَبٍ ثُمَّ اَلْقَاهُ ثُمَّ اتَّخَذَ خَاتَمًا مِّنْ وَّرِقٍ وَّنُقِشَ فِيْهِ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَقَالَ لَا يَنْقُشُ اَحَدٌ عَلٰى نَقْشِ خَاتِمِيْ هٰذَا وَكَانَ اِذَا لَبِسَهٗ جَعَلَ فَصَّهٗ مِمَّا يَلِيْ بَطْنَ كَفِّهٖ وَهُوَ الَّذِيْ سَقَطَ مِنْ مُّعَيْقِيْبٍ فِيْ بِئْرِ اَرِيْسٍ۔

اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سونے کی ایک انگوٹھی بنائی پھر اس کو پھینک دیا اور چاندی کی بنائی اس پر کندہ تھا ''محمد رسول اللہ'' اور فرمایا کوئی اپنی انگوٹھی میں یہ کندہ نہ کرائے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب اس انگوٹھی کو پہنتے تو اس کا نگینہ اندر کی طرف رکھتے وہی انگوٹھی معیقیب کے ہاتھ سے اریس میں گر گئی۔

٥٤٧٨ : عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اتَّخَذَ خَاتَمًا مِّنْ فِضَّةٍ وَّنُقِشَ فِيْهِ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَقَالَ لِلنَّاسِ اِنِّى اتَّخَذْتُ خَاتَمًا مِّنْ فِضَّةٍ وَّ نَقَشْتُ فِيْهِ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ فَلَا يَنْقُشْ اَحَدٌ عَلٰى نَقْشِهٖ۔

۵۴۷۸: انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک انگوٹھی بنوائی چاندی کی اور اس میں کھدوایا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور لوگوں سے فرمایا کہ ''میں نے ایک انگوٹھی بنوائی ہے چاندی کی اور اس میں محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کھدوایا ہے تو کوئی اپنی انگوٹھی میں یہ نہ کھدوائے''

٥٤٧٩ : عَنْ اَنَسٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَلَمْ يَذْكُرْ فِى الْحَدِيْثِ مُحَمَّدٌ رَسُوْلُ اللّٰهِ۔

۵۴۷۹: ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

## بَابُ فِي اتِّخَاذِ النَّبِيِّ ﷺ خَاتَمًا لَّمَّا اَرَادَ اَنْ يَّكْتُبَ اِلَى الْعَجَمِ

## باب: جب رسول اللہ ﷺ نے عجم کے بادشاہوں کو خط لکھنا چاہا تو آپ ﷺ کے انگوٹھی بنانے کا بیان

٥٤٨٠ : عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ لَمَّا اَرَادَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ يَّكْتُبَ اِلَى الرُّوْمِ قَالَ قَالُوْآ اِنَّهُمْ لَا يَقْرَءُوْنَ كِتَابًا اِلَّا مَخْتُوْمًا قَالَ فَاتَّخَذَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ خَاتَمًا مِّنْ فِضَّةٍ كَاَنِّيْ اَنْظُرُ اِلٰى بَيَاضِهٖ فِيْ يَدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَقْشُهٗ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ۔

۵۴۸۰: انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے جب ارادہ کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے روم کے بادشاہ کو لکھنے کا۔ لوگوں نے کہا روم کے لوگ بغیر مہر کے خط نہیں پڑھتے۔ پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک مہر بنوائی چاندی کی گویا میں اس کی سفیدی کو دیکھ رہا ہوں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہاتھ میں اس پر نقش تھا۔ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔

٥٤٨١ : عَنْ اَنَسٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ اَرَادَ اَنْ يَّكْتُبَ اِلَى الْعَجَمِ فَقِيْلَ لَهٗ اِنَّ الْعَجَمَ لَا يَقْبَلُوْنَ اِلَّا كِتَابًا عَلَيْهِ خَاتَمٌ فَاصْطَنَعَ خَاتَمًا مِّنْ فِضَّةٍ قَالَ كَاَنِّيْ اَنْظُرُ اِلٰى بَيَاضِهٖ فِيْ يَدِهٖ۔

۵۴۸۱: حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عجم کے بادشاہ کو لکھنا چاہا (عجم کہتے ہیں سوا عرب کے تمام اور لوگوں کو) لوگوں نے کہا عجم کے لوگ کوئی خط نہیں لیتے جب تک اس پر مہر نہ ہو۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک مہر بنوائی چاندی کی گویا میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہاتھ میں اس کی سفیدی دیکھ رہا ہوں۔

٥٤٨٢ : عَنْ اَنَسٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

۵۴۸۲: انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ

وَسَلَّمَ اَرَادَ اَنْ يَّكْتُبَ اِلٰى كِسْرٰى وَ قَيْصَرَ وَالنَّجَاشِيِّ فَقِيْلَ اِنَّهُمْ لَا يَقْبَلُوْنَ كِتَابًا اِلَّا بِخَاتِمٍ فَصَاغَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَاتَمًا حَلْقَةً فِضَّةٍ وَّنُقِشَ فِيْهِ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ۔

وسلم نے کسریٰ (بادشاہ ایران) اور قیصر (بادشاہ روم) اور نجاشی (بادشاہ حبش) کولکھنا چاہا۔ لوگوں نے عرض کیا یہ بادشاہ کوئی خط نہ لیں گے جب تک اس پر مہر نہ ہو۔ آخر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے انگشتری بنوائی جس کا چھلہ چاندی کا تھا اور اس میں نقش تھا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔

٥٤٨٣ : عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّهٗ اَبْصَرَ فِيْ يَدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَاتَمًا مِّنْ وَّرِقٍ يَوْمًا وَّاحِدًا قَالَ فَصَنَعَ النَّاسُ الْخَوَاتِمَ مِنْ وَّرِقٍ فَلَبِسُوْهُ فَطَرَحَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَاتَمَهٗ فَطَرَحَ النَّاسُ خَوَاتِيْمَهُمْ۔

۵۴۸۳: انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہاتھ میں چاندی کی انگوٹھی دیکھی۔ ایک دن تو سب لوگوں نے چاندی کی انگوٹھیاں بنوالیں اور پہنیں، پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی انگوٹھی پھینک دی۔ لوگوں نے بھی اپنی انگوٹھیاں اتار کر پھینک دیں۔

٥٤٨٤ : عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّهٗ رَاٰى فِيْ يَدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ خَاتَمًا مِنْ وَّرِقٍ يَوْمًا وَّاحِدًا ثُمَّ اِنَّ النَّاسَ اضْطَرَبُوا الْخَوَاتِيْمَ مِنْ وَّرِقٍ فَلَبِسُوْهَا فَطَرَحَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَاتَمَهٗ فَطَرَحَ النَّاسُ خَوَاتِيْمَهُمْ۔

۵۴۸۴: ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

٥٤٨٥ : عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ۔

۵۴۸۵: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٤٨٦ : عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ كَانَ خَاتَمُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ وَّرِقٍ وَّكَانَ فَصُّهٗ حَبَشِيًّا۔

۵۴۸۶: انس بن مالک ؓ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی انگوٹھی چاندی کی تھی اور اس کا نگینہ حبش کا تھا (یعنی عقیق کا جس کی کان حبش اور یمن میں ہے) اور بعضوں نے کہا کہ حبشی سے مراد سیاہ ہے یعنی سیاہ عقیق کا۔

٥٤٨٧ : عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَبِسَ خَاتَمَ فِضَّةٍ فِيْ يَمِيْنِهٖ فِيْهِ فَصٌّ حَبَشِيٌّ كَانَ يَجْعَلُ فَصَّهٗ مِمَّا يَلِيْ كَفَّهٗ۔

۵۴۸۷: انس بن مالک سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک انگوٹھی پہنی چاندی کی۔ داہنے ہاتھ میں اور اس کا نگینہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اندر کو ہتھیلی کی طرف رکھتے تھے۔

٥٤٨٨ : عَنْ يُوْنُسَ ابْنِ يَزِيْدَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَ حَدِيْثِ طَلْحَةَ بْنِ يَحْيٰى۔

۵۴۸۸: ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

٥٤٨٩ : عَنْ اَنَسٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ كَانَ خَاتَمُ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ هٰذِهٖ وَ اَشَارَ اِلَى الْخِنْصَرِ مِنْ يَّدِهِ الْيُسْرٰى۔

۵۴۸۹: انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی انگوٹھی اس انگلی میں تھی اور بائیں ہاتھ کی خنصر کو بتلایا (یعنی چھنگلیا کو)۔

٥٤٩٠ : عَنْ عَلِيٍّ قَالَ نَهَانِيْ يَعْنِي النَّبِيَّ صَلَّى

۵۴۹۰: حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے منع کیا مجھ کو رسول اللہ

اِبْرَاهِيمَ بْنِ نَافِعٍ بِهٰذَا وَ قَالَ لُعِنَ الْمُوْصِلَاتُ۔

۵۵۷۰ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَعَنَ الْوَاصِلَةَ وَالْمُسْتَوْصِلَةَ وَ الْوَاشِمَةَ وَالْمُسْتَوْشِمَةَ۔

۵۵۷۰: اس میں جوڑ لگوانے والوں پر لعنت کا ذکر ہے۔

۵۵۷۱ : عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهٖ۔

۵۵۷۱: حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے رسول اللہؐ نے لعنت کی جوڑ لگانے والی اور لگوانے والی پر اور گودنے والی پر اور گدانے والی پر۔

۵۵۷۲ : عَنْ عَبْدِاللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ۔

۵۵۷۲: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

۵۵۷۳ : عَنْ عَبْدِاللّٰهِ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ لَعَنَ اللّٰهُ الْوَاشِمَاتِ وَالْمُسْتَوْشِمَاتِ وَالنَّامِصَاتِ وَالْمُتَنَمِّصَاتِ وَ الْمُتَفَلِّجَاتِ لِلْحُسْنِ الْمُغَيِّرَاتِ خَلْقَ اللّٰهِ قَالَ فَبَلَغَ ذٰلِكَ امْرَاَةً مِّنْ بَنِيْ اَسَدٍ يُقَالُ لَهَا اُمُّ يَعْقُوْبَ وَ كَانَتْ تَقْرَاُ الْقُرْاٰنَ فَاَتَتْهُ فَقَالَتْ مَا حَدِيْثٌ بَلَغَنِيْ عَنْكَ اَنَّكَ لَعَنْتَ الْوَاشِمَاتِ وَ الْمُسْتَوْشِمَاتِ وَ الْمُتَنَمِّصَاتِ وَ الْمُتَفَلِّجَاتِ لِلْحُسْنِ الْمُغَيِّرَاتِ خَلْقَ اللّٰهِ فَقَالَ عَبْدُاللّٰهِ وَ مَا لِيَ لَآ اَلْعَنُ مَنْ لَعَنَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَهُوَ فِيْ كِتَابِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ فَقَالَتِ امْرَاَةٌ لَقَدْ قَرَاْتُ مَا بَيْنَ لَوْحَيِ الْمُصْحَفِ فَمَا وَجَدْتُّهٗ فَقَالَ لَئِنْ كُنْتِ قَرَاْتِيْهِ لَقَدْ وَجَدْتِّيْهِ قَالَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ : ﴿وَمَا اٰتَاكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ وَ مَا نَهٰكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا.....﴾ [الحشر : ۷] فَقَالَتِ الْمَرْاَةُ فَاِنِّيْ اَرٰى شَيْئًا مِّنْ هٰذَا عَلَى امْرَاَتِكَ الْاٰنَ قَالَ اذْهَبِيْ فَانْظُرِيْ قَالَ فَدَخَلَتْ عَلَى امْرَاَةِ عَبْدِاللّٰهِ فَلَمْ تَرَ شَيْئًا فَجَآءَتْ اِلَيْهِ فَقَالَتْ مَا رَاَيْتُ

۵۵۷۳: عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے لعنت کی اللہ نے گودنے والیوں اور گدانے والیوں پر اور منہ کے بال نکالنے والیوں پر اور نکلوانے والیوں پر اور دانتوں کو کشادہ کرنے والیوں پر خوبصورتی کے لیے (تاکہ کمسن معلوم ہو) اللہ کی خلقت بدلنے والیوں پر پھر یہ خبر بنی اسد کی ایک عورت کو پہنچی جس کا نام ام یعقوب تھا وہ قرآن پڑھا کرتی تھی وہ آئی عبداللہ کے پاس اور بولی مجھے کیا خبر پہنچی ہے کہ تم نے لعنت کی گودنے اور گدانے اور منہ کے بال اکھاڑنے اور اکھڑوانے اور دانتوں کو کشادہ کرنے اور اللہ تعالیٰ کی خلقت کو بدلنے والیوں پر۔ عبداللہ نے کہا میں کیوں لعنت نہ کروں اس پر جس پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے لعنت کی اور یہ تو اللہ کی کتاب میں موجود ہے وہ عورت بولی میں تو دو جلدوں میں جس قدر قرآن تھا پڑھ ڈالا مجھے نہیں ملا۔ عبداللہ نے کہا اگر تو پڑھتی (جیسا چاہیے تھا غور کر کے) تو تجھ کو ملتا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے جو رسول تم کو بتلا دے اس کو تھامے رہو اور جس سے منع کرے اس سے باز رہو۔ وہ عورت بولی ان باتوں میں سے بعضی بات تمہاری عورت بھی کرتی ہے۔ عبداللہ نے کہا جا دیکھ وہ گئی ان کی عورت کے پاس تو کچھ نہ پایا پھر لوٹ آئی اور کہنے لگی ان میں سے کوئی بات میں نے نہیں دیکھی۔ عبداللہ نے کہا اگر وہ ایسا کرتی تو ہم اس سے صحبت نہ کرتے۔

شَيْئًا فَقَالَ اَمَا لَوْ كَانَ ذٰلِكَ لَمْ نُجَامِعْهَا۔

٥٥٧٤ : عَنْ مَنْصُوْرٍ بِهٰذَا الْاَسْنَادِ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ جَرِيْرٍ غَيْرَ اَنَّ فِیْ حَدِيْثِ سُفْيَانَ الْوَاشِمَاتِ وَ الْمُتَوَاشِمَاتِ وَ فِیْ حَدِيْثِ مُفَضَّلٍ الْوَاشِمَاتِ وَالْمَوْشُوْمَاتِ۔

۵۵۷۴: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٥٧٥ : عَنْ مَنْصُوْرٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ الْحَدِيْثَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُجَرَّدًا عَنْ سَائِرِ الْقِصَّةِ مِنْ ذِكْرِ اُمِّ يَعْقُوْبَ۔

۵۵۷۵: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٥٧٦ : عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِنَحْوِ حَدِيْثِهِمْ۔

۵۵۷۶: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٥٧٧ : عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ يَقُوْلُ زَجَرَ النَّبِیُّ اَنْ تَصِلَ الْمَرْاَةُ بِرَاْسِهَا شَيْئًا ۔

۵۵۷۷: جابر بن عبداللہ سے روایت ہے منع کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عورت کو اپنے سر میں جوڑ لگانے سے۔

٥٥٧٨ : عَنْ حُمَيْدِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ اَنَّهٗ سَمِعَ مُعَاوِيَةَ بْنَ اَبِیْ سُفْيَانَ عَامَ حَجَّ وَ هُوَ عَلَى الْمِنْبَرِ وَ تَنَاوَلَ قُصَّةً مِّنْ شَعْرٍ كَانَتْ فِیْ يَدِحَرَ سِيٍّ فَقَالَ يَاَهْلَ الْمَدِيْنَةِ اَيْنَ عُلَمَآؤُكُمْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَنْهٰى عَنْ مِّثْلِ هٰذِهٖ وَ يَقُوْلُ اِنَّمَا هَلَكَتْ بَنُوْ اِسْرَآئِيْلَ حِيْنَ اتَّخَذَ هٰذِهٖ نِسَآؤُهُمْ۔

۵۵۷۸: حمید بن عبدالرحمٰن بن عوف سے روایت ہے انہوں نے سنا معاویہ سے جس سال حج کیا تو منبر پر کہا اور ایک بالوں کا گچھا اپنے ہاتھ میں لیا جو غلام کے پاس تھا اے مدینہ والو! تمہارے عالم کہاں ہیں، میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا ہے منع کرتے تھے اس سے (یعنی جوڑ لگانے سے) اور فرماتے تھے بنی اسرائیل اسی طرح تباہ ہوئے جب انکی عورتوں نے یہ کام شروع کیا اور عیش وعشرت شہوت پرستی میں پڑ گئے لڑائی سے دل چرانے لگے۔

٥٥٧٩ : عَنِ الزُّهْرِيِّ بِمِثْلِ حَدِيْثِ مَالِكٍ غَيْرَ اَنَّ فِیْ حَدِيْثِ مَعْمَرٍ اِنَّمَا عُذِّبَ بَنُوْ اِسْرَآئِيْلَ۔

۵۵۷۹: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٥٨٠ : عَنْ سَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ قَالَ قَدِمَ مُعَاوِيَةُ الْمَدِيْنَةَ فَخَطَبَنَا وَ اَخْرَجَ كُبَّةً مِّنْ شَعْرٍ فَقَالَ مَا كُنْتُ اُرٰى اَنَّ اَحَدًا يَّفْعَلُهٗ اِلَّا الْيَهُوْدَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَلَغَهٗ فَسَمَّاهُ

۵۵۸۰: سعید بن المسیب سے روایت ہے معاویہ مدینہ میں آئے انہوں نے خطبہ سنایا ہم کو اور ایک گچھا بالوں کا نکالا پھر کہا میں یہ سمجھتا تھا یہ کام کوئی نہ کرے گا سوا یہود کے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اس کی خبر پہنچی تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا یہ زور ہے (یعنی مکاری اور

الزُّوْرَ۔

دغابازی)۔

٥٥٨١ : عَنْ سَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ اَنَّ مُعَاوِيَةَ قَالَ ذَاتَ يَوْمٍ اِنَّكُمْ قَدْ اَحْدَثْتُمْ زِيَّ سَوْءٍ وَّ اَنَّ نَبِيَّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهٰى عَنِ الزُّوْرِ قَالَ وَجَآءَ رَجُلٌ بِعَصًا عَلٰى رَأْسِهَا خِرْقَةٌ قَالَ مُعَاوِيَةُ اَلَا وَ هٰذَا الزُّوْرُ قَالَ قَتَادَةُ يَعْنِيْ مَا تُكَثِّرُ بِهِ النِّسَآءُ اَشْعَارَهُنَّ مِنَ الْخِرَقِ۔

۵۵۸۱ :سعید بن المسیب سے روایت ہے معاویہ نے ایک دن کہا تم لوگوں نے بری بات نکالی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے منع کیا زُور سے۔ ایک شخص آیا ایک لکڑی لے کر اس کی نوک پر چیتھڑا لگا تھا۔ معاویہ نے کہا یہی زور ہے۔ قتادہ نے کہا مراد یہ ہے کہ عورتیں چیتھڑے لگا کر اپنے بال بہت کر لیتی ہیں۔

## بَابُ النِّسَآءِ الْكَاسِيَاتِ الْعَارِيَاتِ الْمَائِلَاتِ الْمُمِيْلَاتِ

## باب: ان عورتوں کا بیان جو پہنتی ہیں لیکن ننگی ہیں آپ سیدھی راہ سے مڑ گئیں خاوند کو بھی موڑ دیتی ہیں

٥٥٨٢ : عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صِنْفَانِ مِنْ اَهْلِ النَّارِ لَمْ اَرَهُمَا قَوْمٌ مَّعَهُمْ سِيَاطٌ كَاَذْنَابِ الْبَقَرِ يَضْرِبُوْنَ بِهَا النَّاسَ وَ نِسَآءٌ كَاسِيَاتٌ عَارِيَاتٌ مُمِيْلَاتٌ مَّائِلَاتٌ رُءُ وْسُهُنَّ كَاَسْنِمَةِ الْبُخْتِ الْمَائِلَةِ لَا يَدْ خُلْنَ الْجَنَّةَ وَ لَا يَجِدْنَ رِيْحَهَا وَ اِنَّ رِيْحَهَا لَيُوْجَدُ مِنْ مَّسِيْرَةِ كَذَا وَ كَذَا۔

۵۵۸۲ :ابوہریرہ سے روایت ہے رسول اللہ ؐ نے فرمایا دو قسمیں ہیں دوزخیوں کی جن کو میں نے نہیں دیکھا ایک تو وہ لوگ جن کے پاس کوڑے ہیں بیلوں کی دموں کی طرح کے لوگوں کو اس سے مارتے ہیں دوسرے وہ عورتیں ہیں جو پہنتی ہیں مگر ننگی ہیں (یعنی ستر کے لائق اعضاء کھلے ہیں جیسے حیدرآباد میں عورتوں کے سر اور پیٹ اور پاؤں کھلے رہتے ہیں یا کپڑے ایسے باریک پہنتی ہیں جن میں سے بدن نظر آتا ہے تو گویا ننگی ہیں) سیدھی راہ سے بہکانے والی خود بہکنے والی ان کے سر بختی (ایک قسم ہے اونٹ کی) اونٹ کی کوہان کی طرح ایک طرف جھکے ہوئے وہ جنت میں نہ جاویں گی بلکہ اس کی خوشبو بھی اس کو نہ ملے گی حالانکہ جنت کی خوشبو اتنی دور سے آتی ہے۔

## بَابُ النَّهْيِ عَنِ التَّزْوِيْرِ فِي اللِّبَاسِ وَ غَيْرِهٖ وَالْمُتَشَبِّعِ بِمَا لَمْ يُعْطَ

## باب: فریب کا لباس پہننے کی اور جو نہ ہو اس کو کہنے کی ممانعت

٥٥٨٣ : عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ امْرَاَةً قَالَتْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَقُوْلُ اِنَّ زَوْجِيْ اَعْطَانِيْ مَا لَمْ يُعْطِنِيْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمُتَشَبِّعُ بِمَا

۵۵۸۳ :حضرت عائشہؓ سے روایت ہے، ایک عورت نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں (سوت) سے کہوں کہ خاوند نے مجھے وہ دیا جو اس نے نہیں دیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا جو کہے فلاں چیز میرے پاس

لَمْ يُعْطَ كَلَابِسِ ثَوْبَىْ زُوْرٍ۔

ہے (لوگوں میں اپنی بڑائی ظاہر کرنے کو غرور سے) اور وہ اس کے پاس نہ ہو اس کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی فریب کے دو کپڑے پہن لے۔

٥٥٨٤ : عَنْ اَسْمَآءَ جَآءَ تِ امْرَاةٌ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ اِنَّ لِىْ ضَرَّةً فَهَلْ عَلَىَّ جُنَاحٌ اَنْ اَتَشَبَّعَ مِنْ مَّالِ زَوْجِىْ مَا لَمْ يُعْطِنِىْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلْمُتَشَبِّعُ بِمَا لَمْ يُعْطَ كَلَابِسِ ثَوْبَىْ زُوْرٍ۔

۵۵۸۴: اسماء سے روایت ہے ایک عورت آئی، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئی اور کہنے لگی میری ایک سوت ہے تو کیا مجھ کو گناہ ہوگا اگر میں (اس کے دل جلانے کو) یہ کہوں کہ خاوند نے مجھے یہ دیا ہے جو اس نے نہیں دیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس کو کوئی چیز نہ ملی اور وہ ملی ہے بیان کرے اسکی مثال ایسی ہے جیسے کسی نے فریب کے دو کپڑے پہن لیے (اور اپنے تئیں زاہد متقی بتلایا حالانکہ اصل میں دنیادار فریبی ہے لاحول ولاقوۃ الا باللہ)۔

٥٥٨٥ : عَنْ هِشَامٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ۔

۵۵۸۵: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

# كِتَابُ الْآدَابِ

## کتاب لباس اور زینت کے بیان میں

### بَابُ النَّهْيِ عَنِ التَّكَنِّيْ بِاَبِيْ الْقَاسِمِ وَ بَيَانِ مَا يُسْتَحَبُّ مِنَ الْاَسْمَاءِ

### باب: ابوالقاسم کنیت رکھنے کی ممانعت اور اچھے ناموں کا بیان

٥٥٨٦ : عَنْ اَنَسٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ نَادٰى رَجُلٌ رَجُلًا بِالْبَقِيْعِ يَآ اَبَا الْقَاسِمِ فَالْتَفَتَ اِلَيْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّيْ لَمْ اَعْنِكَ اِنَّمَا دَعَوْتُ فُلَانًا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَسَمَّوْا بِاسْمِيْ وَ لَا تَكْتَنُوْا بِكُنْيَتِيْ۔

۵۵۸۶: انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے ایک شخص نے دوسرے شخص کو پکارا بقیع میں اے ابوالقاسم! رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ادھر دیکھا وہ شخص بولا: یارسول اللہ میں نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو نہیں پکارا تھا بلکہ فلاں شخص کو (اس کی کنیت بھی ابوالقاسم ہوگی)۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا نام رکھو میرے نام سے اور مت کنیت رکھو میری کنیت سے۔

تشریح ۞ فائدہ: نووی علیہ الرحمۃ نے کہا اس مسئلے میں علماء کے بہت سے مذہب ہیں ایک تو شافعی اور اہل ظاہر کا کہ ابوالقاسم کنیت رکھنا کسی طرح درست نہیں خواہ اس کا نام محمد ہو یا احمد یا اور کچھ۔ دوسرے یہ کہ یہ ممانعت منسوخ ہے اور رکھنا مباح ہے مالک اور جمہور سلف کا یہی قول ہے تیسرے یہ کہ ممانعت حرمت کے لیے نہ تھی بلکہ بطور ادب کے وہ اب بھی باقی ہے چوتھی یہ کہ ممانعت اس کو ہے جس کا نام محمد یا احمد ہو یا پانچویں یہ کہ ابوالقاسم کنیت رکھنا مطلقاً منع ہے اور بچوں کا نام قاسم رکھنا چھٹے یہ کہ محمد نام رکھنا منع ہے اور اس میں ایک حدیث بھی ہے کہ تم بچوں کا نام محمد رکھتے ہو پھر ان پر لعنت کرتے ہو اور حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے منع کر دیا تھا محمد نام رکھنے سے (انتہی مختصراً)

٥٥٨٧ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اَحَبَّ اَسْمَآئِكُمْ اِلَى اللّٰهِ عَبْدُاللّٰهِ وَ عَبْدُالرَّحْمٰنِ۔

۵۵۸۷: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا بہتر نام تمہارے لیے اللہ کے نزدیک یہ ہیں: عبداللہ اور عبدالرحمٰن۔

تشریح ۞ اسی طرح عبدالرحیم، عبدالملک، عبدالقدوس، عبدالسلام وغیرہ جس سے اللہ تعالیٰ کی بندگی نکلے اور برے برے نام وہ ہیں جس سے شرک اور کفر کی بو نکلے جیسے عبدالحسین، عبدالنبی، عبدالحسن، عبدالعلی، پیراں دتہ وغیرہ۔

٥٥٨٨ : عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ وُلِدَ لِرَجُلٍ مِّنَّا غُلَامٌ فَسَمَّاهُ مُحَمَّدًا

۵۵۸۸: جابر بن عبداللہؓ سے روایت ہے ہم میں سے ایک شخص کے ہاں لڑکا پیدا ہوا اس نے اس کا نام محمد رکھا۔ اس کی قوم نے کہا اس سے ہم تجھے یہ نام

فَقَالَ لَهُ قَوْمُهُ لَا نَدَعُكَ تُسَمِّي بِاسْمِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَانْطَلَقَ بِابْنِهِ حَامِلَهُ عَلٰى ظَهْرِهِ فَاَتٰى بِهِ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وُلِدَ لِيْ غُلَامٌ فَسَمَّيْتُهُ مُحَمَّدًا فَقَالَ لِيْ قَوْمِيْ لَا نَدَعُكَ تُسَمِّيْ بِاسْمِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَسَمَّوْا بِاسْمِيْ وَ لَا تَكْتَنُوْا فَاِنَّمَآ اَنَا قَاسِمٌ اَقْسِمُ بَيْنَكُمْ۔

نہیں رکھنے دیں گے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام رکھتا ہے پھر وہ شخص اپنے بچے کو اپنی پیٹھ پر لاد کر لایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس اور عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میرا لڑکا پیدا ہوا میں نے اس کا نام محمد رکھا میری قوم کے لوگ کہتے ہیں ہم تجھے نہیں چھوڑنے کے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام رکھتا ہے، یہ سن کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا میرا نام رکھو لیکن میری کنیت (یعنی ابوالقاسم) نہ رکھو کیونکہ قاسم میں ہوں تقسیم کرتا ہوں تم میں جو کچھ ملتا ہے (غنیمت کا مال یا زکوۃ اس لیے اور کسی شخص کو ابوالقاسم نام رکھنا زیبا نہیں)۔

٥٥٨٩ : عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ وُلِدَ لِرَجُلٍ مِّنَّا غُلَامٌ فَسَمَّاهُ مُحَمَّدًا فَقُلْنَا لَا نَكْنِيْكَ بِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى نَسْتَأْمِرَهُ فَاَتَاهُ فَقَالَ اِنَّهُ وُلِدَ لِيْ غُلَامٌ فَسَمَّيْتُهُ بِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ قَوْمِيْ اَبَوْا اَنْ يَّكْنُوْنِيْ بِهٖ حَتّٰى تَسْتَأْذِنَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ تَسَمَّوْا بِاسْمِيْ وَ لَا تَكْتَنُوْا بِكُنْيَتِيْ فَاِنَّمَا بُعِثْتُ قَاسِمًا اَقْسِمُ بَيْنَكُمْ۔

٥٥٨٩: جابر بن عبداللہ سے روایت ہے ہم میں سے ایک شخص کے ہاں لڑکا پیدا ہوا اس نے اس کا نام محمد رکھا۔ ہم لوگوں نے کہا ہم تیری کنیت رسول اللہ ﷺ کے نام سے نہیں رکھنے کے (یعنی تجھے ابومحمد نہیں کہنے کے) جب تک تو آپ ﷺ سے اجازت نہ لیوے۔ وہ شخص آپ ﷺ کے پاس آیا اور کہنے لگا میرا ایک لڑکا پیدا ہوا ہے تو میں نے اس کا نام اللہ تعالیٰ کے رسول کے نام پر رکھا میری قوم کے لوگ انکار کرتے ہیں اس نام کی کنیت مجھے دینے سے جب تک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اجازت نہ دیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا میرے نام پر نام رکھو لیکن میری کنیت نہ رکھو کیونکہ قاسم ہو کر میں بھیجا گیا ہوں میں تقسیم کرتا ہوں تم کو اور اپنے لیے نہیں جوڑتا''۔

٥٥٩٠ : عَنْ حُصَيْنٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَ لَمْ يَذْكُرْ فَاِنَّمَا بُعِثْتُ قَاسِمًا اَقْسِمُ بَيْنَكُمْ۔

٥٥٩٠: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٥٩١ : عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَسَمَّوْا بِاسْمِيْ وَ لَا تَكَنَّوْا بِكُنْيَتِيْ فَاِنِّيْ اَنَا اَبُوالْقَاسِمِ اَقْسِمُ بَيْنَكُمْ وَ فِيْ رِوَايَةِ اَبِيْ بَكْرٍ وَّ لَا تَكْتَنُوْا۔

٥٥٩١: جابر بن عبداللہؓ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''میرا نام رکھو لیکن میری کنیت نہ رکھو کیونکہ میں ابوالقاسم ہوں بانٹتا ہوں تم کو''۔

٥٥٩٢ : عَنِ الْاَعْمَشِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَ قَالَ اِنَّمَا جُعِلْتُ قَاسِمًا اَقْسِمُ بَيْنَكُمْ۔

٥٥٩٢: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٥٩٣ : عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ اَنَّ رَجُلًا مِّنَ الْاَنْصَارِ وُلِدَ لَهُ غُلَامٌ فَاَرَادَ اَنْ يُّسَمِّيَهُ مُحَمَّدًا

٥٥٩٣: جابر بن عبداللہ سے روایت ہے ایک انصاری کا لڑکا پیدا ہوا اس نے چاہا اس کا نام محمد رکھنا وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آیا۔

فَاَتَی النَّبِیَّ ﷺ فَسَاَلَهٗ فَقَالَ اَحْسَنَتِ الْاَنْصَارُ تَسَمَّوْا بِاسْمِیْ وَ تَكْتَنُوْا بِكُنْیَتِیْ۔

آپ ﷺ سے پوچھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''اچھا کیا انصار نے نام رکھو میرے نام پر لیکن میری کنیت مت رکھو''۔

۵۵۹۴ : عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّم بِنَحْوِ حَدِیْثِ مَنْ ذَكَرْنَا حَدِیْثَهُمْ مِنْ قَبْلُ وَ فِیْ حَدِیْثِ النَّضْرِ عَنْ شُعْبَةَ قَالَ وَ زَادَ فِیْهِ حُصَیْنٌ وَّ سُلَیْمَانُ قَالَ حُصَیْنٌ رَّضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّم اِنَّمَا بُعِثْتُ قَاسِمًا اَقْسِمُ بَیْنَكُمْ وَ قَالَ سُلَیْمَانُ فَاِنَّمَا اَنَا قَاسِمٌ اَقْسِمُ بَیْنَكُمْ۔

۵۵۹۴: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

۵۵۹۵ : عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ یَقُوْلُ وُلِدَ لِرَجُلٍ مِّنَّا غُلَامٌ فَسَمَّاهُ الْقَاسِمُ فَقُلْنَا لَا نَكْنِیْكَ اَبَا الْقَاسِمِ وَ لَا نُنْعِمُكَ عَیْنًا فَاَتَی النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّم فَذَكَرَ ذٰلِكَ لَهٗ فَقَالَ سَمِّ ابْنَكَ عَبْدَالرَّحْمٰنِ۔

۵۵۹۵: جابر بن عبداللہ سے روایت ہے ہم میں سے ایک شخص کا لڑکا پیدا ہوا اس نے اس کا نام قاسم رکھا ہم لوگوں نے کہا ہم تجھے ابوالقاسم کنیت نہ دیں گے اور تیری آنکھ ٹھنڈی نہ کریں گے۔ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آیا اور یہ بیان کیا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''تیرے بیٹے کا نام عبدالرحمٰن ہے''۔

۵۵۹۶ : عَنْ جَابِرٍ بِمِثْلِ حَدِیْثِ ابْنِ عُیَیْنَةَ غَیْرَ اَنَّهٗ لَمْ یَذْكُرْ وَلَا نُنْعِمُكَ عَیْنًا۔

۵۵۹۶: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

۵۵۹۷ : عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ یَقُوْلُ قَالَ اَبُوْالْقَاسِمَ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ تَسَمَّوْا بِاسْمِیْ وَ لَا تَكْتَنُوْا بِكُنْیَتِیْ قَالَ عَمْرٌو عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ وَ لَمْ یَقُلْ سَمِعْتُ۔

۵۵۹۷: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''میرے نام پر نام رکھو اور میری کنیت مت رکھو''۔

۵۵۹۸ : عَنِ الْمُغِیْرَةِ بْنِ شُعْبَةَ قَالَ لَمَّا قَدِمْتُ نَجْرَانَ سَاَلُوْنِیْ فَقَالُوْا اِنَّكُمْ تَقْرَءُوْنَ : ﴿یَا اُخْتَ هَارُوْنَ﴾ [مریم : ۲۸] وَ مُوْسٰی قَبْلَ عِیْسٰی بِكَذَا وَكَذَا فَلَمَّا قَدِمْتُ عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ سَاَلْتُهٗ عَنْ ذٰلِكَ فَقَالَ اِنَّهُمْ كَانُوْا یُسَمُّوْنَ بِاَنْبِیَآئِهِمْ وَالصّٰلِحِیْنَ قَبْلَهُمْ۔

۵۵۹۸: مغیرہ بن شعبہ سے روایت ہے جب میں نجران میں آیا تو وہاں کے لوگوں نے (نصاریٰ نے) مجھ پر اعتراض کیا تم (سورۂ مریم) میں پڑھتے ہو یا اخت ہارون (حضرت مریم کو ہارون کی بہن کہا ہے) حالانکہ (ہارون' موسیٰ کے بھائی تھے اور) حضرت موسیٰ حضرت عیسیٰ سے اتنی مدت پہلے تھے (پھر مریم ہارون کی بہن کیونکر ہوسکتی ہے) جب میں رسول اللہؐ کے پاس آیا میں نے آپؐ سے پوچھا۔ آپؐ نے فرمایا (یہ وہ ہارون تھوڑے ہیں جو

موسیٰ کے بھائی تھے) بلکہ بنی اسرائیل کی عادت تھی (جیسے اب سب کی عادت ہے) کہ وہ پیغمبروں اور اگلے نیکوں کے نام پر نام رکھتے تھے۔

## بَابُ كَرَاهَةِ التَّسْمِيَةِ بِالْاَسْمَآءِ الْقَبِيْحَةِ

## باب: برے ناموں کا بیان

٥٥٩٩ : عَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ قَالَ نَهَانَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنْ نُّسَمِّيَ رَقِيْقَنَا بِاَرْبَعَةِ اَسْمَآءٍ اَفْلَحَ وَرَبَاحٍ وَّ يَسَارٍ وَّ نَافِعٍ۔

۵۵۹۹: سمرة بن جندب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے منع کیا ہم کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے غلاموں کے نام چار رکھنے سے افلح اور رباح اور یسارا اور نافع۔

٥٦٠٠ : عَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تُسَمِّ غُلَامَكَ رَبَاحًا وَّ لَا يَسَارًا وَّ اَفْلَحَ وَ لَانَافِعًا۔

۵۶۰۰: سمرہ بن جندب سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''مت نام رکھ اپنے غلام کا رباح اور یسار اور نہ افلح اور نہ نافع''۔

تشریح ❁ نووی نے کہا یہ نہی تنزیہی ہے نہ تحریمی اور اسی کی وجہ دوسری روایت میں مذکور ہے کہ جب کوئی پوچھے یہاں افلح ہے یا رباح یا یسار یا نافع اور جواب ملے گا کہ نہیں ہے۔ اس میں اس قسم کی بدفالی ہے کیونکہ افلح کے معنی کامیاب اور رباح کے معنی فائدہ مند اور یسار کے معنی تونگر اور نافع کے معنی فائدہ دینے والا۔

٥٦٠١ : عَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَحَبُّ الْكَلَامِ اِلَى اللّٰهِ اَرْبَعٌ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اللّٰهُ اَكْبَرُ لَا يَضُرُّكَ بِاَيِّهِنَّ بَدَاْتَ وَ لَا تُسَمِّيَنَّ غُلَامَكَ يَسَارًا وَّ لَا رَبَاحًا وَ لَا نَجِيْحًا وَّ لَا اَفْلَحَ فَاِنَّكَ تَقُوْلُ اَثَمَّ هُوَ فَلَا يَكُوْنُ فَيَقُوْلُ لَآ اِنَّمَا هُنَّ اَرْبَعٌ فَلَا تَزِيْدُنَّ عَلَيَّ۔

۵۶۰۱: سمرہ بن جندب سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''سب سے زیادہ پسند اللہ تعالیٰ کو چار کلمے ہیں، سبحان اللہ والحمد للہ ولا الہ الا اللہ واللہ اکبر ان میں سے جس کو چاہے پہلے کہے کوئی نقصان نہ ہوگا اور اپنے غلام کا نام یسار اور رباح اور نجیح (اس کے وہی معنی ہیں جو افلح کے ہیں) اور افلح نہ رکھیو اس لیے کہ تو پوچھے گا وہاں وہ ہے (یعنی یسار یا رباح یا نجیح یا افلح) وہ کہے گا نہیں ہے''۔ سمرہ نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہی چار نام فرمائے تو زیادہ مت نقل کرنا مجھ سے۔

٥٦٠٢ : عَنْ مَنْصُوْرٍ بِاِسْنَادِ زُهَيْرٍ فَاَمَّا حَدِيْثُ جَرِيْرٍ وَّ رَوْحٍ فَكَمِثْلِ حَدِيْثِ بِقِصَّتِهٖ وَ اَمَّا حَدِيْثُ شُعْبَةَ فَلَيْسَ فِيْهِ اِلَّا ذِكْرُ تَسْمِيَةِ الْغُلَامِ وَلَمْ يَذْكُرِ الْكَلَامَ الْاَرْبَعَ۔

۵۶۰۲: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٦٠٣ : عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ يَقُوْلُ اَرَادَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ يَّنْهٰى عَنْ اَنْ يُّسَمّٰى بِيَعْلٰى وَ بِبَرَكَةٍ وَ بِاَفْلَحَ وَبِيَسَارٍ وَّ بِنَافِعٍ

۵۶۰۳: جابر بن عبداللہ ؓ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے قصد کیا کہ یعلی اور برکت اور افلح اور یسار اور نافع اور ان کے مانند نام رکھنے سے منع کر دیں۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم چپ ہو رہے

وَّبِنَحْوِ ذٰلِكَ ثُمَّ رَاَيْتُهٗ سَكَتَ بَعْدُ عَنْهَا فَلَمْ يَقُلْ شَيْئًا ثُمَّ قُبِضَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ لَمْ يَنْهَ عَنْ ذٰلِكَ ثُمَّ اَرَادَ عُمَرُ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنْ يَّنْهٰى عَنْ ذٰلِكَ ثُمَّ تَرَكَهٗ۔

اور کچھ نہیں فرمایا۔ بعد اس کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات ہوئی اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس سے منع نہیں کیا۔ پھر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس سے منع کرنا چاہا بعد اس کے چھوڑ دیا اور پھر منع نہیں کیا۔

## بَابُ اسْتِحْبَابِ تَغْيِيْرِ الْاِسْمِ الْقَبِيْحِ

## باب: برے نام کا بدل ڈالنا مستحب ہے

٥٦٠٤ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ غَيَّرَ اسْمَ عَاصِيَةَ وَ قَالَ اَنْتِ جَمِيْلَةٌ قَالَ اَحْمَدُ مَكَانَ اَخْبَرَنِيْ عَنْ۔

۵۶۰۴: عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک عورت کا نام بدل دیا جس کا عاصیہ تھا اور فرمایا تو جمیلہ ہے (عاصیہ کے معنی نافرمان گنہگار اور جمیلہ کے معنی نیک اور خوبصورت)۔

٥٦٠٥ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ ابْنَةً لِّعُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ كَانَتْ يُقَالُ لَهَا عَاصِيَةُ فَسَمَّاهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَمِيْلَةَ۔

۵۶۰۵: عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ایک بیٹی کا نام عاصیہ تھا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کا نام جمیلہ رکھ دیا۔

٥٦٠٦ : عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ كَانَتْ جُوَيْرِيَةُ اِسْمُهَا بَرَّةَ فَحَوَّلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِسْمَهَا جُوَيْرِيَةَ وَ كَانَ يَكْرَهُ اَنْ يُّقَالَ خَرَجَ مِنْ عِنْدِ بَرَّةَ وَ فِيْ حَدِيْثِ ابْنِ اَبِيْ عُمَرَ عَنْ كُرَيْبٍ قَالَ سَمِعْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ۔

۵۶۰۶: ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت جویریہ کا نام پہلے برہ تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کا نام جویریہ رکھ دیا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم برا جانتے یہ کہنا کہ وہ برہ کے پاس سے نکل گیا گویا نیکی کا چھوڑنا ہے۔

٥٦٠٧ : عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ زَيْنَبَ كَانَ اسْمُهَا بَرَّةً فَقِيْلَ تُزَكِّيْ نَفْسَهَا فَسَمَّاهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ زَيْنَبَ وَ لَفْظُ الْحَدِيْثِ لِهٰؤُلَآءِ دُوْنَ ابْنِ بَشَّارٍ وَ قَالَ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ عَنْ شُعْبَةَ۔

۵۶۰۷: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے زینب کا نام پہلے برہ تھا لوگوں نے کہا اپنی آپ تعریف کرتی ہیں پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کا نام زینب رکھا۔

٥٦٠٨ : عَنْ زَيْنَبَ بِنْتِ اُمِّ سَلَمَةَ قَالَتْ كَانَ اسْمِيْ بَرَّةَ فَسَمَّانِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ زَيْنَبَ قَالَتْ وَدَخَلَتْ عَلَيْهِ زَيْنَبُ بِنْتُ جَحْشٍ وَاسْمُهَا بَرَّةُ فَسَمَّاهَا زَيْنَبَ۔

۵۶۰۸: زینب بنت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے میرا نام برہ تھا پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے زینب رکھ دیا اور زینب بنت جحش آپ کے پاس گئیں ان کا بھی نام برہ تھا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے زینب رکھ دیا۔

٥٦٠٩ : عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَمْرِو بْنِ عَطَآءٍ قَالَ

۵۶۰۹: محمد بن عمرو بن عطا سے روایت ہے میں نے اپنی بیٹی کا نام برہ رکھا تو

سَمَّيْتُ ابْنَتِيْ بَرَّةَ فَقَالَتْ لِيْ زَيْنَبُ بِنْتُ اَبِيْ سَلَمَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَهٰى عَنْ هٰذَا الْاِسْمِ وَسُمِّيْتُ بَرَّةَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم لَا تُزَكُّوْا اَنْفُسَكُمُ اللّٰهُ اَعْلَمُ بِاَهْلِ الْبِرِّ مِنْكُمْ فَقَالُوْا بِمَ نُسَمِّيْهَا قَالَ سَمُّوْهَا زَيْنَبَ۔

زینب بنت ابی سلمہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے منع کیا ہے اس سے اور میرا نام بھی برہ تھا پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا مت تعریف کرو اپنی اللہ تعالیٰ جانتا ہے کہ نیک کون ہے تم میں سے۔ لوگوں نے عرض کیا پھر ہم کیا نام رکھیں اس کا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا زینب نام رکھو۔

## بَابُ تَحْرِيْمِ التَّسَمِّيْ بِمَلِكِ الْاَمْلَاكِ

## باب: شہنشاہ نام رکھنے کی حرمت کا بیان

٥٦١٠ : عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم قَالَ اِنَّ اَخْنَعَ اسْمٍ عِنْدَاللّٰهِ رَجُلٌ تُسَمّٰى مَلِكُ الْاَمْلَاكِ زَادَبْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ فِيْ رِوَايَتِهٖ لَا مَالِكَ اِلَّا اللّٰهُ قَالَ الْاَشْعَثِيُّ قَالَ سُفْيَانُ مِثْلُ شَاهَانُ شَاهُ وَ قَالَ اَحْمَدُ بْنُ حَنْبَلٍ سَاَلْتُ اَبَا عَمْرٍو عَنْ اَخْنَعَ فَقَالَ اَوْضَعَ۔

۵۶۱۰: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''سب سے زیادہ ذلیل اور برا نام اللہ تعالیٰ کے پاس اس شخص کا ہے جس کو لوگ ملک الملوک کہیں'' ابن ابی شیبہ کی روایت میں اتنا زیادہ ہے کہ کوئی مالک نہیں سوا اللہ تعالیٰ کے۔ سفیان نے کہا ملک الملوک کے مانند ہے شہنشاہ۔

تشریح ۞ ملک الملوک یعنی بادشاہوں کا بادشاہ اور شہنشاہ کے بھی یہی معنے ہیں یہ اللہ کی صفت ہے وہی شہنشاہ ہے باقی سب محکوم اور بندے ہیں۔ نووی نے کہا یہ نام رکھنا حرام ہے اسی طرح اللہ سے جو نام خاص ہیں وہ رکھنا جیسے رحمان قدوس مہیمن خالق الخلق وغیرہ مترجم کہتا ہے مہاراج بھی اللہ ہے اور اس کے معنی بھی شہنشاہ کے ہیں یہ بھی کسی بندے کے لیے درست نہیں اسی طرح قاضی القضاۃ بھی۔

٥٦١١ : عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ قَالَ هٰذَا مَا حَدَّثَنَا اَبُوْهُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم اَغْيَظُ رَجُلٍ عَلَى اللّٰهِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَ اَخْبَثُهٗ وَ اَغْيَظُهٗ عَلَيْهِ رَجُلٌ كَانَ يُسَمّٰى مَلِكَ الْاَمْلَاكِ لَا مَلِكَ اِلَّا اللّٰهُ۔

۵۶۱۱: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''سب سے زیادہ غصہ اللہ تعالیٰ کو قیامت کے دن یا سب سے زیادہ ناپاک اللہ تعالیٰ کے نزدیک وہ شخص ہوگا جس کو بادشاہوں کا بادشاہ کہتے ہوں۔ کوئی مالک نہیں سوا اللہ کے''۔

## بَابُ اسْتِحْبَابِ تَحْنِيْكِ الْمَوْلُوْدِ وَ غَيْرِهٖ

## باب: بچہ کے منہ میں کچھ چبا کر ڈالنے کا اور چیزوں کا بیان

٥٦١٢ : عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ ذَهَبْتُ بِعَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَبِيْ طَلْحَةَ الْاَنْصَارِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم فِيْ عَبَاءَةٍ يَهْنَاُ بَعِيْرًا لَّهٗ فَقَالَ هَلْ مَعَكَ تَمْرٌ فَقُلْتُ نَعَمْ فَنَا وَلْتُهٗ تَمَرَاتٍ

۵۶۱۲: انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے میں عبداللہ بن ابی طلحہ انصاری کو (جب وہ پیدا ہوئے) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس لے گیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس وقت ایک کملی اوڑھے تھے اور اپنے اونٹ پر روغن مل رہے تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پوچھا تیرے پاس کھجور ہے۔ میں نے کہا ہے۔ پھر میں نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ

فَالْقَا هُنَّ فِیْ فِیْهِ فَلَا كَهُنَّ ثُمَّ فَغَرَفَا الصَّبِیِّ فَمَجَّهٗ فِیْ فِیْهِ فَجَعَلَ الصَّبِیُّ یَتَلَمَّظُهٗ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ حُبُّ الْاَنْصَارِ التَّمْرَ وَ سَمَّاهُ عَبْدَاللّٰهِ۔

وسلم کو چند کھجوریں دیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کو منہ میں ڈال کر چبایا۔ بعد اس کے بچے کا منہ کھولا اور اس کے منہ میں ڈال دیا بچہ اس کو چوسنے لگا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا انصار کو عشق ہے کھجور سے اور اس کا نام عبداللہ رکھا۔

تشریح ۞ نووی نے کہا اس حدیث سے یہ نکلا کہ بچہ کی تحنیک (چبا کر اس کے منہ میں کچھ ڈالنا) مستحب ہے جب وہ پیدا ہو اور یہ بالا جماع سنت ہے اور بہتر ہے کوئی نیک مرد یا عورت تحنیک کرے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ آثار صالحین سے اور ان کی تھوک سے اور ہر ایک چیز سے برکت حاصل کرنا چاہئے اور کھجور سے تحنیک افضل ہے اسی طرح عبداللہ نام رکھنا۔ (انتہی مختصراً)

۵۶۱۳ : عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَّضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ كَانَ ابْنٌ لِاَبِیْ طَلْحَةَ یَشْتَكِیْ فَخَرَجَ اَبُوْ طَلْحَةَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ فَقُبِضَ الصَّبِیُّ فَلَمَّا رَجَعَ اَبُوْ طَلْحَةَ قَالَ مَا فَعَلَ ابْنِیْ قَالَتْ اُمُّ سُلَیْمٍ هُوَ اَسْكَنُ مِمَّا كَانَ فَقَرَّبَتْ اِلَیْهِ الْعَشَآءَ فَتَعَشّٰی ثُمَّ اَصَابَ مِنْهَا فَلَمَّا فَرَغَ قَالَتْ وَارُوا الصَّبِیَّ فَلَمَّآ اَصْبَحَ اَبُوْ طَلْحَةَ اَتٰی رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَاَخْبَرَهٗ فَقَالَ اَعْرَسْتُمُ اللَّیْلَةَ قَالَ نَعَمْ قَالَ اللّٰهُمَّ بَارِكْ لَهُمَا فَوَلَدَتْ غُلَامًا فَقَالَ لِیْ اَبُوْطَلْحَةَ احْمِلْهُ حَتّٰی تَاْتِیَ بِهِ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَبَعَثَتْ مَعَهٗ بِتَمَرَاتٍ فَاَخَذَهُ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اَمَعَهٗ شَیْءٌ قَالُوْا نَعَمْ تَمَرَاتٌ فَاَخَذَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَمَضَغَهَا ثُمَّ اَخَذَهَا مِنْ فِیْهِ فَجَعَلَهَا فِیْ فِی الصَّبِیِّ ثُمَّ حَنَّكَهٗ وَسَمَّاهُ عَبْدَاللّٰهِ۔

۵۶۱۳ : انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے ابوطلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ایک لڑکا بیمار تھا تو ابوطلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ باہر گئے وہ لڑکا مر گیا۔ جب وہ لوٹ کر آئے، تو انہوں نے پوچھا میرا بچہ کہاں ہے، ام سلیم (ان کی بی بی انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ماں) نے کہا، اب پہلے کی نسبت اس کو آرام ہے (یہ کنایہ ہے موت سے اور کچھ جھوٹ بھی نہیں) پھر ام سلیم شام کا کھانا ان کے پاس لائیں۔ انہوں نے کھایا بعد اس کے ام سلیمؓ سے صحبت کی جب فارغ ہوئے تو ام سلیمؓ نے کہا جاؤ بچہ کو دفن کر دو پھر صبح کو ابوطلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آئے اور آپ سے سب حال بیان کیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پوچھا کیا تم نے رات کو اپنی بی بی سے صحبت کی ہے۔ ابوطلحہؓ نے کہا ہاں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دعا کی یا اللہ برکت دے ان دونوں کو۔ پھر ام سلیمؓ کے لڑکا پیدا ہوا، ابوطلحہؓ نے مجھ سے کہا اس بچہ کو اٹھا کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس لے جا اور ام سلیمؓ نے بچہ کے ساتھ تھوڑی کھجوریں بھیجیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس بچے کو لے لیا اور پوچھا اس کے ساتھ کچھ ہے۔ لوگوں نے کہا کھجوریں ہیں، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کھجوروں کو لے کر چبایا پھر اپنے منہ سے نکال کر بچہ کے منہ میں ڈالا۔ پھر اس کا نام عبداللہ رکھا۔

تشریح ۞ اس حدیث سے نکلا کہ ام سلیم نہایت عاقلہ اور صابرہ تھیں، انہوں نے اپنے خاوند کو بچہ کی خبر پہلے نہ دی اس خیال سے کہ وہ کھانا نہ کھائیں گے اور رات بھر رنج میں رہیں گے اور حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دعا ان دونوں کے حق میں قبول ہوئی اور اس سے بہتر اللہ تعالیٰ نے دوسرا لڑکا عنایت فرمایا۔ نووی نے کہا اس عبداللہ کی اولاد میں اسحاق پیدا ہوئے اور ان کے نو بھائی اور سب کے سب علماء اور صالحین تھے۔ مترجم کہتا ہے کہ اسی قسم کا واقعہ خاص میرے اوپر گزرا ہے پہلے میرا ایک لڑکا تھا اشرف اس کا نام تھا جب میں بار دوم ۱۲۹۴ ہجری مقدس میں مکہ معظمہ گیا تو

وہ لڑکا بعارضہ پیچش و بخار مکہ میں گزر گیا اور جس وقت اس کا انتقال ہونے لگا، میں تفسیر معالم التنزیل کے مطالعہ میں مصروف تھا بعد انتقال کے صبر کیا اور اللہ سے دعا کی۔ حق تعالیٰ نے اس سے بہتر تین لڑکے متواتر مرحمت فرمائے جن کے نام یہ ہیں۔ اشرف، احسن، محسن۔ حق تعالیٰ ان کی عمر میں برکت دے دے اور ان کو عالم باعمل کرے آمین یارب العالمین۔

٥٦١٤ : عَنْ اَنَسٍ بِهٰذَا الْقِصَّةِ نَحْوَ حَدِيْثِ يَزِيْدَ۔

۵۶۱۴: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٦١٥ : عَنْ اَبِىْ مُوْسٰى قَالَ وُلِدَ لِىْ غُلَامٌ فَاَتَيْتُ بِهِ النَّبِىَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَمَّاهُ اِبْرَاهِيْمَ وَحَنَّكَهٗ بِتَمْرَةٍ۔

۵۶۱۵: ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میرا ایک لڑکا پیدا ہوا میں اس کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس لے کر آیا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کا نام ابراہیم رکھا اور اس کے منہ میں ایک کھجور چبا کر ڈالی۔

٥٦١٦ : عَنْ عُرْوَةَ بْنِ الزُّبَيْرِ وَفَاطِمَةَ بِنْتِ الْمُنْذِرِ بْنِ الزُّبَيْرِ اَنَّهُمَا قَالَا خَرَجَتْ اَسْمَآءُ بِنْتُ اَبِىْ بَكْرٍ رَّضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ حِيْنَ هَاجَرَتْ وَهِىَ حُبْلٰى بِعَبْدِاللّٰهِ بْنِ الزُّبَيْرِ فَقَدِمَتْ قُبَآءً فَنُفِسَتْ بِعَبْدِ اللّٰهِ بِقُبَاءٍ ثُمَّ خَرَجَتْ حِيْنَ نُفِسَتْ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِيُحَنِّكَهٗ فَاَخَذَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْهَا فَوَضَعَهٗ فِىْ حِجْرِهٖ ثُمَّ دَعَا بِتَمْرَةٍ قَالَتْ عَائِشَةُ رَضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا فَمَكَثْنَا سَاعَةً نَلْتَمِسُهَا قَبْلَ اَنْ نَّجِدَهَا فَمَضَغَهَا ثُمَّ بَصَقَهَا فِىْ فِيْهِ فَاِنَّ اَوَّلَ شَىْءٍ دَخَلَ بَطْنَهٗ لَرِيْقُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ قَالَتْ اَسْمَآءُ ثُمَّ جَآءَ وَهُوَ بْنُ سَبْعِ سِنِيْنَ اَوْ ثَمَانٍ لِيُبَايِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَمَرَهٗ بِذٰلِكَ الزُّبَيْرُ فَتَبَسَّمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حِيْنَ رَاٰهُ مُقْبِلًا اِلَيْهِ ثُمَّ بَايَعَهٗ۔

۵۶۱۶: عروہ بن الزبیر اور فاطمہ بنت منذر سے روایت ہے، اسماء بنت ابی بکر (حضرت زبیر کی بی بی) جب ہجرت کیلئے نکلیں تو ان کے پیٹ میں عبداللہ بن زبیر تھے وہ قبا میں آئیں (جو مدینہ منورہ سے ایک میل کے فاصلے پر ہے) وہاں عبداللہ کو جنیں۔ پھر اس کو لے کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آئیں تاکہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تحنیک کریں اس کی (تحنیک اس کو کہتے ہیں کچھ چبا کر بچے کے منہ میں ڈالنا) آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عبداللہ کو اسماء سے لے لیا اور اپنی گود میں رکھا پھر کھجور منگوائی۔ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کہا ہم ایک گھڑی تک کھجور ڈھونڈتے رہے آخر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کھجور چبائی اور عبداللہ کے منہ میں تھوک دی تو سب سے پہلے جو عبداللہ کے پیٹ میں گیا وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا تھوک تھا۔ اسماء نے کہا پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عبداللہ پر ہاتھ پھیرا اور ان کیلئے دعا کی اور ان کا نام عبداللہ رکھا۔ جب وہ سات یا آٹھ برس کے ہوئے تو زبیر کے اشارے سے وہ آئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بیعت کیلئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب ان کو آتے دیکھا تو تبسم فرمایا پھر ان سے بیعت کی (برکت کیلئے کیونکہ وہ کمسن تھے)۔

٥٦١٧ : عَنْ اَسْمَآءَ اَنَّهَا حَمَلَتْ بِعَبْدِ اللّٰهِ بْنِ الزُّبَيْرِ رَضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ بِمَكَّةَ قَالَتْ فَخَرَجْتُ وَاَنَا مُتِمٌّ فَاَتَيْتُ الْمَدِيْنَةَ فَنَزَلْتُ بِقُبَاءٍ

۵۶۱۷: اسماء بنت ابی بکرؓ سے روایت ہے میں حاملہ تھی مکہ معظمہ میں اور میرے پیٹ میں عبداللہ بن زبیر تھے جب میں مکہ سے نکلی تو حمل کی مدت پوری ہوگئی تھی پھر میں مدینہ آئی اور قباء میں اتری وہاں عبداللہ پیدا ہوئے، پھر میں

فَوَلَدْتُهُ بِقُبَاءٍ ثُمَّ اَتَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَوَضَعَهُ فِيْ حَجْرِهٖ ثُمَّ دَعَا بِتَمْرَةٍ فَمَضَغَهَا ثُمَّ تَفَلَ فِيْ فِيْهِ فَكَانَ اَوَّلَ شَيْءٍ دَخَلَ جَوْفَهُ رِيْقُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ حَنَّكَهُ بِتَمْرَةٍ ثُمَّ دَعَا لَهُ وَبَرَّكَ عَلَيْهِ وَكَانَ اَوَّلَ مَوْلُوْدٍ وُّلِدَ فِي الْاِسْلَامِ۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آئی۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عبداللہ کو اپنی گود میں رکھا، پھر ایک کھجور منگوائی اور اس کو چبایا پھر عبداللہ کے منہ میں تھوک دی تو سب سے پہلے جو عبداللہ کے پیٹ میں گیا وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا تھوک تھا، پھر دعا کی ان کیلئے اور برکت کی دعا کی اور عبداللہ پہلے بچے تھے جو اسلام کے زمانے میں پیدا ہوئے (یعنی ہجرت کے بعد ورنہ ہجرت سے پہلے تو نعمان بن بشیر پیدا ہوئے)۔

۵۶۱۸ : عَنْ اَسْمَآءَ بِنْتِ اَبِيْ بَكْرِ الصِّدِّيْقِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّهَا هَاجَرَتْ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهِيَ حُبْلٰى بِعَبْدِاللّٰهِ بْنِ الزُّبَيْرِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فَذَكَرَ نَحْوَ حَدِيْثِ اَبِيْ اُسَامَةَ۔

۵۶۱۸: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

۵۶۱۹ : عَنْ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُؤْتٰى بِالصِّبْيَانِ فَيُبَرِّكُ عَلَيْهِمْ وَيُحَنِّكُهُمْ۔

۵۶۱۹: ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس بچے لائے جاتے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم برکت کی دعا کرتے ان کیلئے اور تحنیک کرتے ان کی۔

۵۶۲۰ : عَنْ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَتْ جِئْنَا بِعَبْدِ اللّٰهِ بْنِ الزُّبَيْرِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُحَنِّكُهُ فَطَلَبْنَا تَمْرَةً فَعَزَّ عَلَيْنَا طَلَبُهَا۔

۵۶۲۰: ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے ہم عبداللہ بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس لائے تحنیک کرانے کیلئے پھر ہم نے ایک کھجور ڈھونڈھی تو اس کا ملنا مشکل ہو گیا۔

۵۶۲۱ : عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ اُتِيَ بِالْمُنْذِرِ بْنِ اَبِيْ اُسَيْدٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حِيْنَ وُلِدَ فَوَضَعَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى فَخِذِهٖ وَاَبُوْ اُسَيْدٍ جَالِسٌ فَلَهِيَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِشَيْءٍ بَيْنَ يَدَيْهِ فَاَمَرَ اَبُوْ اُسَيْدٍ بِابْنِهٖ فَاحْتُمِلَ مِنْ عَلٰى فَخِذِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَقْلَبُوْهُ فَاسْتَفَاقَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

۵۶۲۱: سہل بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے منذر ابو اسید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بیٹا جب پیدا ہوا تو وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس لایا گیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کو اپنی ران پر رکھا اور ابو اسید رضی اللہ تعالیٰ عنہ (اس کے باپ) بیٹھے تھے پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کسی چیز میں اپنے سامنے متوجہ ہوئے۔ ابو اسید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حکم دیا وہ بچہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ران پر سے اٹھا لیا گیا۔ تب آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خیال آیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا بچہ کہاں ہے ابو اسید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہم نے اس کو اٹھا لیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اس کا نام کیا ہے۔ ابو

فَقَالَ اَيْنَ الصَّبِيُّ فَقَالَ اَبُوْ اُسَيْدٍ اَقْلَبْنَاهُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ مَاسْمُهٗ قَالَ فُلَانٌ قَالَ لَا وَلٰكِنِ اسْمُهُ الْمُنْذِرُ فَسَمَّاهُ يَوْمَئِذٍ الْمُنْذِرَ۔

اسید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا یہ نام ہے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا نہیں اس کا نام منذر ہے، پھر اس دن سے انہوں نے اس کا نام منذر ہی رکھ دیا۔

## بَابُ جَوَازِ تَكْنِيَةِ مَنْ لَّمْ يُوْلَدْ لَهٗ وَتَكْنِيَةِ الصَّغِيْرِ

## باب: جس کا بچہ نہ ہوا ہو اس کو اور کمسن کو کنیت رکھنا درست ہے

٥٦٢٢ : عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَحْسَنَ النَّاسِ خُلُقًا وَكَانَ لِيْ اَخٌ يُقَالُ لَهٗ اَبُوْ عُمَيْرٍ قَالَ اَحْسِبُهٗ قَالَ فَطِيْمًا قَالَ فَكَانَ اِذَا جَاءَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَرَاٰهُ قَالَ اَبَا عُمَيْرٍ مَا فَعَلَ النُّغَيْرُ قَالَ فَكَانَ يَلْعَبُ بِهٖ۔

۵۶۲۲: انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سب لوگوں سے زیادہ خوش مزاج تھے، میرا ایک بھائی تھا جس کو ابوعمیر کہتے تھے (اس سے معلوم ہوا کہ کمسن کو اور جس کے بچہ نہ ہوا ہو کنیت رکھنا درست ہے) میں سمجھتا ہوں۔ انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا اس کا دودھ چھڑایا گیا تھا تو جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آتے اور اس کو دیکھتے تو فرماتے اے ابا عمیر نغیر کہاں ہے (نغیر لال کو کہتے ہیں) اور وہ لڑکا لال سے کھیلتا تھا۔

## بَابُ جَوَازِ قَوْلِهٖ لِغَيْرِ ابْنِهٖ يَا بُنَيَّ وَاسْتِحْبَابِهٖ لِلْمُلَاطَفَةِ

## باب: غیر کے لڑکے کو بیٹا کہنا اور ایسے کلمہ کا مہربانی کے طور پر مستحب ہونا

٥٦٢٣ : عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ قَالَ لِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا بُنَيَّ۔

۵۶۲۳: انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھ سے فرمایا ''اے چھوٹے بیٹے میرے''۔

٥٦٢٤ : عَنِ الْمُغِيْرَةِ بْنِ شُعْبَةَ قَالَ مَاسَاَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَحَدٌ عَنِ الدَّجَّالِ اَكْثَرَ مِمَّا سَاَلْتُهٗ عَنْهُ فَقَالَ لِيْ اَيْ بُنَيَّ وَمَا يُنْصِبُكَ مِنْهُ اِنَّهٗ لَنْ يَّضُرَّكَ قَالَ قُلْتُ اِنَّهُمْ يَزْعُمُوْنَ اِنَّ مَعَهٗ اَنْهَارًا لُمَاءِ وَجِبَالَ الْخُبْزِ قَالَ هُوَ اَهْوَنُ عَلَى اللّٰهِ مِنْ ذٰلِكَ۔

۵۶۲۴: مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے دجال کو کسی نے اتنا نہیں پوچھا جتنا میں نے پوچھا آخر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا بیٹا تو کیوں اس رنج میں ہے وہ تجھے نقصان نہ دے گا۔ میں نے عرض کیا۔ لوگ کہتے ہیں اس کے ساتھ پانی کی نہریں اور روٹی کے پہاڑ ہوں گے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا وہ اسی سبب سے اللہ تعالیٰ کے نزدیک ذلیل ہوگا۔

تشریح ❁ یعنی ان باتوں کی وجہ سے جو مومن ہیں وہ ہرگز تباہ نہ ہوں گے بلکہ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے مومنوں کا ایمان بڑھ جاوے گا اور کافر اور منافق تباہ ہوں گے۔

٥٦٢٥ : عَنْ اِسْمٰعِيْلَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَلَيْسَ فِيْ

۵۶۲۵: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا مگر اس میں یہ نہیں ہے کہ مغیرکو آپ صلی اللہ

حَدِيْثِ اَحَدٍ مِّنْهُمْ قَوْلُ النَّبِيِّ ﷺ لِلْمُغِيْرَةِ اَىْ بُنَيَّ اِلَّا فِيْ حَدِيْثِ يَزِيْدَ وَحْدَهٗ۔

علیہ وآلہ وسلم نے بیٹا کہا۔

## بَابُ الْاِسْتِيْذَانِ

## باب: اذن چاہنے کے بیان میں

٥٦٢٦ : عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يَقُوْلُ كُنْتُ جَالِسًا بِالْمَدِيْنَةِ فِيْ مَجْلِسِ الْاَنْصَارِ فَاَتَانَا اَبُوْ مُوْسٰى فَزِعًا اَوْمَذْعُوْرًا قُلْنَا مَا شَاْنُكَ قَالَ اِنَّ عُمَرَ اَرْسَلَ اِلَيَّ اَنْ اٰتِيَهٗ فَاَتَيْتُ بَابَهٗ فَسَلَّمْتُ ثَلَاثًا فَلَمْ يَرُدَّ عَلَيَّ فَرَجَعْتُ فَقَالَ مَامَنَعَكَ اَنْ تَاْتِيَنَا فَقُلْتُ اِنِّيْ اَتَيْتُكَ فَسَلَّمْتُ عَلٰى بَابِكَ ثَلَاثًا فَلَمْ تَرُدَّ عَلَيَّ فَرَجَعْتُ وَقَدْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اسْتَاْذَنَ اَحَدُكُمْ ثَلَاثًا فَلَمْ يُؤْذَنْ لَهٗ فَلْيَرْجِعْ فَقَالَ عُمَرُ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَقِمْ عَلَيْهِ الْبَيِّنَةَ وَاِلَّا اَوْجَعْتُكَ فَقَالَ اُبَيُّ بْنُ كَعْبٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ لَا يَقُوْمُ مَعَهٗ اِلَّا اَصْغَرُ الْقَوْمِ قَالَ اَبُوْ سَعِيْدٍ قُلْتُ اَنَا اَصْغَرُ الْقَوْمِ قَالَ فَاذْهَبْ بِهٖ۔

۵۶۲۶: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے میں مدینہ کی مسجد میں بیٹھا تھا انصار کی مجلس میں۔ اتنے میں ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ آئے ڈرے ہوئے۔ ہم نے پوچھا تم کو کیا ہوا۔ انہوں نے کہا مجھ کو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بلوا بھیجا جب میں ان کے دروازے پر گیا تو تین بار سلام کیا۔ انہوں نے جواب نہ دیا۔ میں لوٹ آیا۔ پھر انہوں نے کہا تم میرے گھر پاس کیوں نہیں آئے۔ میں نے کہا میں تمہارے پاس گیا تھا اور تمہارے دروازے پر تین بار سلام کیا۔ تم نے جواب نہ دیا آخر لوٹ آیا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے جب تم میں سے کوئی تین بار اذن چاہے، پھر کوئی اذن نہ ملے (اندر آنے کی) تو لوٹ جاوے۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا اس حدیث پر گواہ لا ورنہ میں تجھ کو سزا دوں گا۔ ابی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا ابوموسیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ وہ شخص جاوے جو ہم سب لوگوں میں چھوٹا ہو ابوسعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا میں سب سے چھوٹا ہوں ابی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا اچھا تم جاؤ ان کے ساتھ۔

**تشریح** نووی علیہ الرحمۃ نے کہا علماء نے اجماع کیا ہے کہ اجازت لینا مشروع ہے اور سنت یہ ہے کہ تین مرتبہ باہر سے سلام کرے اور ہر بار اجازت مانگے اندر آنے کی اور پہلے سلام کا لفظ کہے پھر اجازت کا مثلاً یوں کہے: السلام علیکم ادخل یا یدخل فلاں۔ (فلاں شخص اندر آنا چاہتا ہے) اب اگر تینوں بار کے بعد بھی اجازت نہ ملے تو لوٹ جاوے یا پھر اجازت مانگے۔ (انتہیٰ مختصراً)

نووی علیہ الرحمۃ نے کہا ابی بن کعب کی غرض اس کہنے سے یہ تھی کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو معلوم ہو جاوے کہ یہ حدیث مشہور ہے اور ہم میں سے کمسن شخص کو بھی معلوم ہے، اس حدیث سے اس شخص نے استدلال کیا ہے جو خبر واحد کو حجت نہیں سمجھتا اور یہ مذہب باطل ہے کیونکہ خبر واحد کے حجت ہونے پر اور اس پر عمل واجب ہونے پر خلفاء راشدین اور اکثر صحابہ اور علماء کا اتفاق ہے اور حضرت عمر نے ابوموسیٰ کی روایت کو رد نہیں کیا بلکہ مصلحت کے لحاظ سے ایسا حکم دیا کہ جھوٹے اور منافق لوگوں کو حدیثیں بنا کر بیان کرنے کی جرأت نہ پڑے اور اگر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے نزدیک خبر واحد حجت نہ ہوتی تو ایک شخص کا ابوموسیٰ کے ساتھ اور اتفاق کرنے سے کیا اثر ہوتا کیونکہ وہ تین شخصوں کی روایت یہی خبر واحد ہے یہاں تک کہ تواتر کے درجہ کو نہ پہنچے۔ (انتہیٰ مختصراً)

٥٦٢٧ : عَنْ يَزِيْدَ بْنَ اَبِيْ خُصَيْفَةَ بِهٰذَا

۵۶۲۷: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اتنا زیادہ ہے کہ ابوسعید نے کہا میں ابوموسیٰ

الْاِسْنَادِ وَزَادَ ابْنُ عُمَرَ فِيْ حَدِيْثِهٖ قَالَ اَبُوْ سَعِيْدٍ فَقُمْتُ مَعَهٗ فَذَهَبْتُ اِلٰى عُمَرَ فَشَهِدْتُّ۔

رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ کھڑا ہوا اور حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس گیا اور گواہی دی۔

٥٦٢٨ : عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ يَقُوْلُ كُنَّا فِيْ مَجْلِسٍ عِنْدَ اُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ فَاَتٰى اَبُوْ مُوْسَى الْاَشْعَرِيُّ مُغْضَبًا حَتّٰى وَقَفَ فَقَالَ اَنْشُدُكُمُ اللّٰهَ هَلْ سَمِعَ اَحَدٌ مِّنْكُمْ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ الْاِسْتِئْذَانُ ثَلَاثٌ فَاِنْ اُذِنَ لَكَ وَاِلَّا فَارْجِعْ قَالَ اُبَيٌّ وَمَا ذَاكَ قَالَ اسْتَأْذَنْتُ عَلٰى عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ اَمْسِ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ فَلَمْ يُؤْذَنْ لِيْ فَرَجَعْتُ ثُمَّ جِئْتُهُ الْيَوْمَ فَدَخَلْتُ عَلَيْهِ فَاَخْبَرْتُهٗ اَنِّيْ جِئْتُ اَمْسِ فَسَلَّمْتُ ثَلَاثًا ثُمَّ انْصَرَفْتُ فَقَالَ قَدْ سَمِعْنَاكَ وَنَحْنُ حِيْنَئِذٍ عَلٰى شُغْلٍ فَلَوْ مَا اسْتَأْذَنْتَ حَتّٰى يُؤْذَنَ لَكَ قَالَ اسْتَأْذَنْتُ كَمَا سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ فَوَاللّٰهِ لَاُوْجِعَنَّ ظَهْرَكَ وَبَطْنَكَ اَوْلَتَاْتِيَنَّ بِمَنْ يَّشْهَدُ لَكَ عَلٰى هٰذِهٖ فَقَالَ اُبَيُّ بْنُ كَعْبٍ وَاللّٰهِ لَا يَقُوْمُ مَعَكَ اِلَّا اَحْدَثُنَا سِنًّا قُمْ يَآ اَبَا سَعِيْدٍ فَقُمْتُ حَتّٰى اَتَيْتُ عُمَرَ فَقُلْتُ قَدْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ هٰذَا۔

٥٦٢٨ :ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے ہم ابی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی مجلس میں بیٹھے تھے اتنے میں ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ آئے، غصہ میں اور کھڑے ہو کر کہنے لگے میں تم کو قسم دیتا ہوں اللہ کی تم میں سے کسی نے سنا ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے تھے ''تین بار اجازت مانگنا ہے پھر اگر اجازت ملے تو بہتر ورنہ لوٹ جا'' ابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہا تم کیوں پوچھتے ہو اس کو۔ انہوں نے کہا میں نے کل حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے گھر پر تین بار اجازت مانگی مجھ کو اجازت نہیں ہوئی میں لوٹ آیا۔ آج پھر میں ان کے پاس گیا اور میں نے کہا کل میں تمہارے پاس آیا تھا اور تین بار سلام کیا تھا پھر میں لوٹ گیا۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا میں نے سنا تھا اس وقت ہم کام میں تھے تم نے پھر اجازت کیوں نہیں مانگی۔ جب تک تم کو اجازت ملتی۔ میں نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جس طرح فرمایا ہے اس طرح میں نے اجازت مانگی انہوں نے کہا قسم اللہ کی میں دکھ دوں گا تیرے پیٹ اور پیٹھ کو نہیں تو تو گواہ لا اس حدیث پر۔ ابی بن کعب نے کہا تو قسم اللہ کی تمہارے ساتھ وہ جاوے جو ہم سب میں کمسن ہو۔ اٹھ اے ابو سعید پھر میں اٹھا اور حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس آیا اور کہا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے یہ حدیث سنی ہے۔

٥٦٢٩ : عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ اَبَا مُوْسٰى رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَتٰى بَابَ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فَاسْتَاْذَنَ فَقَالَ عُمَرُ وَاحِدَةٌ ثُمَّ اسْتَاْذَنَ الثَّانِيَةَ فَقَالَ عُمَرُ ثِنْتَانِ ثُمَّ اسْتَاْذَنَ الثَّالِثَةَ فَقَالَ عُمَرُ ثَلَاثٌ ثُمَّ انْصَرَفَ فَاَتْبَعَهٗ فَرَدَّهٗ فَقَالَ اِنْ كَانَ هٰذَا شَيْئًا حَفِظْتَهٗ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَهَا وَاِلَّا لَاَجْعَلَنَّكَ عِظَةً قَالَ اَبُوْ سَعِيْدٍ فَاَتَانَا فَقَالَ اَلَمْ

٥٦٢٩ :ابوسعیدؓ سے روایت ہے، ابوموسیٰؓ، حضرت عمرؓ کے دروازے پر آئے اور اجازت مانگی، حضرت عمرؓ نے کہا یہ ایک بار ہوئی، پھر انہوں نے اجازت مانگی۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا یہ دو بار ہوئی پھر اجازت مانگی تیسری بار۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا یہ تین بار ہوئی۔ بعد اس کے ابوموسیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ لوٹے۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان کے پیچھے کسی کو بھیجا اور لوٹا لایا۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا اے ابوموسیٰ اگر تم نے یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کسی حدیث کے موافق کیا ہے تو گواہ لا ورنہ میں تجھ کو ایسی سزا دوں گا جس سے اوروں کو نصیحت ہو۔ یہ سن کر

تَعْلَمُوْا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الْاِسْتِيْذَانُ ثَلَاثٌ قَالَ فَجَعَلُوْا يَضْحَكُوْنَ قَالَ فَقُلْتُ اَتَاكُمْ اَخُوْكُمُ الْمُسْلِمُ قَدْ اُفْزِعَ تَضْحَكُوْنَ انْطَلِقْ وَاَنَا شَرِيْكُكَ فِيْ هٰذِهِ الْعُقُوْبَةِ فَاَتَاهُ فَقَالَ هٰذَا اَبُوْ سَعِيْدٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ۔

ابوموسیٰ ہمارے پاس آئے اور کہنے لگے کیا تم کو یہ معلوم نہیں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے اجازت مانگنا تین بار ہے لوگ ہنسنے لگے، میں نے کہا تمہارے پاس مسلمان بھائی ڈرا ہوا آیا ہے اور تم ہنستے ہو۔ میں نے کہا اے ابوموسیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ چل میں تیرا شریک ہوں اس تکلیف میں پھر وہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس آئے اور کہا کہ یہ ابوسعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ گواہ موجود ہیں۔

٥٦٣٠ : عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ بِشْرِ بْنِ مُفَضَّلٍ عَنْ اَبِيْ مَسْلَمَةَ۔

۵۶۳۰: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٦٣١ : عَنْ عُبَيْدِ بْنِ عُمَيْرٍ اَنَّ اَبَا مُوْسٰى رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اسْتَاْذَنَ عَلٰى عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ ثَلَاثًا فَكَاَنَّهٗ وَجَدَهٗ مَشْغُوْلًا فَرَجَعَ فَقَالَ عُمَرُ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَلَمْ تَسْمَعْ صَوْتَ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ قَيْسٍ ائْذَنُوْا لَهٗ فَدُعِيَ لَهٗ فَقَالَ مَا حَمَلَكَ عَلٰى مَا صَنَعْتَ قَالَ اِنَّا كُنَّا نُؤْمَرُ بِهٰذَا فَقَالَ لَتُقِيْمَنَّ عَلٰى هٰذَا بَيِّنَةً اَوْلَا فُعَلَنَّ فَخَرَجَ فَانْطَلَقَ اِلٰى مَجْلِسٍ مِّنَ الْاَنْصَارِ فَقَالُوْا لَا يَشْهَدُ لَكَ عَلٰى هٰذَا اِلَّا اَصْغَرُنَا فَقَامَ اَبُوْ سَعِيْدٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ كُنَّا نُؤْمَرُ بِهٰذَا فَقَالَ عُمَرُ خَفِيَ عَلَيَّ هٰذَا مِنْ اَمْرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلْهَانِيْ عَنْهُ الصَّفْقُ بِالْاَسْوَاقِ۔

۵۶۳۱: عبید بن عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے ابوموسیٰ نے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے تین بار اجازت مانگی انہوں نے سمجھا کہ وہ کسی کام میں مصروف ہیں وہ لوٹ گئے حضرت عمر نے (اپنے لوگوں سے) کہا ہم نے عبداللہ بن قیس (یہ نام ہے ابوموسیٰ کا) کی آواز سنی تھی تو بلاؤ ان کو پھر وہ بلائے گئے حضرت عمر نے کہا تم نے ایسا کیوں کیا۔ انہوں نے کہا ہم کو ایسا ہی حکم ہوا تھا (رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا) حضرت عمر نے کہا تم اس امر پر گواہ لاؤ ورنہ میں تمہارے ساتھ کروں گا۔ (یعنی سزا دوں گا) ابوموسیٰ نکلے اور انصار کی مجلس پر آئے انہوں نے کہا تمہارے ساتھ ہم میں سے وہی گواہی دے گا جو ہم میں کمسن ہے پھر ابوسعید اٹھے اور انہوں نے کہا ہم کو ایسا ہی حکم ہوا تھا۔ حضرت عمرؓ نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ حکم مجھ پر نہیں کھلا۔ اور اس کی وجہ یہی ہے کہ بازاروں میں معاملہ کرنا (یعنی میں تجارت وغیرہ دنیا کے کاموں میں مصروف رہا اور یہ حدیث نہ سن سکا جب حضرت عمر کو سب حدیثیں معلوم نہ ہوں تو اور کسی مجتہد یا عالم پر حدیث پوشیدہ رہنا کیا بعید ہے)۔

٥٦٣٢ : عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَهٗ وَلَمْ يَذْكُرْ فِيْ حَدِيْثِ النَّضْرِ اَلْهَانِيْ عَنْهُ الصَّفْقُ بِالْاَسْوَاقِ۔

۵۶۳۲: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں یہ نہیں ہے کہ بازاروں میں خرید و فروخت کرنے سے اس حدیث سے میں غافل رہا۔

٥٦٣٣ : عَنْ اَبِيْ مُوْسَى الْاَشْعَرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ جَآءَ اَبُوْمُوْسٰى رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اِلٰى عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ

۵۶۳۳: ابوموسیٰ اشعری سے روایت ہے وہ آئے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس تو کہا السلام علیکم عبداللہ بن قیس ہے، انہوں نے اجازت نہ دی ان کو اندر آنے کی۔ پھر انہوں نے کہا السلام علیکم ابوموسیٰ ہے السلام علیکم

فَقَالَ السَّلَامُ عَلَيْكُمْ هٰذَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ قَيْسٍ فَلَمْ يَأْذَنْ لَهٗ فَقَالَ السَّلَامُ عَلَيْكُمْ هٰذَا اَبُوْ مُوْسٰى السَّلَامُ عَلَيْكُمْ هٰذَا الْاَشْعَرِيُّ ثُمَّ انْصَرَفَ فَقَالَ رُدُّوْا عَلَيَّ فَجَآءَ فَقَالَ يَآ اَبَا مُوْسٰى مَارَدَّكَ كُنَّا فِيْ شُغْلٍ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ الْاِسْتِيْذَانُ ثَلَاثًا فَاِنْ اُذِنَ لَكَ وَاِلَّا فَارْجِعْ قَالَ لَتَاتِيَنِّيْ عَلٰى هٰذَا بِبَيِّنَةٍ وَاِلَّا فَعَلْتُ وَفَعَلْتُ فَذَهَبَ اَبُوْ مُوْسٰى قَالَ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اِنْ وَّجَدَبَيِّنَةً تَجِدُوْهُ عِنْدَ الْمِنْبَرِ عَشِيَّةً وَاِنْ لَّمْ يَجِدْ فَلَمْ تَجِدُوْهُ فَلَمَّآ اَنْ جَآءَ بِالْعَشِيِّ وَجَدُوْهُ قَالَ يَا اَبَا مُوْسٰى مَا تَقُوْلُ اَقَدْ وَجَدْتَ قَالَ نَعَمْ اُبَيَّ بْنَ كَعْبٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ عَدْلٌ قَالَ يَآ اَبَا الطُّفَيْلِ مَايَقُوْلُ هٰذَا قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ ذٰلِكَ يَا ابْنَ الْخَطَّابِ فَلَا تَكُوْنَنَّ عَذَابًا عَلٰى اَصْحَابِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ سُبْحَانَ اللّٰهِ اِنَّمَا سَمِعْتُ شَيْئًا فَاَحْبَبْتُ اَنْ اَتَثَبَّتَ۔

اشعری ہے (پہلے نام بیان کیا پھر کنیت بیان کی پھر نسبت تاکہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کوئی شبہ نہ رہے) آخر لوٹ گئے تب حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا تم کیوں لوٹ گئے ہم کام میں تھے۔ انہوں نے کہا میں نے سنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے تھے اجازت مانگنا تین بار ہے پھر اگر اجازت ہو تو بہتر نہیں تو لوٹ جا حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا اس حدیث پر گواہ لا نہیں تو میں کروں گا اور کروں گا (یعنی سزا دوں گا) ابوموسیٰ یہ سن کر چلے گئے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا اگر ابوموسیٰ کو گواہ ملے گا تو شام کو منبر کے پاس تمہیں ملیں گے۔ جب حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ شام کو منبر کے پاس آئے تو ابوموسیٰ موجود تھے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا اے ابوموسیٰ تم کیا کہتے ہو تم کو گواہ ملا۔ انہوں نے کہا ہاں ابی بن کعب موجود ہیں۔ حضرت عمر نے کہا بیشک وہ معتبر ہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا اے ابوالطفیل (یہ کنیت ہے ابی بن کعب کی) ابوموسیٰ کیا کہتے ہیں۔ ابی بن کعب نے کہا میں نے سنا رسول اللہؐ سے آپؐ یہ فرماتے تھے ''اے خطاب کے بیٹے تم عذاب مت بنو حضرت ﷺ کے اصحاب پر (یعنی ان کو تکلیف مت دو) حضرت عمرؓ نے کہا واللہ سبحان اللہ میں نے تو ایک حدیث سنی تو اچھا سمجھا اس کو زیادہ تحقیق کرنا (اور میری غرض یہ ہرگز نہ تھی کہ معاذ اللہ حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اصحاب کو تکلیف دوں نہ یہ مطلب تھا کہ ابوموسیٰ جھوٹے ہیں)۔

٥٦٣٤ : عَنْ طَلْحَةَ بْنِ يَحْيٰى بِهٰذَا الْاِسْنَادِ غَيْرَ اَنَّهٗ قَالَ فَقَالَ يَآ اَبَا الْمُنْذِرِ اَنْتَ سَمِعْتَ هٰذَا مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ نَعَمْ فَلَا تَكُنْ يَا بْنَ الْخَطَّابِ عَذَابًا عَلٰى اَصْحَابِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَلَمْ يَذْكُرْ مِنْ قَوْلِ عُمَرَ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَمَا بَعْدَهٗ۔

۵۶۳۴: ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

## بَابُ كَرَاهِيَةِ قَوْلِ الْمُسْتَأْذِنِ اَنَا اِذَا قِيْلَ

## باب: جب کوئی باہر سے پکارے اور اندر سے پوچھیں کون ہے تو اس کے جواب میں اپنا نام لیوے میں

## مَنْ هٰذَا

## ہوں کہنا مکروہ ہے

٥٦٣٥ : عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ اَتَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَدَعَوْتُ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ هٰذَا قُلْتُ اَنَا قَالَ فَخَرَجَ وَهُوَ يَقُوْلُ اَنَا اَنَا ۔

۵۶۳۵: جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آیا میں نے پکارا، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پوچھا کون ہے، میں نے کہا میں ہوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم باہر نکلے یہ کہتے ہوئے میں تو میں بھی ہوں۔

٥٦٣٦ : عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ اسْتَاْذَنْتُ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ مَنْ هٰذَا فَقُلْتُ اَنَا فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَا اَنَا ۔

۵۶۳۶: جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، میں نے اذن مانگا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پوچھا کون ہے؟ میں نے کہا میں ہوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''میں تو میں بھی''

٥٦٣٧ : عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَفِيْ حَدِيْثِهِمْ كَاَنَّهٗ كَرِهَ ذٰلِكَ۔

۵۶۳۷: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔ اس میں اتنا زیادہ ہے کہ آپ نے برا جانا میں ہوں کہنے کو (کیونکہ اس سے کوئی فائدہ نہیں پوچھنے والے کو معلوم نہیں ہوتا کہ کون ہے یا تو اپنا نام بتا یا لقب جو مشہور ہو بیان کرے)۔

## بَابُ تَحْرِيْمِ النَّظْرِ فِيْ بَيْتِ غَيْرِهٖ

## باب: غیر کے گھر میں جھانکنا حرام ہے

٥٦٣٨ : عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ السَّاعِدِيِّ اَنَّ رَجُلًا اَطْلَعَ فِيْ حُجْرٍ فِيْ بَابِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَمَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ مِدْرًى يَحُكُّ بِهٖ رَاْسَهٗ فَلَمَّا رَاٰهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَوْ اَعْلَمُ اَنَّكَ تَنْظُرُنِيْ لَطَعَنْتُ بِهٖ فِيْ عَيْنِكَ وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّمَا جُعِلَ الْاِذْنُ مِنْ اَجْلِ الْبَصَرِ۔

۵۶۳۸: سہل بن سعد ساعدی سے روایت ہے ایک شخص نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دروازے کی روزن سے جھانکا اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہاتھ میں پشت خار تھا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس سے اپنا سر کھجا رہے تھے، جب آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کو دیکھا تو فرمایا اگر میں جانتا کہ تو مجھے دیکھ رہا ہے تو میں تیری آنکھ کو کونچتا اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ ''اذن اس لئے بنایا گیا ہے کہ آنکھ بچے'' (پرائے گھر میں جھانکنے سے جو حرام ہے)۔

٥٦٣٩ : عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ رَجُلًا اطَّلَعَ مِنْ حُجْرٍ فِيْ بَابِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَمَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِدْرًى يُرَجِّلُ بِهٖ رَاْسَهٗ فَقَالَ لَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَوْ اَعْلَمُ اَنَّكَ تَنْظُرُ طَعَنْتُ بِهٖ فِيْ عَيْنِكَ اِنَّمَا جَعَلَ

۵۶۳۹: ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا اس میں یہ ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس سے کنگھی کرتے تھے اپنے سر میں

اللّٰهُ الْاِذْنَ مِنْ اَجْلِ الْبَصَرِ۔

٥٦٤٠ : عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَحْوَ حَدِيْثِ اللَّيْثِ وَيُوْنُسَ ۔

۵۶۴۰: ترجمہ وہی جواوپر گزرا۔

٥٦٤١ : عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ رَجُلًا اَطَّلَعَ مِنْ بَعْضِ حُجَرِ النَّبِيِّ ﷺ فَقَامَ اِلَيْهِ بِمِشْقَصٍ اَوْ مَشَاقِصَ فَكَاَنِّيْ اَنْظُرُ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَخْتِلُهُ لِيَطْعَنَهُ۔

۵۶۴۱: انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے ایک شخص نے جھانکا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مکان میں سوراخ میں ۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک تیر یا کئی تیر لے کر اٹھے میں گویا دیکھ رہا ہوں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو آپ چاہتے تھے کہ غفلت میں اس کو کونچا لگا دوں۔

٥٦٤٢ : عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنِ اطَّلَعَ فِيْ بَيْتِ قَوْمٍ بِغَيْرِ اِذْنِهِمْ فَقَدْ حَلَّ لَهُمْ اَنْ يَّفْقَئُوْا عَيْنَهٗ۔

۵۶۴۲: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ”جو کوئی جھانکے کسی قوم کے گھر میں بغیر ان کی اجازت کے تو ان کو حلال ہے اُس کی آنکھ پھوڑنا“۔

تشریح ۞ یعنی اگر وہ ڈھیلا وغیرہ اس کو ماریں اور اس کی آنکھ پھوٹ جاوے تو گھر والوں کو کچھ سزا نہ ہوگی۔

٥٦٤٣ : عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَوْ اَنَّ رَجُلًا اطَّلَعَ عَلَيْكَ بِغَيْرِ اِذْنٍ فَخَذَفْتَهٗ بِحَصَاةٍ فَفَقَأْتَ عَيْنَهٗ مَا كَانَ عَلَيْكَ مِنْ جُنَاحٍ۔

۵۶۴۳: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ”اگر کوئی شخص جھانکے تیرے گھر میں تیری اجازت کے بغیر پھر اس کو کنکری سے مارے اور اس کی آنکھ پھوٹ جاوے تو تیرے اوپر کچھ گناہ نہ ہوگا۔

## بَابُ نَظَرِ الْفُجَاءَةِ

## باب: جو نظر دفعتاً پڑ جائے

٥٦٤٤ : عَنْ جَرِيْرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ سَاَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ نَظَرِ الْفُجَاءَةِ فَاَمَرَنِيْ اَنْ اَصْرِفَ بَصَرِيْ ۔

۵۶۴۴: جریر بن عبداللہؓ سے روایت ہے میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پوچھا ناگاہ نظر پڑنے کو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حکم دیا مجھ کو نگاہ پھیر لینے کا۔

تشریح ۞ یعنی اگر اجنبی عورت پر دفعتاً بے قصد نگاہ پڑ جاوے تو گناہ نہ ہوگا لیکن اسی وقت واجب ہے نگاہ پھیر لینا پھر اگر عمداً دیکھے گا تو گنہگار ہو گا۔ نووی علیہ الرحمۃ نے کہا اس حدیث سے یہ نکلا کہ عورت کو راہ میں اپنا منہ چھپانا واجب نہیں بلکہ سنت اور مستحب ہے لیکن مردوں کو اپنی نگاہ جھکانا چاہئے۔ البتہ ضرورت سے دیکھنا درست ہے جیسے گواہی یا دوا علاج یا پیغام دینے کی صورت میں یا خریدتے وقت یا معاملہ کرتے وقت اور یہ بھی بقدر حاجت نہ کہ زیادہ۔ (انتہٰی)

٥٦٤٥ : عَنْ يُوْنُسَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ۔

۵۶۴۵: ترجمہ وہی ہے جواوپر گزرا۔

# كِتَابُ السَّلَامِ

# کتاب سلام کے بیان میں

## بَابُ يُسَلِّمُ الرَّاكِبُ عَلَى الْمَاشِيْ وَالْقَلِيْلُ عَلَى الْكَثِيْرَةِ

## باب: سوار پیدل کو سلام کرے اور تھوڑے آدمی بہت آدمیوں کو سلام کریں

٥٦٤٦ : عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُسَلِّمُ الرَّاكِبُ عَلَى الْمَاشِيْ وَالْمَاشِيْ عَلَى الْقَاعِدِ وَالْقَلِيْلُ عَلَى الْكَثِيْرِ۔

۵۶۴۶: ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ”سلام کرے سوار پیدل پر اور پیدل چلنے والا بیٹھے ہوئے پر اور سلام کریں تھوڑے لوگ بہت لوگوں پر“۔

تشریح ۞ نوویؒ نے کہا سلام کرنا سنت ہے اور اس کا جواب دینا واجب ہے لیکن یہ وجوب بطریق کفایہ ہے یعنی اگر مجلس سے چند آدمیوں نے جواب دے دیا تو سب کی طرف سے کافی ہو جاوے گا اور جو کسی نے جواب نہ دیا تو سب گناہ گار ہوں گے اور بہتر یہ ہے کہ یوں سلام کرے السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ، پھر اس کے بعد السلام علیکم ورحمۃ اللہ پھر السلام علیکم فقط بھی درست ہے اور شروع میں علیکم السلام کہنا مکروہ ہے جواب میں بھی وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ کہنا بہتر ہے اور بحذف واؤ علیکم السلام بھی کہنا درست ہے اور صرف علیکم جائز نہیں ہے البتہ وعلیکم میں دو قول ہیں اور سلام اللہ کا نام ہے تو معنی السلام وعلیکم کے یہ ہیں کہ تم اللہ تعالیٰ کی حفاظت میں ہو یا سلام معنوں میں سلامتی کے ہے یعنی تم سلامت رہو۔
(انتہی مختصراً)

## بَابٌ مِّنْ حَقِّ الْجُلُوْسِ عَلَى الطَّرِيْقِ رَدُّ السَّلَامِ

## باب: راہ میں بیٹھنے کا حق یہ ہے کہ سلام کا جواب دیوے

٥٦٤٧ : عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِيْ طَلْحَةَ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ قَالَ اَبُوْ طَلْحَةَ كُنَّا قُعُوْدًا بِالْاَفْنِيَةِ نَتَحَدَّثُ فَجَآءَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَامَ عَلَيْنَا فَقَالَ مَالَكُمْ وَلِمَجَالِسِ الصُّعُدَاتِ اجْتَنِبُوْا مَجَالِسَ الصُّعُدَاتِ فَقُلْنَا اِنَّمَا قَعَدْنَا لِغَيْرِ مَابَاسٍ قَعَدْنَا نَتَذَاكَرُ وَنَتَحَدَّثُ فَقَالَ اِمَّا لَا فَاَدُّوْا حَقَّهَا غَضُّ الْبَصَرِ وَرَدُّ السَّلَامِ وَحُسْنُ

۵۶۴۷: عبداللہ بن ابی طلحہ سے روایت ہے ہم بیٹھے تھے مکان کے سامنے جو زمین ہوتی ہے اس میں باتیں کرتے ہوئے اتنے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تشریف لائے۔ آپ ﷺ نے فرمایا تم کو راہ میں بیٹھنے سے کیا مطلب۔ ہم نے عرض کیا یا رسول اللہ! ہم کسی برے کام کے لیے نہیں بیٹھے بلکہ ہم بیٹھے تھے چپ ادھر ادھر کے ذکر کرتے ہوئے اور باتیں کرتے تھے۔ آپ ﷺ نے فرمایا ”اچھا اگر نہیں مانتے تو اس کا حق ادا کرو وہ کیا ہے آنکھ نیچے رکھنا (اور اجنبی عورتوں کی طرف نظر بد نہ کرنا) اور سلام کا جواب

الْكَلَامِ۔

دینا اور اچھی باتیں کرنا (جن سے لوگ خوش ہوں اور ان سے فائدہ پہنچے)۔

٥٦٤٨ : عَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِیَّاکُمْ وَ الْجُلُوْسَ فِی الطُّرُقَاتِ قَالُوْا یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَالَنَا بُدٌّ مِّنْ مَجَالِسِنَا نَتَحَدَّثُ فِیْهَا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اَبَیْتُمْ اِلَّا الْمَجْلِسَ فَاَعْطُوا الطَّرِیْقَ حَقَّهٗ قَالُوْا وَمَا حَقُّهٗ قَالَ غَضُّ الْبَصَرِ وَکَفُّ الْاَذٰی وَرَدُّ السَّلَامِ وَالْاَمْرُ بِالْمَعْرُوْفِ وَالنَّهْیُ عَنِ الْمُنْکَرِ۔

۵۶۴۸: ابوسعید خدری سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''تم بچو راہوں میں بیٹھنے سے لوگوں نے کہا یا رسول اللہ ہمیں اپنی مجلسوں میں بیٹھ کر باتیں کرنے کی مجبوری ہے''۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اگر تم نہیں مانتے تو راہ کا حق ادا کرو۔ انہوں نے عرض کیا راہ کا حق کیا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا'' آنکھ نیچے رکھنا اور کسی کو ایذا نہ دینا اور سلام کا جواب دینا اور اچھی بات کا حکم کرنا بری بات سے منع کرنا''۔

٥٦٤٩ : عَنْ زَیْدِ بْنِ اَسْلَمَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ۔

۵۶۴۹: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

## بَابٌ مِّنْ حَقِّ الْمُسْلِمِ لِلْمُسْلِمِ رَدُّ السَّلَامِ

## باب: مسلمان کا حق یہ بھی ہے سلام کا جواب دینا

٥٦٥٠ : عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ خَمْسٌ تَجِبُ لِلْمُسْلِمِ عَلٰی اَخِیْهِ رَدُّ السَّلَامِ وَ تَشْمِیْتُ الْعَاطِسِ وَ اِجَابَةُ الدَّعْوَةِ وَ عِیَادَةُ الْمَرِیْضِ وَ اِتِّبَاعُ الْجَنَائِزِ قَالَ عَبْدُالرَّزَّاقِ کَانَ مَعْمَرٌ یُّرْسِلُ هٰذَا الْحَدِیْثَ عَنِ الزُّهْرِیِّ فَاَسْنَدَهٗ مَرَّةً عَنِ ابْنِ الْمُسَیَّبِ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ۔

۵۶۵۰: ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا'' پانچ حق ہیں مسلمان کے اس کے بھائی مسلمان پر سلام کا جواب دینا اور چھینکنے والے کا جواب دینا اور دعوت قبول کرنا اور بیمار کی خبر گیری کرنا اور جنازے کے ساتھ جانا''۔

٥٦٥١ : عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ حَقُّ الْمُسْلِمِ عَلَی الْمُسْلِمِ سِتٌّ قِیْلَ مَا هُنَّ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ اِذَا لَقِیْتَهٗ فَسَلِّمْ عَلَیْهِ وَ اِذَا دَعَاكَ فَاَجِبْهُ وَ اِذَا اسْتَنْصَحَكَ فَانْصَحْ لَهٗ وَ اِذَا عَطَسَ فَحَمِدَ اللّٰهَ فَشَمِّتْهُ وَ اِذَا مَرِضَ فَعُدْهُ وَ اِذَا مَاتَ فَاتَّبِعْهُ۔

۵۶۵۱: ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا مسلمان کے حق مسلمان پر چھ ہیں۔ لوگوں نے عرض کیا، کیا یا رسول اللہ۔ آپ ﷺ نے فرمایا'' جب تو مسلمان کو ملے تو اس کو سلام کر اور جب وہ تیری دعوت کرے تو قبول کر اور جب تجھ سے مشورہ چاہیے تو اچھی صلاح دے جب چھینکے اور الحمدللہ کہے تو تو بھی جواب دے (یعنی یرحمک اللہ کہہ) اور جب بیمار ہو تو اس کو پوچھنے کو جا اور جب مر جاوے تو اس کے جنازے کے ساتھ رہ''۔

## بَابُ النَّهْیِ عَنِ ابْتِدَآءِ اَهْلِ الْکِتَابِ

## باب: یہود اور نصاریٰ کو خود سلام نہ کرے اگر وہ کریں تو

## بِالسَّلَامِ وَ كَيْفَ يُرَدُّ عَلَيْهِمْ

## کیسے جواب دیوے، اس کا بیان

٥٦٥٢ : عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا سَلَّمَ عَلَيْكُمْ اَهْلُ الْكِتَابِ فَقُوْلُوْا وَ عَلَيْكُمْ۔

۵۶۵۲: انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ”جب تم کو اہل کتاب سلام کریں تو تم اس کے جواب میں وعلیکم کہو“۔

٥٦٥٣ : عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ اَصْحَابَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالُوْا لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اَهْلَ الْكِتَابِ يُسَلِّمُوْنَ عَلَيْنَا فَكَيْفَ نَرُدُّ عَلَيْهِمْ فَقَالَ قُوْلُوْا وَ عَلَيْكُمْ۔

۵۶۵۳: انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اصحاب نے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عرض کیا یا رسول اللہ! اہل کتاب ہم کو سلام کرتے ہیں ہم کیونکر جواب دیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ”وعلیکم کہو“۔

٥٦٥٤ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ الْيَهُوْدَ اِذَا سَلَّمُوْا عَلَيْكُمْ يَقُوْلُ اَحَدُهُمُ السَّامُ عَلَيْكُمْ فَقُلْ عَلَيْكَ۔

۵۶۵۴: عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا یہود جب تم کو سلام کرتے ہیں تو ان میں کا ایک کہتا ہے السام علیکم (یعنی تم مرو سام کے معنی موت) تم کہو علیك (یعنی تم مرو)۔

٥٦٥٥ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهِ غَيْرَ اَنَّهُ قَالَ فَقُوْلُوْا وَ عَلَيْكُمْ۔

۵۶۵۵: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٦٥٦ : عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَتِ اسْتَاْذَنَ رَهْطٌ مِّنَ الْيَهُوْدِ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالُوْا السَّامُ عَلَيْكُمْ فَقَالَتْ عَائِشَةُ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا بَلْ عَلَيْكُمُ السَّامُ وَ اللَّعْنَةُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا عَائِشَةُ اِنَّ اللّٰهَ عَزَّ وَ جَلَّ يُحِبُّ الرِّفْقَ فِي الْاَمْرِ كُلِّهٖ قَالَتْ اَلَمْ تَسْمَعْ مَا قَالُوْا قَالَ قَدْ قُلْتُ وَ عَلَيْكُمْ۔

۵۶۵۶: امّ المومنین حضرت عائشہ سے روایت ہے یہودیوں نے اجازت چاہی رسول اللہ ﷺ کے پاس آنے کی۔ (آپ ﷺ نے اجازت دی وہ آئے) انہوں نے کہا السام علیکم حضرت عائشہؓ نے جواب میں کہا تمہارے اوپر سام ہو اور لعنت، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ”اے عائشہ! اللہ جل جلالہ ہر کام میں نرمی کو پسند کرتا ہے“ انہوں نے کہا یا رسول اللہ! کیا آپ ﷺ نے سنا نہیں جو انہوں نے کہا۔ آپ ﷺ نے فرمایا میں نے تو اس کا جواب دے دیا اور وعلیکم کہہ دیا (بس اتنا ہی جواب کافی تھا اور تم نے جو جواب دیا اس سے زیادہ سخت تھا اور ایسی سختی اللہ تعالیٰ کو پسند نہیں ہے)۔

٥٦٥٧ : عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ فِيْ حَدِيْثِهِمَا جَمِيْعًا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قَدْ قُلْتُ عَلَيْكُمْ وَ لَمْ يَذْكُرُوا الْوَاوَ۔

۵۶۵۷: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں علیکم بغیر واؤ کے ہے۔

٥٦٥٨ : عَنْ عَآئِشَةَ قَالَتْ اَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اُنَاسٌ مِّنَ الْيَهُوْدِ فَقَالُوْا السَّامُ عَلَيْكَ يَآ اَبَا الْقَاسِمِ قَالَ وَ عَلَيْكُمْ قَالَتْ عَآئِشَةُ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قُلْتُ بَلْ عَلَيْكُمُ السَّامُ وَ الذَّامُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا عَآئِشَةُ لَا تَكُوْنِىْ فَاحِشَةً فَقَالَتْ مَاسَمِعْتَ مَا قَالُوْا فَقَالَ اَوَ لَيْسَ قَدْ رَدَدْتُ عَلَيْهِمُ الَّذِىْ قَالُوْا قُلْتُ وَ عَلَيْكُمْ۔

۵۶۵۸: ام المومنین عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس چند یہودی آئے۔ انہوں نے کہا السام علیکم یا ابا القاسم۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا وعلیکم حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کہا بل علیکم السام و الذام یعنی تمہارے ہی اوپر موت ہو اور برائی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اے عائشہ! بدزبان مت ہو۔ انہوں نے کہا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نہیں سنا یہود نے جو کہا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا میں نے سنا جو انہوں نے کہا اور کیا میں نے جواب نہیں دیا جو انہوں نے کہا تھا وہ انہی پر پھیر دیا۔

٥٦٥٩ : عَنِ الْاَعْمَشِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ غَيْرَ اَنَّهٗ قَالَ فَفَطِنَتْ بِهِمْ عَآئِشَةُ فَسَبَّتْهُمْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَهْ يَا عَآئِشَةُ فَاِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْفُحْشَ وَالتَّفَحُّشَ وَزَادَ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّ وَ جَلَّ وَ اِذَا جَآءُوْكَ حَيَّوْكَ بِمَا لَمْ يُحَيِّكَ بِهِ اللّٰهُ اِلٰى اٰخِرِ الْاٰيَةِ۔

۵۶۵۹: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں یہ ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا ان کی بات کو سمجھ گئیں انہوں نے گالیاں دیں۔ ان کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''صبر کر اے عائشہ کیونکہ اللہ تعالیٰ بدزبان کو پسند نہیں کرتا'' تب اللہ تعالیٰ نے یہ آیت اتاری: وَ اِذَا جَآءُوْكَ حَيَّوْكَ بِمَا لَمْ يُحَيِّكَ بِهِ اللّٰهُ یعنی جب وہ آتے ہیں تیرے پاس تو اس طور سے سلام کرتے ہیں کہ ویسا اللہ نے نہیں سلام کیا تجھ کو۔

٥٦٦٠ : عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يَقُوْلُ سَلَّمَ نَاسٌ مِّنَ الْيَهُوْدِ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ السَّامُ عَلَيْكَ يَآ اَبَا الْقَاسِمِ فَقَالَ وَ عَلَيْكُمْ فَقَالَتْ عَآئِشَةُ وَ غَضِبَتْ اَلَمْ تَسْمَعْ مَا قَالُوْا قَالَ بَلٰى قَدْ سَمِعْتُ فَرَدَدْتُ عَلَيْهِمْ وَ اِنَّا نُجَابُ عَلَيْهِمْ وَلَا يُجَابُوْنَ عَلَيْنَا۔

۵۶۶۰: جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے یہود کے چند لوگوں نے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو سلام کیا تو کہا السام علیکم یا ابا القاسم! آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا وعلیکم حضرت عائشہ غصے ہوئیں اور انہوں نے کہا کیا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نہیں سنا ان کا کہنا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا میں نے سنا اور اس کا جواب بھی دیا اور ہم جو دعا کرتے ہیں ان پر وہ قبول ہوتی ہے اور ان کی دعا قبول نہیں ہوتی (ایسا ہی ہوا کہ الٹی موت یہود پر پڑی مرے اور مارے گئے)۔

٥٦٦١ : عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا تَبْدَءُوْا الْيَهُوْدَ وَ لَا النَّصَارٰى بِالسَّلَامِ وَ اِذَا لَقِيْتُمْ اَحَدَهُمْ فِىْ طَرِيْقٍ فَاضْطَرُّوْهُ اِلٰى اَضْيَقِهٖ۔

۵۶۶۱: ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''یہود اور نصاریٰ کو اپنی طرف سے سلام مت کرو اور جب تم کسی یہودی یا نصرانی سے راہ میں ملو تو اس کو دبا دو تنگ راہ کی طرف''۔

تشریح ۞ نووی علیہ الرحمۃ نے کہا ہمارے اصحاب کا یہ قول ہے کہ ذمی کا فر بیچ راستہ میں سے نہ چلنے پاوے بلکہ ایک کونے میں تنگ راستہ میں چلے اگر مسلمان اس راہ پہ چلتے ہوں اور جو ہجوم نہ ہو تو مضائقہ نہیں مگر تنگ کرنے سے یہ مطلب نہیں ہے کہ اس کو گڑھے میں گرا دے یا دیوار کا دھکا

پہنچا دے اور اختلاف کیا ہے علماء نے کافروں کو سلام کرنے میں۔ ہمارا مذہب یہ ہے کہ ابتداً ان کو سلام کرنا حرام ہے اور جو وہ کریں تو جواب میں صرف وعلیکم کہیں اور یہی قول ہے عامہ علماء اور سلف کا اور ایک طائفہ کا یہ قول ہے کہ اہل کتاب کو ابتداءً سلام کرنا درست ہے اور یہی قول منقول ہے عبداللہ بن عباس اور ابی امامہ ابی محیریز سے اور جس جماعت میں مسلمان اور کافر دونوں ہوں اس جماعت کو سلام کرنا درست ہے لیکن نیت کرے مسلمانوں کی۔ انتہی مختصراً۔

٥٦٦٢ : عَنْ سُهَيْلٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَ فِیْ حَدِيْثِ وَكِيْعٍ اِذَا لَقِيْتُمُوْا الْيَهُوْدَ وَ فِیْ حَدِيْثِ بْنِ جَعْفَرٍ عَنْ شُعْبَةَ قَالَ فِیْ اَهْلِ الْكِتَابِ وَ فِیْ حَدِيْثِ جَرِيْرٍ اِذَا لَقِيْتُمُوْهُمْ وَ لَمْ يُسَمِّ اَحَدًا مِّنَ الْمُشْرِكِيْنَ۔

۵۶۶۲: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

## بَابُ السَّلَامِ عَلَى الصِّبْيَانِ

## باب: بچوں پر سلام کرنا مستحب ہے

٥٦٦٣ : عَنْ اَنَسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَرَّ عَلٰى غِلْمَانٍ فَسَلَّمَ عَلَيْهِمْ۔

۵۶۶۳: انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم گزرے بچوں پر تو سلام کیا ان کو۔

٥٦٦٤ : عَنْ سَيَّارٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ

۵۶۶۴: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٦٦٥ : عَنْ سَيَّارٍ قَالَ كُنْتُ اَمْشِیْ مَعَ ثَابِتِ نِ الْبُنَانِيِّ فَمَرَّ بِصِبْيَانٍ فَسَلَّمَ عَلَيْهِمْ فَحَدَّثَ ثَابِتٌ فَمَرَّ بِصِبْيَانٍ فَسَلَّمَ عَلَيْهِمْ وَ حَدَّثَ اَنَسٌ اَنَّهٗ كَانَ يَمْشِیْ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَمَرَّ بِصِبْيَانٍ فَسَلَّمَ عَلَيْهِمْ۔

۵۶۶۵: سیار سے روایت ہے میں ثابت بنانی کے ساتھ جا رہا تھا وہ گزرے بچوں پر تو سلام کیا ان کو اور حدیث بیان کی کہ وہ انس کے ساتھ جا رہے تھے، بچوں پر گزرے تو سلام کیا ان پر اور انس نے حدیث بیان کی کہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ جا رہے تھے بچوں پر گزرے تو سلام کیا آپ نے ان کو۔

تشریح ۞ نووی علیہ رحمۃ اللہ نے کہا اس حدیث سے یہ نکلا کہ جو بچے تمیز رکھتے ہوں ان کو سلام کرنا مستحب ہے اور بیان ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تواضع اور انکسار کا اسی طرح عورتوں کو بھی سلام کرنا چاہیے اگر وہ کئی ایک ہوں اور جو ایک عورت ہو تو اس کا خاوند یا سید یا محرم سلام کرے اور اجنبی بھی کرے اگر وہ عورت بوڑھی ہو اور جو جوان ہو تو اجنبی مرد اس کو سلام نہ کرے بلکہ اس کا جواب بھی مکروہ ہے۔

## بَابُ جَوَازِ جَعْلِ الْاِذْنِ رَفْعَ حِجَابٍ اَوْ غَيْرِهٖ مِنَ الْعَلَامَاتِ

## باب: یہ بھی اجازت مانگنے کی ایک شکل ہے کہ پردہ اٹھاوے

٥٦٦٦ : عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يَقُوْلُ قَالَ لِیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

۵۶۶۶: عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھ سے فرمایا ”تیرے لیے آنے کی اجازت یہ ہے کہ تو

اِذْنُكَ عَلَيَّ اَنْ يُّرْفَعَ الْحِجَابُ وَ اَنْ تَسمَعَ سَوَادِيْ حَتّٰى اَنْهَاكَ۔

پردہ اٹھاوے اور میرے بھید کی بات سنے جب تک کہ میں تجھ کو منع نہ کروں''۔

تشریح ❀ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے خادم تھے جب قرآن میں یہ حکم ہوا کہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے گھر میں لوگ بے اجازت نہ آویں تب حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان سے یہ حدیث فرمائی یعنی تجھ کو بار بار اجازت مانگنے کی ضرورت نہیں کہ کام خدمت میں ہرج ہوگا تیرا پردہ اٹھانا اور میرا منع نہ کرنا بھی اجازت کی نشانی ہے۔ ہر ایک شخص کو عام یا خاص کے لیے ایسی نشانی مقرر کر دینا درست ہے۔

٥٦٦٧ : عَنِ الْحَسَنِ بْنِ عُبَيْدٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ

۵۶۶۷: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

## بَابُ اِبَاحَةِ الْخُرُوْجِ لِلنِّسَآءِ لِقَضَاءِ حَاجَةِ الْاِنْسَانِ

## باب: عورتوں کو ضروری حاجت کے لیے باہر نکلنا درست ہے

٥٦٦٨ : عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَتْ خَرَجَتْ سَوْدَةُ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا بَعْدَ مَا ضُرِبَ عَلَيْنَا الْحِجَابُ لِتَقْضِيَ حَاجَتَهَا وَ كَانَتِ امْرَاَةً جَسِيْمَةً تَفْرَعُ النِّسَآءَ جِسْمًا لَا تَخْفٰى عَلٰى مَنْ يَّعْرِفُهَا فَرَاٰهَا عُمَرُ ابْنُ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فَقَالَ يَا سَوْدَةُ وَ اللّٰهِ مَا تَخْفَيْنَ عَلَيْنَا فَانْظُرِيْ كَيْفَ تَخْرُجِيْنَ قَالَتْ فَانْكَفَاَتْ رَاجِعَةً وَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ بَيْتِيْ اِنَّهٗ لَيَتَعَشّٰى وَ فِيْ يَدِهٖ عَرْقٌ فَدَخَلَتْ قَالَتْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّيْ خَرَجْتُ فَقَالَ لِيْ عُمَرُ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ كَذَا وَ كَذَا قَالَتْ فَاَوْحَى اللّٰهُ اِلَيْهِ ثُمَّ رُفِعَ عَنْهُ وَ اِنَّ الْعَرْقَ فِيْ يَدِهٖ مَا وَضَعَهٗ فَقَالَ اِنَّهٗ قَدْ اُذِنَ لَكُنَّ اَنْ تَخْرُجْنَ لِحَاجَتِكُنَّ وَ فِيْ رِوَايَةِ اَبِيْ بَكْرٍ يَفْرَعُ

۵۶۶۸: ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے جب ہم کو پردے کا حکم ہوا اس کے بعد سودہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا حاجت کے لیے نکلیں اور وہ ایک موٹی عورت تھیں جو سب عورتوں سے نکلی رہتیں موٹاپے میں۔ اور جو کوئی ان کو پہچانتا تھا اس سے چھپ نہ سکتیں تھیں۔ (یعنی وہ پہچان لیتا) تو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان کو دیکھا اور کہا اے سودہ! قسم اللہ کی تم اپنے تئیں ہم سے چھپا نہیں سکتیں اس لیے سمجھو تم کیسی نکلتی ہو۔ یہ سن کر وہ لوٹ آئیں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میرے گھر میں رات کا کھانا کھا رہے تھے، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہاتھ میں ایک ہڈی تھی، اتنے میں سودہ آئیں اور انہوں نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں نکلی تھی تو عمر نے مجھے ایسا ویسا کلام کیا، اسی وقت آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر وحی کی حالت ہوئی پھر وہ حالت جاتی رہی اور ہڈی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہاتھ ہی میں تھی، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کو رکھا نہ تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا تم کو اجازت ہوئی حاجت کے لیے نکلنے کی۔ ہشام نے کہا حاجت سے مراد پائخانہ کی حاجت ہے۔

تشریح ❀ نوویؒ نے کہا اس حدیث سے یہ نکلا کہ عورت قضائے حاجت کے لیے معمولی مقام پر بغیر خاوند کی اجازت کے جا سکتی ہے۔ اور قاضی عیاض نے کہا اس قسم کا حجاب یعنی پردہ حضرت کی بی بیوں سے خاص تھا جس میں منہ اور ہتھیلیاں بھی نہ کھلیں اور ان کو کپڑے کے اندر بھی اپنا جثہ دکھانا درست نہ تھا مگر حاجت ضروری کے لیے اور جب حضرت زینب کی وفات ہوئی تو ان کی نعش پر ایک قبہ سا بنا دیا تھا تا کہ ان کا جثہ معلوم نہ ہو۔

النِّسَآءَ جِسْمُهَا زَادَ اَبُوْبَكْرٍ فِيْ حَدِيْثِهٖ فَقَالَ هِشَامٌ يَعْنِيْ الْبَرَازَ

٥٦٦٩ : عَنْ هِشَامٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَ قَالَ وَ كَانَتِ امْرَاَةً يَفْرَعُ النَّاسَ جِسْمُهَا وَ قَالَ اِنَّهٗ لِيَتَعَشّٰى۔

۵۶۶۹: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٦٧٠ : عَنْ هِشَامٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ۔

۵۶۷۰: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٦٧١ : عَنْ عَآئِشَةَ اَنَّ اَزْوَاجَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ كُنَّ يَخْرُجْنَ بِاللَّيْلِ اِذَا تَبَرَّزْنَ اِلَى الْمَنَاصِعِ وَ هُوَ صَعِيْدٌ اَفْيَحُ وَ كَانَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ يَقُوْلُ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اُحْجُبْ نِسَآءَ كَ فَلَمْ يَكُنْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَفْعَلُ فَخَرَجَتْ سَوْدَةُ بِنْتُ زَمْعَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ لَيْلَةً مِّنَ اللَّيَالِيْ عِشَآءً وَّ كَانَتِ امْرَاَةً طَوِيْلَةً فَنَادَاهَا عُمَرُ اَلَا قَدْ عَرَفْنَاكِ يَا سَوْدَةُ حِرْصًا عَلٰى اَنْ يُّنْزَلَ الْحِجَابُ قَالَتْ عَآئِشَةَ فَاَنْزَلَ الْحِجَابُ۔

۵۶۷۱: ام المومنین عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بیبیاں رات کو نکلتی تھیں جب پائخانہ کو جاتیں ان مقاموں کی طرف جو مدینہ کے باہر تھے اور صاف کھلی جگہ میں تھے۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ آپ صلی اللہ سے کہتے اپنی عورتوں کو پردہ میں رکھیے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پردہ کا حکم نہ دیتے ایک بار ام المومنین سودہ بن زمعہ رات کو نکلیں عشاء کے وقت، وہ ایک لمبی عورت تھیں، حضرت عمر نے ان کو آواز دی اور کہا ہم نے پہچان لیا تم کو اے سودہ بنت زمعہ اور یہ اس واسطے کیا کہ پردے کا حکم اترے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کہا پھر پردے کا حکم اترا۔

٥٦٧٢ : عَنِ ابْنِ شِهَابٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَهٗ ۔

۵۶۷۲: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

## بَابُ تَحْرِيْمِ الْخَلْوَةِ بِالْاَجْنَبِيَّةِ وَالدُّخُوْلِ عَلَيْهَا

## باب: اجنبی عورت کے ساتھ تنہائی کرنا اور اس کے پاس جانا حرام ہے

٥٦٧٣ : عَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلَّا لَا يَبِيْتَنَّ رَجُلٌ عِنْدَا مْرَاَةٍ ثَيِّبٍ اِلَّا اَنْ يَكُوْنَ نَاكِحًا اَوْذَا مَحْرَمٍ۔

۵۶۷۳: جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ”خبردار رہو کوئی مرد کسی عورت ثیبہ کے پاس رات کو نہ رہے مگر یہ کہ اس عورت کا خاوند ہو یا محرم ہو۔

تشریح ۞ نووی علیہ الرحمۃ نے کہا ثیبہ کی قید اس واسطے لگائی کہ باکرہ تو مردوں سے علیحدہ ہی رہتی ہے اور جب ثیبہ کا رہنا منع ہوا تو باکرہ کا رہنا بطریق اولیٰ منع ہوگا اور محرم سے مراد وہ شخص ہے جس سے ہمیشہ کے لیے نکاح حرام ہو۔ جیسے باپ بھائی چچا ماموں دادا وغیرہ۔

٥٦٧٤ : عَنْ عُقْبَةَ ابْنِ عَامِرٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِيَّاكُمْ وَالدُّخُوْلَ

۵۶۷۴: عقبہ بن عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ”بچو تم عورتوں کے پاس جانے سے“ ایک شخص

عَلَى النِّسَاءِ فَقَالَ رَجُلٌ مِّنَ الْاَنْصَارِ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَفَرَاَيْتَ الْحَمْوَ قَالَ الْحَمْوُ الْمَوْتُ۔

انصاری بولا یا رسول اللہ اگر دیور جاوے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''دیور تو موت ہے''۔

تشریح ۞ کیونکہ دیور بھاوج پر تسلط کر سکتا ہے تو اس سے بچنا بہت ضروری ہے ہمارے ملک میں یہ بری رسم عام ہے عورتیں اکثر اپنے دیوروں اور جیٹھوں کے سامنے نکلتی ہیں اور مثل محرم کے ان کے سامنے اپنے اعضاء کھولے رہتی ہیں یہ نہایت قبیح اور خوفناک ہے۔

٥٦٧٥ : عَنْ يَزِيْدَ بْنِ اَبِيْ حَبِيْبٍ حَدَّثَهُمْ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ۔

۵۶۷۵: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٦٧٦ : عَنِ ابْنِ وَهْبٍ قَالَ وَ سَمِعْتُ اللَّيْثَ ابْنَ سَعْدٍ يَقُوْلُ الْحَمْوُ اَخُ الزَّوْجِ وَ مَا اَشْبَهَهٗ مِنْ اَقَارِبِ الزَّوْجِ بْنِ الْعَمِّ وَ نَحْوِهٖ۔

۵۶۷۶: لیث بن سعدؒ سے کہتے تھے حدیث میں جو آیا ہے کہ حمو موت ہے تو حمو سے مراد خاوند کے عزیز اور اقربا ہیں جیسے خاوند کا بھائی یا اسکے چچا کا بیٹا (خاوند کے جن عزیزوں سے عورت کا نکاح کرنا درست ہے تو وہ سب حمو میں داخل ہیں ان سے پردہ کرنا چاہیے سوا خاوند کے باپ یا دادا یا اس کے بیٹے کے کہ وہ محرم ہیں ان سے پردہ ضرور نہیں ہے)۔

٥٦٧٧ : عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ حَدَّثَهٗ اَنَّ نَفَرًا مِّنْ بَنِيْ هَاشِمٍ دَخَلُوْا عَلٰى اَسْمَآءَ بِنْتِ عُمَيْسٍ قَدْ دَخَلَ اَبُوْبَكْرٍ الصِّدِّيْقُ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ وَ هِيَ تَحْتَهٗ يَوْمَئِذٍ فَرَاٰهُمْ فَكَرِهَ ذٰلِكَ فَذَكَرَ ذٰلِكَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَ قَالَ لَمْ اَرَ اِلَّا خَيْرًا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِنَّ اللّٰهَ قَدْ بَرَّاَهَا مِنْ ذٰلِكَ ثُمَّ قَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَلَى الْمِنْبَرِ فَقَالَ لَا يَدْخُلَنَّ رَجُلٌ بَعْدَ يَوْمِيْ هٰذَا عَلٰى مُغِيْبَةٍ اِلَّا وَ مَعَهٗ رَجُلٌ اَوِ اثْنَانِ۔

۵۶۷۷: عبداللہ بن عمرو بن العاص سے روایت ہے بنی ہاشم کے چند لوگ اسماء بنت عمیس کے پاس گئے، ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی آئے اس وقت اسماء ان کے نکاح میں تھیں۔ انہوں نے ان کو دیکھا اور برا جانا ان کا آنا، پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بیان کیا اور کہا میں نے تو کوئی بری بات نہیں دیکھی۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اسماء کو اللہ نے پاک کیا ہے برے فعل سے۔ پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہوسلم منبر پر کھڑے ہوئے اور فرمایا آج سے کوئی شخص اس عورت کے گھر میں نہ جاوے جس کا خاوند غائب ہو (یعنی گھر میں نہ ہو) مگر ایک یا دو آدمی ساتھ لے کر۔

تشریح ۞ نووی علیہ الرحمۃ نے کہا ظاہر حدیث سے یہ نکلتا ہے کہ دو یا تین مرد اجنبی عورت کے ساتھ خلوت کر سکتے ہیں لیکن مشہور قول ہمارے اصحاب کے نزدیک یہ ہے کہ وہ بھی حرام ہے اور حدیث کی تاویل یوں ہو سکتی ہے کہ مراد وہ لوگ ہیں جو نیک اور صالح ہوں۔

## بَابُ بَيَانِ اَنَّهٗ يُسْتَحَبُّ لِمَنْ رَّاٰى خَالِيًا بِامْرَاَةٍ وَّ كَانَتْ زَوْجَتَهٗ اَوْ مَحْرَمًا لَّهٗ اَنْ يَّقُوْلَ هٰذِهٖ فُلَانَةُ لِيَدْفَعَ ظَنَّ السُّوْءِ

## باب: جو شخص کسی عورت کے ساتھ خلوت میں ہو اور دوسرے شخص کو دیکھے تو اس سے کہہ دے کہ میری بی بی یا محرم ہے تا کہ اس کو بدگمانی نہ ہو

٥٦٧٨ : عَنْ اَنَسٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ مَعَ اِحْدٰى نِسَآئِهٖ فَمَرَّبِهٖ رَجُلٌ فَدَعَاهُ فَقَالَ يَا فُلَانُ هٰذِهٖ زَوْجَتِيْ فُلَانَةُ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَنْ كُنْتُ اَظُنُّ بِهٖ فَلَمْ اَكُنْ اَظُنُّ بِكَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ الشَّيْطَانَ يَجْرِيْ مِنَ الْاِنْسَانِ مَجْرَى الدَّمِ۔

۵۶۷۸: انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ اپنی ایک بی بی کے ساتھ تھے، اتنے میں ایک شخص سامنے سے گزرا۔ آپ ﷺ نے اس کو بلایا وہ آیا آپ ﷺ نے فرمایا اے فلانے یہ میری فلاں بی بی ہے۔ وہ شخص بولا یا رسول اللہ میں اگر کسی پر گمان کرتا آپ ﷺ پر گمان کرنے والا نہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا شیطان انسان کے بدن میں ایسا پھرتا ہے جیسے خون پھرتا ہے (تو شاید تیرے دل میں وسوسہ ڈالے کہ پیغمبر ایک اجنبی عورت کے ساتھ جا رہے تھے)۔

٥٦٧٩ : عَنْ صَفِيَّةَ بِنْتِ حُيَيٍّ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُعْتَكِفًا فَاَتَيْتُهُ اَزُوْرُهُ لَيْلًا فَحَدَّثْتُهُ ثُمَّ قُمْتُ لِاَنْقَلِبَ فَقَامَ مَعِيَ لِيَقْلِبَنِيْ وَ كَانَ مَسْكَنُهَا فِيْ دَارِ اُسَامَةَ بْنِ زَيْدٍ فَمَرَّ رَجُلَانِ مِنَ الْاَنْصَارِ فَلَمَّا رَاَيَا النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَسْرَعَا فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى رِسْلِكُمَا اِنَّهَا صَفِيَّةُ بِنْتُ حُيَيٍّ فَقَالَا سُبْحَانَ اللّٰهِ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ اِنَّ الشَّيْطَانَ يَجْرِيْ مِنَ الْاِنْسَانِ مَجْرَى الدَّمِ وَ اِنِّيْ خَشِيْتُ اَنْ يَّقْذِفَ فِيْ قُلُوْبِكُمَا شَرًّا اَوْ قَالَ شَيْئًا۔

۵۶۷۹: صفیہ بنت حیی سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ اعتکاف میں تھے میں آپ ﷺ کی زیارت کو آئی رات کو۔ میں نے آپ ﷺ سے باتیں کیں پھر میں کھڑی ہوئی لوٹ جانے کو۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بھی میرے ساتھ کھڑے ہوئے مجھے پہنچا دینے کو، میرا گھر اسامہ بن زید کے مکان میں تھا، راہ میں انصار کے دو آدمی ملے، جب انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھا تو جلدی جلدی چلنے لگے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا سنبھل کر چلو، یہ صفیہ بنت حیی ہے (ام المومنین) وہ دونوں بولے سبحان اللہ یا رسول اللہ (یعنی ہم بھلا آپ پر کوئی گمان کر سکتے ہیں) آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا شیطان انسان کے بدن میں خون کی طرح پھرتا ہے اور میں ڈرا کہ کہیں تمہارے دل میں برا خیال نہ ڈالے (اور اس کی وجہ سے تم تباہ ہو)۔

تشریح ۞ نووی علیہ الرحمۃ نے کہا پیغمبروں سے بدگمانی کرنا کفر ہے اور اس حدیث سے یہ نکلتا ہے کہ عورت اپنے خاوند سے مل سکتی ہے اعتکاف کی حالت میں رات کو یا دن کو، لیکن عورت کے ساتھ بہت بیٹھنا اور اس کی باتوں سے لذت حاصل کرنا مکروہ ہے اعتکاف میں۔
انتہی مختصرا

٥٦٨٠ : عَنْ عَلِيِّ بْنِ حُصَيْنٍ اَنَّ صَفِيَّةَ زَوْجَ النَّبِيِّ اَخْبَرَتْهُ اَنَّهَا جَآءَتْ اِلَى النَّبِيِّ ﷺ تَزُوْرُهُ فِيْ اعْتِكَافِهٖ فِي الْمَسْجِدِ فِي الْعَشْرِ الْاَوَاخِرِ مِنْ رَمَضَانَ فَحَدَّثَتْ عِنْدَهُ سَاعَةً ثُمَّ قَامَتْ تَنْقَلِبُ فَقَامَ النَّبِيُّ ﷺ يَقْلِبُهَا ثُمَّ ذَكَرَ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ مَعْمَرٍ غَيْرَ اَنَّهٗ قَالَ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى

۵۶۸۰: علی بن حسین سے روایت ہے کہ ام المومنین صفیہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بی بی نے اس کو خبر دی کہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس حالت اعتکاف میں رمضان کے اخیر دہاکے میں مسجد میں زیارت کو آئیں پھر کچھ مدت آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے باتیں کیں پھر کھڑی ہوئیں لوٹ جانے کو، نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بھی ان کے ساتھ کھڑے ہوئے پہنچا دینے کو پھر بیان کیا حدیث کو مثل حدیث معمر کی اتنا فرق ہے کہ

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ الشَّيْطَانَ يَبْلُغُ مِنَ الْاِنْسَانِ مَبْلَغَ الدَّمِ وَ لَمْ يَقُلْ يَجْرِیْ۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا'' شیطان انسان کے بدن میں خون کی جگہ پہنچتا ہے اور اس میں پھرنے کا ذکر نہیں ہے''۔

## بَابُ مَنْ اَتٰى مَجْلِسًا فَوَجَدَ فُرْجَةً فَجَلَسَ فِيْهَا وَاِلَّا وَرَآءَهُمْ

## باب: جو کوئی مجلس میں آوے اور صف میں جگہ پاوے تو بیٹھ جاوے نہیں تو پیچھے بیٹھے

۵۶۸۱ : عَنْ اَبِیْ وَاقِدٍ اللَّيْثِیِّ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ بَيْنَمَا هُوَ جَالِسٌ فِی الْمَسْجِدِ وَ النَّاسُ مَعَهٗ اِذْ اَقْبَلَ نَفَرٌ ثَلَاثَةٌ فَاَقْبَلَ اثْنَانِ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَذَهَبَ وَاحِدٌ قَالَ فَوَقَفَا عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَاَمَّا اَحَدُهُمَا فَرَاٰى فُرْجَةً فِی الْحَلْقَةِ فَجَلَسَ فِيْهَا وَاَمَّا الْاٰخَرُ فَجَلَسَ خَلْفَهُمْ وَ اَمَّا الثَّالِثُ فَاَدْبَرَ ذَاهِبًا فَلَمَّا فَرَغَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قَالَ اَلَا اُخْبِرُكُمْ عَنِ النَّفَرِ الثَّلَاثَةِ اَمَّا اَحَدُهُمْ فَاَوٰى اِلَى اللّٰهِ فَاٰوَاهُ اللّٰهُ وَ اَمَّا الْاٰخَرُ فَاسْتَحْيٰى فَاسْتَحْيَى اللّٰهُ مِنْهُ وَاَمَّا الْاٰخَرُ فَاَعْرَضَ فَاَعْرَضَ اللّٰهُ عَنْهُ۔

۵۶۸۱: ابو واقد لیثی سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مسجد میں بیٹھے تھے اور لوگ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ تھے اتنے میں تین آدمی آئے دو تو سیدھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آئے اور ایک چلا گیا وہ جو دو آئے ان میں سے ایک نے مجلس میں خالی جگہ پائی وہ وہاں بیٹھ گیا اور دوسرا لوگوں کے پیچھے بیٹھا اور تیسرا تو چل ہی دیا جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فارغ ہوئے تو فرمایا'' میں تم سے ان تینوں آدمیوں کا حال کہوں، ایک نے تو ٹھکانا لیا اللہ کے پاس، اللہ نے اس کو جگہ دی اور دوسرے نے شرم کی (لوگوں میں گھسنے سے) اللہ نے بھی اس سے شرم کی اور تیسرے نے منہ پھیرا اللہ نے بھی اس سے منہ پھیر لیا''۔

۵۶۸۲ : عَنْ اِسْحَاقَ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِیْ طَلْحَةَ حَدَّثَهٗ فِیْ هٰذَا الْاِسْنَادِ بِمِثْلِهٖ فِی الْمَعْنٰى۔

۵۶۸۲: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

۵۶۸۳ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يُقِيْمَنَّ اَحَدُكُمُ الرَّجُلَ مِنْ مَجْلِسِهٖ ثُمَّ يَجْلِسُ فِيْهِ۔

۵۶۸۳: عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا'' تم میں سے کوئی کسی کو اس کی جگہ سے اٹھا کر خود وہاں نہ بیٹھے''۔

تشریح ۞ نووی نے کہا یہ نہی حرمت کے لیے ہے تو جو کوئی مسجد وغیرہ میں جمعہ کے دن یا اور کسی دن کسی جگہ بیٹھ جاوے وہی اس جگہ کا حق دار ہے اور دوسرے کو اس کا اٹھانا جائز نہیں اسی حدیث سے مگر ہمارے اصحاب نے اس میں سے مستثنیٰ کیا ہے اس صورت کو جب کسی کی مسجد میں کوئی جگہ معین ہو فتویٰ دینے کے لیے یا قرآن پڑھنے کے لیے یا تعلیم شرعی کے لیے تو وہ اس کا حق دار ہے اور دوسرے کو اس کی جگہ بیٹھنا درست نہیں۔ انتہیٰ۔ مترجم کہتا ہے کہ ظاہر حدیث پر عمل کرنے کے لیے چاہیے اور اگر مسجد میں کسی کی جگہ معین بھی ہو اور دوسرے کو نہ معلوم ہو وہ اس جگہ بیٹھ جاوے تو اس کا اٹھانا درست نہیں اور یہی صحیح ہے۔

۵۶۸۴ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ قَالَ لَا

۵۶۸۴: عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ

يُقِيْمُ الرَّجُلُ الرَّجُلَ مِنْ مَقْعَدِهٖ ثُمَّ يَجْلِسُ فِيْهِ وَ لٰكِنْ تَفَسَّحُوْا وَ تَوَسَّعُوْا۔

علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا'' کوئی شخص دوسرے کو نہ اٹھاوے اس کی جگہ سے پھر آپ اس جگہ نہ بیٹھے لیکن پھیل جاؤ اور جگہ دو''۔

٥٦٨٥ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ اللَّيْثِ وَ لَمْ يَذْكُرُوْا فِي الْحَدِيْثِ وَلٰكِنْ تَفَسَّحُوْا وَ تَوَسَّعُوْا وَزَادَ فِيْ حَدِيْثِ بْنِ جُرَيْجٍ قُلْتُ فِيْ يَوْمِ الْجُمُعَةِ قَالَ فِيْ يَوْمِ الْجُمُعَةِ وَ غَيْرِهَا۔

۵۶۸۵: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اتنا زیادہ ہے کہ میں نے کہا یہ جمعہ کا حکم ہے انہوں نے کہا جمعہ ہو یا اور کوئی دن۔

٥٦٨٦ : عَنْ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يُقِيْمَنَّ اَحَدُكُمْ اَخَاهُ ثُمَّ يَجْلِسُ فِيْ مَجْلِسِهٖ وَ كَانَ ابْنُ عُمَرَ اِذَا قَامَ لَهٗ رَجُلٌ عَنْ مَّجْلِسِهٖ لَمْ يَجْلِسْ فِيْهِ۔

۵۶۸۶: عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا'' کوئی تم میں سے اپنے بھائی کو اس کی جگہ سے نہ اٹھاوے۔ پھر آپ اس جگہ بیٹھے، اور عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے لیے جب کوئی اپنی جگہ سے اٹھتا وہ اس جگہ نہ بیٹھتے (اگرچہ اس کی رضامندی سے بیٹھنا جائز ہے مگر یہ احتیاط تھی کہ شاید دل میں ناراض ہو)۔

٥٦٨٧ : عَنْ مَعْمَرٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ۔

۵۶۸۷: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٦٨٨ : عَنْ جَابِرٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ لَا يُقِيْمَنَّ اَحَدُكُمْ اَخَاهُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ ثُمَّ لِيُخَالِفَ اِلٰى مَقْعَدِهٖ فَيَقْعُدَ فِيْهِ وَ لٰكِنْ يَّقُوْلُ افْسَحُوْا۔

۵۶۸۸: جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا'' کوئی تم میں سے اپنے بھائی کو جمعہ کے دن اس کی جگہ سے اٹھا کر آپ وہاں نہ بیٹھے لیکن یوں کہے پھیل جاؤ''۔

## بَابٌ اِذَا قَامَ مِنْ مَّجْلِسِهٖ ثُمَّ عَادَفَهُوَ اَحَقُّ بِهٖ

## باب: جب کوئی اپنی جگہ سے کھڑا ہو پھر لوٹ کر آوے تو وہ اس جگہ کا زیادہ حقدار ہے

٥٦٨٩ : عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا قَامَ اَحَدُكُمْ وَ فِيْ حَدِيْثِ اَبِيْ عُوَانَةَ مَنْ قَامَ مِنْ مَّجْلِسِهٖ ثُمَّ رَجَعَ اِلَيْهِ فَهُوَ اَحَقُّ بِهٖ۔

۵۶۸۹: ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا'' جب کوئی تم سے کھڑا ہو اپنی جگہ سے جہاں وہ بیٹھا تھا (کسی حاجت کے لیے) پھر لوٹ کر آوے تو اس جگہ کا زیادہ حقدار ہے''۔

## بَابُ مَنْعِ الْمُخَنَّثِ مِنَ الدُّخُوْلِ عَلَى النِّسَآءِ الْاَجَانِبِ

## باب: زنانہ، اجنبی عورتوں کے پاس نہ جائے

٥٦٩٠ : عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا

۵۶۹۰: ام سلمہؓ سے روایت ہے ایک مخنث ان کے پاس تھا اور رسول اللہ صلی

اَنَّ مُخَنَّثًا كَانَ عِنْدَهَا وَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الْبَيْتِ فَقَالَ لِاَخِيْ اُمِّ سَلَمَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا يَا عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ اَبِيْ اُمَيَّةَ اِنْ فَتَحَ اللّٰهُ لَكُمُ الطَّائِفَ غَدًا فَاِنِّيْ اَدُلُّكَ عَلٰى بِنْتِ غَيْلَانَ فَاِنَّهَا تُقْبِلُ بِاَرْبَعٍ وَّ تُدْبِرُ بِثَمَانٍ قَالَ فَسَمِعَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لَا يَدْخُلْ هٰٓؤُلَآءِ عَلَيْكُمْ۔

اللہ علیہ وآلہ وسلم گھر میں تھے تو اس نے ام سلمہ کے بھائی سے کہا اے عبداللہ بن امیہ اگر اللہ تعالیٰ نے کل طائف پر تم کو فتح دی تو میں تجھے غیلان کی بیٹی بتادوں گا وہ جب سامنے آتی ہے تو اس کے پیٹ پر چار بٹیں ہوتی ہیں اور جب پیٹھ موڑ کر جاتی ہے تو آٹھ معلوم ہوتی ہیں (دونوں طرف سے یعنی موٹی ہے اور عرب موٹی عورتوں کو پسند کرتے تھے) یہ بات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سنی۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا یہ اندر نہ آیا کرے تمہارے پاس۔

تشریح ۞ نووی علیہ الرحمۃ نے کہا اس مخنث کا نام ہیت یا تہیب تھا یا مائع اور پہلے وہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بیبیوں کے پاس آیا کرتا اور وہ اجازت دیتیں ان لوگوں میں داخل کر کے جو کمیرے ہیں اور عورتوں سے غرض نہیں رکھتے بعد اس کے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے منع کر دیا اور مخنث دو طرح کے ہیں ایک تو وہ جو خلقی نامرد ہو اس پر کوئی عذاب نہیں کیونکہ وہ معذور ہے دوسرے وہ جو عورتوں کی طرح اپنے تئیں بنا دے یہ ملعون ہے۔ انتہیٰ مختصراً

۵۶۹۱ : عَنْ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَتْ كَانَ يَدْخُلُ عَلٰى اَزْوَاجِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُخَنَّثٌ فَكَانُوْا يَعُدُّوْنَهٗ مِنْ غَيْرِ اُوْلِي الْاِرْبَةِ قَالَ فَدَخَلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمًا وَّ هُوَ عِنْدَ بَعْضِ نِسَآئِهٖ وَ هُوَ يَنْعَتُ امْرَاَةً قَالَ اِذَآ اَقْبَلَتْ اَقْبَلَتْ بِاَرْبَعٍ وَّ اِذَا اَدْبَرَتْ اَدْبَرَتْ بِثَمَانٍ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلَآ اَرٰى هٰذَا يَعْرِفُ مَا هٰهُنَا لَا يَدْخُلَنَّ عَلَيْكُنَّ قَالَتْ فَحَجَبُوْهُ۔

۵۶۹۱: ام المومنین عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بیبیوں کے پاس ایک مخنث آیا کرتا تھا اور وہ اس کو ان لوگوں میں سے سمجھتیں جن کو عورتوں سے غرض نہیں ہوتی (اور قرآن میں ان کا آنا عورتوں کے سامنے جائز رکھا ہے) ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنی کسی بی بی کے پاس آئے وہ ایک عورت کی تعریف کر رہا تھا جب سامنے آتی ہے تو چار بٹیں لے کر آتی ہے اور جب پیٹھ موڑتی ہے تو آٹھ بٹیں نمودار ہوتی ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''میں سمجھتا ہوں یہ یہاں جو ہیں ان کو پہچانتا ہے (یعنی عورتوں کے حسن اور قبح کو پسند کرتا ہے) یہ تمہارے پاس نہ آوے پھر اس سے پردہ کرنے لگے۔

## بَابُ جَوَازِ اِرْدَافِ الْمَرْاَةِ الْاَجْنَبِيَّةِ اِذَآ اَعْيَتْ فِي الطَّرِيْقِ

## باب: اگر اجنبی عورت راہ میں تھک گئی ہو تو اس کو اپنے ساتھ سوار کر لینا درست ہے

۵۶۹۲ : عَنْ اَسْمَآءَ بِنْتِ اَبِيْ بَكْرٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَتْ تَزَوَّجَنِيَ الزُّبَيْرُ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ وَ مَالَهٗ فِي الْاَرْضِ مِنْ مَّالٍ وَّ لَا مَمْلُوْكٍ وَّ لَا شَيْءٍ غَيْرَ فَرَسِهٖ قَالَتْ فَكُنْتُ

۵۶۹۲: اسماء بنت ابی بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے زبیر بن العوام نے مجھ سے نکاح کیا (جو رسول اللہ صل اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پھوپھی زاد بھائی تھے) اور ان کے پاس کچھ مال نہ تھا، نہ کوئی غلام تھا، نہ اور کچھ، صرف ایک گھوڑا تھا، میں ہی ان کے گھوڑے چراتی اور سارا کام گھوڑے کا سائیسی

اَعْلِفُ فَرَسَهٗ وَ اَكْفِيْهِ مَؤُنَتَهٗ وَ اَسُوْسُهٗ وَ اَدُقُّ النَّوٰى لِنَا ضِحِهٖ وَ اَعْلِفُهٗ وَ اَسْتَقِى الْمَاءَ وَ اَخْرِزُ غَرْبَهٗ وَ اَعْجِنُ وَ لَمْ اَكُنْ اُحْسِنُ اَخْبِزُ فَكَانَ يَخْبِزُلِىْ جَارَاتٌ لِّىْ مِنَ الْاَنْصَارِ وَ كُنَّ نِسْوَةَ صِدْقٍ قَالَتْ وَ كُنْتُ اَنْقُلُ النَّوٰى مِنْ اَرْضِ الزُّبَيْرِ الَّتِىْ اَقْطَعَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى رَأْسِىْ وَهُوَ عَلٰى ثُلُثَىْ فَرْسَخٍ قَالَتْ فَجِئْتُ يَوْمًا وَّ النَّوٰى عَلٰى رَأْسِىْ فَلَقِيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ مَعَهٗ نَفَرٌ مِّنْ اَصْحَابِهٖ فَدَعَانِىْ ثُمَّ قَالَ اِخْ اِخْ لِيَحْمِلَنِىْ خَلْفَهٗ قَالَتْ فَاسْتَحْيَيْتُ وَ عَرَفْتُ غَيْرَتَكَ فَقَالَ وَ اللّٰهِ لَحَمْلُوْكِ النَّوٰى عَلٰى رَاسِكِ اَشَدُّ مِنْ رُكُوْبِكِ مَعَهٗ قَالَتْ حَتّٰى اَرْسَلَ اِلَىَّ اَبُوْبَكْرٍ رَّضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ بَعْدَ ذٰلِكَ بِخَادِمٍ فَكَفَتْنِىْ سِيَاسَةَ الْفَرَسِ وَ كَاَنَّمَا اَعْتَقَتْنِىْ۔

بھی کرتی، اور گٹھلیاں بھی کوٹتی ان کے اونٹ کے لیے اور چراتی بھی اس کو، اور پانی بھی پلاتی، اور ڈول بھی سی دیتی اور آٹا بھی گوندھتی، لیکن روٹی میں اچھی طرح نہ پکا سکتی تو ہمسایہ کی انصاری عورتیں میری روٹیاں پکا دیتیں اور وہ بڑی مخلص عورتیں تھیں۔ اسماء نے کہا میں زبیر کی اس زمین سے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کو مقطعہ کے طور پر دی تھی گٹھلیاں لایا کرتی تھی۔ اپنے سر پر اور وہ مقطعہ مدینہ سے دو میل دور تھا۔ ایک میل چھ ہزار ہاتھ کا ہوتا ہے اور ہاتھ چوبیس انگلیوں کا اور انگلی چھ جو کا اور فرسخ تین میل کا) ایک دن میں وہیں سے گٹھلیاں لا رہی تھی راہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کئی صحابہ تھے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھے بلایا پھر اونٹ کے بٹھانے کی بولی بولی اخ اخ تا کہ اپنے پیچھے مجھ کو سوار کر لیں مجھے شرم آئی اور غیرت۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا قسم اللہ کی گٹھلیوں کا بوجھ سر پر اٹھانا میرے ساتھ سوار ہونے سے زیادہ سخت ہے (یعنی ایسے بوجھ کو تو گوارہ کرتی ہے اور میرے ساتھ بیٹھ کیوں نہیں جاتی) اسماء نے کہا پھر ابوبکر نے ایک لونڈی مجھے بھیجی وہ گھوڑے کا سارا کام کرنے لگی گویا انہوں نے مجھے آزاد کر دیا۔

تشریح ❁ نووی علیہ الرحمۃ نے کہا یہ کام جیسے روٹی پکانا، کپڑے دھونا، جانوروں کی خدمت کرنا، آٹا گوندھنا، یہ وہ کام ہیں جو مروت اور حسن معاشرت میں داخل ہیں اور عورتیں قدیم سے ایسے کام اپنے خاوندوں کے کرتی آئی ہیں، لیکن یہ کام عورت پر واجب نہیں ہیں۔ اس کا جی چاہے کرے چاہے نہ کرے۔ واجب عورت پر صرف دو ہی کام ہیں ایک تو یہ کہ صحبت سے انکار نہ کرے، دوسرے خاوند کے گھر میں رہے اور اس حدیث سے یہ نکلا کہ مقطعہ دینا امام کو درست ہے اور کبھی مقطعہ کی زمین بطور ملک کے دی جاتی ہے ایسے مقطعہ کو مقطعہ دار فروخت کر سکتا ہے اور کبھی صرف منفعت دی جاتی ہے تو اس کے فروخت کی اجازت نہیں ہوتی اور یہ بھی نکلا کہ جو چیزیں پھینک دی جاویں جیسے گٹھلیاں چندیاں وغیرہ ان کا چننا درست ہے اور وہ حلال ہیں اور یہ بھی نکلا کہ جو عورت محرم نہ ہو اگر وہ راہ میں ملے تھکی ہوئی تو اس کو اپنے ساتھ سوار کر لینا درست ہے خصوصاً جب اور نیک بخت لوگ بھی ساتھ ہوں اور قاضی عیاض نے کہا کہ یہ خصوصیت تھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی۔ کیونکہ اسماء ابوبکر کی بیٹی اور عائشہ کی بہن اور زبیر کی بی بی تھیں گویا آپ ﷺ کے گھر والوں کی طرح تھیں اور کسی کو ایسا کرنا درست نہیں ہے۔ انتہی مختصراً

۵۶۹۳ : عَنْ اَسْمَاءَ رَضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَتْ كُنْتُ اَخْدُمُ الزُّبَيْرَ رَضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ خِدْمَةَ الْبَيْتِ وَ كَانَ لَهٗ فَرَسٌ وَ كُنْتُ اَسُوْسُهٗ فَلَمْ يَكُنْ مِنَ الْخِدْمَةِ شَىْءٌ اَشَدُّ عَلَىَّ مِنْ

۵۶۹۳: اسماءؓ سے روایت ہے میں زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے گھر کے کام کرتی، ان کا ایک گھوڑا تھا اس کی بھی سائیسی کرتی تو کوئی کام مجھ پر گھوڑے کی خدمت سے زیادہ سخت نہ تھا۔ اس کے لیے میں گھاس لاتی، اس کی خدمت کرتی سائیسی کرتی پھر مجھ کو ایک لونڈی ملی، رسول اللہ صلی اللہ علیہ

سِيَاسَةِ الْفَرَسِ كُنْتُ اَحْتَشُّ لَهٗ وَ اَقُوْمُ عَلَيْهِ وَاَسُوْسُهٗ قَالَ ثُمَّ اِنَّهَا اَصَابَتْ خَادِمًا جَآءَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَبْيٌ فَاَعْطَاهَا خَادِمًا قَالَتْ كَفَتْنِيْ سِيَاسَةَ الْفَرَسِ فَاَلْقَتْ عَنِّيْ مَعُوْنَةً فَجَآءَ نِيْ رَجُلٌ فَقَالَ يَا اُمَّ عَبْدِ اللّٰهِ اِنِّيْ رَجُلٌ فَقِيْرٌ اَرَدْتُّ اَنْ اَبِيْعَ فِيْ ظِلِّ دَارِكِ قَالَتْ اِنِّيْ اِنْ رَخَّصْتُ لَكَ اَبٰى ذٰلِكَ الزُّبَيْرُ فَتَعَالَ فَاطْلُبْ اِلَيَّ وَالزُّبَيْرُ شَاهِدٌ فَجَاءَ فَقَالَ يَا اُمَّ عَبْدِ اللّٰهِ اِنِّيْ رَجُلٌ فَقِيْرٌ اَرَدْتُّ اَنْ اَبِيْعَ فِيْ ظِلِّ دَارِكِ فَقَالَتْ مَالَكَ بِالْمَدِيْنَةِ اِلَّا دَارِيْ فَقَالَ لَهَا الزُّبَيْرُ مَالَكِ اَنْ تَمْنَعِيْ رَجُلًا فَقِيْرًا يَّبِيْعُ فَكَانَ يَبِيْعُ اِلٰى اَنْ كَسَبَ فَبِعْتُهُ الْجَارِيَةَ فَدَخَلَ عَلَيَّ الزُّبَيْرُ وَ ثَمَنُهَا فِيْ حِجْرِيْ فَقَالَ هَبِيْهَا فَقَالَتْ اِنِّيْ تَصَدَّقْتُ بِهَا۔

وآلہ وسلم کے پاس قیدی آئے، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھ کو بھی ایک لونڈی دی، وہ گھوڑے کا سارا کام کرنے لگی، اور یہ محنت میرے اوپر سے اس نے اٹھالی، پھر میرے پاس ایک آدمی آیا، اور کہنے لگا اے ام عبداللہ میں ایک محتاج آدمی ہوں، میرا یہ ارادہ ہے کہ تمہاری دیوار کے سائے میں دکان لگاؤں۔ میں نے کہا اگر میں تجھ کو اجازت دوں ایسا نہ ہو کہ زبیر خفا ہوں تو ایسا کر جب زبیر موجود ہوں ان کے سامنے مجھ سے کہو۔ وہ آیا اور کہنے لگا اے ام عبداللہ میں ایک محتاج آدمی ہوں، میں چاہتا ہوں کہ تمہاری دیوار کے سایے میں دکان کروں۔ میں نے کہا تجھے مدینہ بھر میں کوئی اور گھر نہیں ملتا سوا میرے گھر کے (یہ ایک تدبیر تھی اسماء کی زبیر کی زبان سے اجازت دلوا دینے کے لیے) زبیر نے کہا اسماء تم کو کیا ہوا ہے تم فقیر کو منع کرتی ہو بیچنے سے۔ پھر وہ دکان کرنے لگا یہاں تک کہ اس نے روپیہ کمایا۔ وہ لونڈی میں نے اس کے ہاتھ بیچ ڈالی۔ جس وقت زبیر میرے پاس آئے تو اس کی قیمت کے پیسے میری گود میں تھے۔ زبیر نے کہا یہ پیسے مجھ کو ہبہ کر دو۔ میں نے کہا یہ میں صدقہ دے چکی ہوں۔

## بَابُ تَحْرِيْمِ مُنَاجَاتِ الْاِثْنَيْنِ دُوْنَ الثَّالِثَ بِغَيْرِ رِضَاهُ

## باب: تین آدمی ہوں تو ان میں سے دو چپکے چپکے سرگوشی نہ کریں بغیر تیسرے کی رضا کے

٥٦٩٤ : عَنْ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا كَانَ ثَلَاثَةٌ فَلَا يَتَنَا جَى اثْنَانِ دُوْنَ وَاحِدٍ۔

۵۶۹۴: عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ''جب تم تین آدمی ہو تو تم میں سے دو کانا پھوسی نہ کریں تین آدمیوں میں سے تیسرے کی مرضی کے بغیر''۔

تشریح ۞ یہ نہی تحریمی ہے تاکہ تیسرے کو پریشانی اور رنج نہ ہو اور یہ ممانعت عام ہے سفر اور حضر میں۔ اور بعضوں نے کہا کہ صرف سفر میں ممانعت ہے اور بعضوں نے کہا کہ یہ حدیث منسوخ ہے ابتداء اسلام میں منافق مسلمانوں کو رنج دینے کے لیے ایسا کرتے تھے لیکن اگر چار آدمی ہوں اور دو ان میں سے کانا پھوسی کریں تو کچھ قباحت نہیں۔ (نوویؒ)

٥٦٩٥ : عَنْ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ مَالِكٍ۔

۵۶۹۵: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٥٦٩٦ : عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا

۵۶۹۶: عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''جب تم تین آدمی ہو تو تم میں سے دو کانا پھوسی نہ

٥٩١٨ : عَنْ نَافِعٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَفِيْ حَدِيْثِ اللَّيْثِ قَالَ نَافِعٌ حَسِبْتُ اَنَّ ابْنَ عُمَرَ قَالَ جُزْءٌ مِّنْ سَبْعِيْنَ جُزْءًا مِّنَ النُّبُوَّةِ۔

۵۹۱۸: ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔ مگر اس میں ہے کہ حضرت ابن عمرؓ نے کہا کہ نبوت کے ستر حصوں میں سے ایک ہے۔

## بَابُ قَوْلِ النَّبِيِّ ﷺ مَنْ رَآنِيْ فِي الْمَنَامِ فَقَدْ رَآنِيْ

## باب: رسول اللہ ﷺ کے اس قول کا بیان کہ جس نے مجھ کو خواب میں دیکھا یقیناً اس نے مجھ کو ہی دیکھا

٥٩١٩ : عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ رَّآنِيْ فِي الْمَنَامِ فَقَدْ رَآنِيْ فَاِنَّ الشَّيْطَانَ لَا يَتَمَثَّلُ بِيْ۔

۵۹۱۹: ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''جس نے مجھے خواب میں دیکھا یقیناً اس نے مجھی کو دیکھا اس لیے کہ شیطان میری صورت نہیں بن سکتا''۔

تشریح ابو باقلانی نے کہا مطلب یہ ہے کہ اس کا خواب صحیح ہے لغو خیال نہیں نہ شیطان کے اغوا سے ہے اور کبھی دیکھنے والا آپ ﷺ کو آپ ﷺ کے حلیہ کے سوا اور شکل پر دیکھتا ہے جیسے آپ ﷺ کی داڑھی کو سفید دیکھے اور کبھی دو شخص آپ ﷺ کو ایک ہی وقت دو مختلف مکانوں میں دیکھتے ہیں۔ مازری نے کہا حدیث اپنے ظاہر پر محمول ہے اور کوئی دلیل اس پر نہیں ہے کہ آپ ﷺ کا جسم مبارک فنا ہو گیا بلکہ احادیث سے اس کی بقا نکلتی ہے۔ قاضی عیاض نے کہا حدیث محمول ہے اس حالت پر جب آپ ﷺ کو مطابق آپ ﷺ کے حلیہ کے دیکھے اور یہ قول ضعیف ہے اور صحیح یہ ہے کہ ہر صورت میں وہ خواب صحیح ہے اور شیطان کو یہ مجال نہیں کہ آپ ﷺ کی صورت پر بنے اس لیے کہ اگر یہ طاقت ہوتی تو شیطان آپ کی صورت بن کر جھوٹ کہہ دیتا اور حق و باطل میں اشتباہ ہو جاتا۔ قاضی نے کہا اللہ تعالیٰ کو بھی خواب میں دیکھ سکتا ہے۔

٥٩٢٠ : عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ مَنْ رَّآنِيْ فِي الْمَنَامِ فَسَيَرَانِيْ فِي الْيَقْظَةِ اَوْ لَكَاَنَّمَا رَآنِيْ فِي الْيَقْظَةِ لَا يَتَمَثَّلُ الشَّيْطَانُ بِيْ ۔

۵۹۲۰: ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''جو شخص مجھ کو خواب میں دیکھے وہ قریب مجھ کو جاگتے میں دیکھے گا یا جو خواب میں مجھے دیکھے اس نے گویا بیداری میں مجھے دیکھا شیطان میری صورت نہیں بن سکتا''۔

٥٩٢١ : وَقَالَ فَقَالَ اَبُوْسَلَمَةَ قَالَ اَبُوْقَتَادَةَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ رَّآنِيْ فَقَدْ رَاَى الْحَقَّ۔

۵۹۲۱: ابوسلمہ نے کہا کہ ابوقتادہ نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''جس نے مجھے دیکھا اس نے سچ دیکھا''۔

تشریح مراد وہ لوگ ہیں جو آپ ﷺ کے زمانے میں تھے یعنی جس نے ہجرت نہیں کی اور دوسرے ملک میں مجھ کو خواب میں دیکھا وہ ہجرت سے مشرف ہو گا اور مجھ سے ملے گا یا مراد یہ ہے کہ آخرت میں مجھ کو دیکھے گا اور اپنے خواب کو سچا جانے گا اس لیے کہ آخرت میں آپ ﷺ کو سب مسلمان دیکھیں گے یا یہ مراد ہے کہ آخرت میں ایک خاص قرب کے ساتھ جو اوروں کو نہ ہو گا مجھے دیکھے گا۔

٥٩٢٢ : عَنِ ابْنِ اَخِي الزُّهْرِيِّ قَالَ حَدَّثَنِيْ فَذَكَرَ الْحَدِيْثَيْنِ جَمِيْعًا بِاِسْنَادَيْهِمَا سَوَآءً مِّثْلَ

۵۹۲۲: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

حَدِيْثِ يُوْنُسَ۔

٥٩٢٣ : عَنْ جَابِرٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ رَّاٰنِىْ فِى النَّوْمِ فَقَدْ رَاٰنِىْ اِنَّهٗ لَا يَنْبَغِىْ لِلشَّيْطَانِ اَنْ يَتَمَثَّلَ فِىْ صُوْرَتِىْ وَ قَالَ اِذَا حَلَمَ اَحَدُكُمْ فَلَا يُخْبِرْ اَحَدًا بِتَلَعُّبِ الشَّيْطَانِ بِهٖ فِى الْمَنَامِ۔

۵۹۲۳: جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جس نے مجھ کو خواب میں دیکھا اس نے بے شک مجھ کو دیکھا اس لیے کہ شیطان میری صورت نہیں بن سکتا اور جب کوئی تم میں سے برا خواب دیکھے تو کسی سے بیان نہ کرے۔ شیطان خواب میں اس سے کھیلتا ہے''۔

٥٩٢٤ : عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ رَّاٰنِىْ فِى النَّوْمِ فَقَدْ رَاٰنِىْ فَاِنَّهٗ لَا يَنْبَغِىْ لِلشَّيْطَانِ اَنْ يَّتَشَبَّهَ بِىْ۔

۵۹۲۴: جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''جس نے مجھ کو خواب میں دیکھا اس نے بے شک دیکھا کیونکہ شیطان کا یہ کام نہیں کہ میری صورت بنے''۔

## بَابُ لَا يُخْبِرُ بِتَلَعُّبِ الشَّيْطٰنِ بِهٖ فِى الْمَنَامِ

## بری اور شیطانی خواب کو نہ بیان کرنے کا بیان

٥٩٢٥ : عَنْ جَابِرٍ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهٗ قَالَ لِاَعْرَابِىٍّ جَآءَهٗ فَقَالَ اِنِّىْ حَلَمْتُ اَنَّ رَاْسِىْ قُطِعَ فَاَنَا اَتَّبِعُهٗ فَزَجَرَهُ النَّبِىُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ قَالَ لَا تُخْبِرْ بِتَلَعُّبِ الشَّيْطَانِ بِكَ فِى الْمَنَامِ۔

۵۹۲۵: جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس ایک گنوار آیا اور کہنے لگا میں نے خواب میں دیکھا کہ میرا سر کٹ گیا ہے اور میں اس کے پیچھے جا رہا ہوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کو جھڑکا اور فرمایا ''جو شیطان تجھ سے کھیل کرتا ہے خواب میں مت بیان کر کسی سے''۔

تشریح ۞ نووی علیہ الرحمۃ نے کہا آپ کو وحی سے یا اور کسی قرینہ سے معلوم ہو گیا ہوگا کہ یہ خواب لغو اور بے ہودہ ہے ورنہ تعبیر سر کٹنے کی یوں کہتے ہیں کہ اس کی حکومت یا دولت میں خلل آوے گا البتہ اگر غلام یہ خواب دیکھے تو آزاد ہوگا بیمار دیکھے تو شفا ہوگی قرضدار دیکھے تو قرض ادا ہوگا جس نے حج نہ کیا ہو وہ حج کرے گا مغموم دیکھے تو خوشی ہوگی خوفزدہ دیکھے تو بے خوف ہوگا واللہ اعلم بالصواب۔

٥٩٢٦ : عَنْ جَابِرٍ قَالَ جَآءَ اَعْرَابِىٌّ اِلَى النَّبِىِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ رَاَيْتُ فِى الْمَنَامِ كَاَنَّ رَاْسِىْ ضُرِبَ فَتَدَ حْرَجَ فَاشْتَدَدْتُّ عَلٰى اَثَرِهٖ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِلْاَعْرَابِىِّ لَا تُحَدِّثِ النَّاسَ بِتَلَعُّبِ الشَّيْطَانِ بِكَ فِىْ مَنَامِكَ وَ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِىَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَعْدُ يَخْطُبُ فَقَالَ لَا

۵۹۲۶: جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ایک گنوار رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آیا اور کہنے لگا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں نے خواب دیکھا میرا سر کاٹا گیا وہ ڈھلکتا جا رہا ہے۔ میں اس کے پیچھے دوڑ رہا ہوں، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''مت بیان کر لوگوں سے جو شیطان تجھ سے کھیل کھیلتا ہے خواب میں''۔ جابر نے کہا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا اور اس کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے تھے خطبہ میں ''کوئی تم میں سے بیان نہ کرے جو شیطان اس سے

يُحَدِّثَنَّ اَحَدُكُمْ بِتَلَعُّبِ الشَّيْطَانِ بِهٖ فِيْ مَنَامِهٖ۔

کھیلے خواب میں''۔

۵۹۲۷ : عَنْ جَابِرٍ قَالَ جَآءَ رَجُلٌ اِلَى النَّبِيِّ ﷺ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ رَاَيْتُ فِي الْمَنَامِ كَاَنَّ قُطِعَ قَالَ قَالَ فَضَحِكَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ قَالَ اِذَا لَعِبَ الشَّيْطٰنُ بِاَحَدِكُمْ فِيْ مَنَامِهٖ فَلَا يُحَدِّثْ بِهِ النَّاسَ وَفِيْ رِوَايَةِ اَبِيْ بَكْرٍ اِذَا لُعِبَ بِاَحَدِكُمْ وَ لَمْ يَذْكُرِ الشَّيْطَانَ۔

۵۹۲۷: جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے ایک شخص آیا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس اور کہنے لگا یا رسول اللہ میں نے خواب دیکھا جیسے میرا سر کٹ گیا ہے۔ یہ سن کر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہنسے اور فرمایا ''جب تم میں سے کسی کے ساتھ شیطان کھیل کرے خواب میں تو کسی سے ذکر نہ کرے''۔

۵۹۲۸ : عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ رَجُلًا اَتٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّيْ اَرَى اللَّيْلَةَ فِي الْمَنَامِ ظُلَّةً تَنْطُفُ السَّمْنَ وَ الْعَسَلَ فَاَرَى النَّاسَ يَتَكَفَّفُوْنَ مِنْهَا بِاَيْدِيْهِمْ فَالْمُسْتَكْثِرُ وَالْمُسْتَقِلُّ وَ اَرٰى سَبَبًا وَّ اصِلًا مِّنَ السَّمَآءِ اِلَى الْاَرْضِ فَاَرَاكَ اَخَذْتَ بِهٖ فَعَلَوْتَ ثُمَّ اَخَذَبِهٖ رَجُلٌ مِّنْ بَعْدِكَ فَعَلَا ثُمَّ اَخَذَبِهٖ رَجُلٌ آخَرُ فَعَلَا ثُمَّ اَخَذَبِهٖ رَجُلٌ فَانْقَطَعَ بِهٖ ثُمَّ وُصِلَ لَهٗ فَعَلَا قَالَ اَبُوْبَكْرٍ يَّا رَسُوْلَ اللّٰهِ بِاَبِيْ اَنْتَ وَ اللّٰهِ لَتَدَ عَنِّيْ فَلَا عَبِّرَنَّهَا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَعْبُرْهَا قَالَ اَبُوْبَكْرٍ اَمَّا الظُّلَّةُ فَظُلَّةُ الْاِسْلَامِ وَ اَمَّا الَّذِيْ يَنْطُفُ مِنَ السَّمْنِ وَ الْعَسَلِ فَالْقُرْاٰنُ حَلَاوَتُهٗ وَ لِيْنُهٗ وَ اَمَّا مَا يَتَكَفَّفُ النَّاسُ مِنْ ذٰلِكَ فَالْمُسْتَكْثِرُ مِنَ الْقُرانِ وَالْمُسْتَقِلُّ وَ اَمَّا السَّبَبُ الْوَاصِلُ مِنَ السَّمَآءِ اِلَى الْاَرْضِ فَالْحَقُّ الَّذِيْ اَنْتَ عَلَيْهِ تَاْخُذُبِهٖ فَيُعْلِيْكَ اللّٰهُ بِهٖ ثُمَّ يَاْخُذُبِهٖ رَجُلٌ مِّنْ بَعْدِكَ فَيَعْلُوْا بِهٖ ثُمَّ يَاْخُذبِهٖ رَجُلٌ اٰخَرُ فَيَعْلُوْ بِهٖ ثُمَّ يَا خُذُبِهٖ رَجُلٌ اٰخَرُ فَيَنْقَطِعُ بِهٖ ثُمَّ يُوْصَلُ لَهٗ فَيَعْلُوْا بِهٖ فَاَخْبِرْنِيْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ بِاَبِيْ اَنْتَ وَ اُمِّيْ اَصَبْتُ اَمْ اَخْطَاْتُ

۵۹۲۸: عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے ایک شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آیا اور کہنے لگا یا رسول اللہ میں نے رات کو خواب میں دیکھا ایک ابر کے ٹکڑے سے گھی اور شہد ٹپک رہا ہے لوگ اس کو اپنی لپوں سے لیتے ہیں کوئی زیادہ لیتا ہے کوئی کم اور میں نے دیکھا آسمان سے زمین تک ایک رسّی لٹکی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس کو پکڑ کر اوپر چڑھ گئے پھر اور ایک شخص نے تھاما وہ بھی اوپر چڑھ گیا پھر ایک اور شخص نے تھاما وہ بھی اوپر چڑھ گیا پھر اور ایک شخص نے تھاما وہ بھی چڑھ گیا، پھر اور ایک شخص نے تھاما تو وہ ٹوٹ گئی پھر وہ جڑ گئی اور وہ بھی اوپر چلا گیا۔ یہ سن کر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ! میرا باپ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر قربان ہو، مجھے اس کی تعبیر کہنے دیجئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اچھا کہہ۔ ابوبکر نے کہا وہ ابر کا ٹکڑا تو اسلام ہے اور گھی اور شہد سے قرآن کی حلاوت اور نرمی مراد ہے اور لوگ جو زیادہ اور کم لیتے ہیں وہ بھی بعض کو بہت قرآن یاد ہے اور بعض کو کم اور رسّی جو آسمان سے زمین تک لٹکی وہ دین حق ہے جس پر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں پھر اللہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اسی دین پر اپنے پاس بلالے گا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد ایک اور شخص اس کو تھامے گا (آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا خلیفہ) وہ بھی اسی طرح سے چڑھ جاوے گا پھر ایک شخص اور تھامے گا اور اس کا بھی یہی حال ہوگا پھر ایک شخص تھامے گا تو کچھ خلل پڑے گا لیکن وہ آخر خلل مٹ جاوے گا اور وہ بھی چڑھ جاوے گا اور مجھ سے بیان کیجئے یا رسول اللہ میں نے ٹھیک تعبیر کی یا غلط۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَصَبْتَ بَعْضًا قَالَ فَوَاللّٰهِ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ لَتُحَدِّثَنِّيْ مَا الَّذِيْ اَخْطَاْتُ قَالَ لَا تُقْسِمْ۔

کچھ تو نے ٹھیک کہا کچھ تو نے غلط کہا اور ابو بکر نے عرض کیا یا رسول اللہ اللہ کی قسم آپ بیان کیجئے میں نے کیا غلطی کی، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا غلطی مت کر، قسم مت کھا۔

تشریح ۞ اور غلطی بیان نہیں کی اس لیے کہ اللہ تعالیٰ کا حکم نہ ہوا ہو گا۔ علماء نے کہا کہ ابو بکر نے تعبیر میں غلطی بیان نہیں کی بلکہ ان کی غلطی یہی تھی کہ جلدی کی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو تعبیر نہیں کہنے دی۔ اگر آپ ﷺ فرماتے تو خوب ہوتا اور یہ قول صحیح ہے اس لیے کہ ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو خود آپ ﷺ نے اجازت دی اس صورت میں تعبیر کی غلطی یہ ہو گی کہ گھی اور شہد سے انہوں نے قرآن کی حلاوت اور نرمی مراد کہی حالانکہ شہد سے مراد قرآن ہے اور گھی سے مراد حدیث ہے یا یہ ہو گی کہ تیسرے شخص کی خلافت میں انہوں نے بیان کیا کہ خلل پڑ کر مٹ جاوے گا اس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہی شخص اس خلل کو دور کرے گا حالانکہ ایسا نہیں ہوا بلکہ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ جبراً خلافت سے اتارے گئے اور قتل ہوئے پھر حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ نے اس کو جوڑا۔ اور ابو بکر نے قسم کھائی لیکن حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کو پورا نہ کیا اس سے معلوم ہوا کہ قسم کا پورا کرنا اسی وقت ضرور ہے جب اس میں کوئی مفسدہ نہ ہو اور اس کے بیان کرنے میں کوئی مفسدہ نہ ہو گا وہ یہ کہ حضرت عثمان کے قتل اور فساد کی خبر پہلے سے دے دینا نامناسب تھی۔ (نووی مختصراً)

۵۹۲۹ :عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ جَآءَ رَجُلٌ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُنْصَرَفَهٗ مِنْ اُحُدٍ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّيْ رَاَيْتُ هٰذِهِ اللَّيْلَةَ فِي الْمَنَامِ ظُلَّةً تَنْطُفُ السَّمْنَ وَ الْعَسَلَ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ يُوْنُسَ۔

۵۹۳۰ :ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے، ایک شخص آیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس، جب آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم احد سے لوٹے اور عرض کیا یا رسول اللہ میں نے اس رات کو خواب میں ایک بدلی دیکھی جس سے گھی اور شہد ٹپک رہا تھا اخیر تک۔

۵۹۳۰ :عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَوْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ عَبْدُ الرَّزَّاقِ كَانَ مُعْمَرٌ اَحْيَانًا يَقُوْلُ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ وَّ اَحْيَانًا يَقُوْلُ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَجُلًا اَتٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ اِنِّيْ اَرَى اللَّيْلَةَ۔

۵۹۳۰ :ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

۵۹۳۱ :عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ مِمَّا يَقُوْلُ لِاَصْحَابِهٖ مَنْ رَّاٰى مِنْكُمْ رُؤْيَا فَلْيَقُصَّهَا اَعْبُرْهَا لَهٗ قَالَ فَجَآءَ رَجُلٌ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ رَاَيْتُ ظُلَّةً بِنَحْوِ حَدِيْثِهِمْ۔

۵۹۳۱ :عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنے اصحاب سے فرماتے ''جس شخص نے تم میں سے کوئی خواب دیکھا ہو وہ بیان کرے، میں اس کی تعبیر کروں گا ایک شخص آیا اور کہنے لگا یا رسول اللہ میں نے ایک ابر کا ٹکڑا دیکھا پھر بیان کیا حدیث کو اسی طرح جیسے اوپر گزری۔

۵۹۳۲ :عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَاَيْتُ ذَاتَ لَيْلَةٍ فِيْمَا يَرَى

۵۹۳۲ :انس بن مالکؓ سے روایت ہے رسول اللہؐ نے فرمایا ''میں نے ایک رات کو دیکھا اس حالت میں جس میں سوتا آدمی دیکھتا ہے۔ جیسے ہم عقبہ بن

النَّائِمُ كَانَّا فِي دَارِ عُقْبَةَ بْنِ رَافِعٍ فَاُتِيْنَا بِرُطَبٍ مِّنْ رُطَبِ بْنِ طَابٍ فَاَوَّلْتُ الرِّفْعَةَ لَنَا فِي الدُّنْيَا وَ الْعَاقِبَةَ فِي الْاٰخِرَةِ وَ اَنَّ دِيْنَنَا قَدْ طَابَ۔

رافع کے گھر میں ہیں سو ہمارے آگے تر چھوارے لائے گئے اس قسم کے جس قسم کا ابن طاب نام ہے۔ میں نے اس کی یہ تعبیر کی کہ ہمارا درجہ دنیا میں بلند ہوگا اور آخرت میں نیک انجام ہوگا اور البتہ ہمارا دین بہتر اور عمدہ ہے''۔

تشریح ۞ آپ ﷺ نے یہ تعبیر لفظوں سے نکالی بلندی یعنی رفعت رافع سے اور عاقبت کی بہتری عقبہ سے اور عمدگی طالب سے معلوم ہوا ہے کہ تعبیر کا یہی ایک طریقہ ہے کہ صرف لفظوں سے بطور فال کے مطلب سمجھے۔

۵۹۳۳ :عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اَرٰنِيْ فِي الْمَنَامِ اَتَسَوَّكُ بِسِوَاكٍ فَجَذَبَنِيْ رَجُلَانِ اَحَدُهُمَا اَكْبَرُ مِنَ الْاٰخِرِ فَنَاوَلْتُ السِّوَاكَ الْاَصْغَرَ مِنْهُمَا فَقِيْلَ لِيْ كَبِّرْ فَدَفَعْتُهُ اِلَى الْاَكْبَرِ۔

۵۹۳۳: عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''مجھے خواب میں ایسا معلوم ہوا میں مسواک کر رہا ہوں اس وقت دو شخصوں نے مجھ کو کھینچا (یعنی ہر ایک نے مسواک مانگی) ایک ان میں بڑا تھا تو میں نے چھوٹے کو مسواک دی مجھ سے کہا گیا بڑے کو دے میں نے بڑے کو دے دی''۔

۵۹۳۴ :عَنْ اَبِيْ مُوْسٰى رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ رَاَيْتُ فِي الْمَنَامِ اَنِّيْ اُهَاجِرُ مِنْ مَّكَّةَ اِلٰى اَرْضٍ بِهَا نَخْلٌ فَذَهَبَ وَ هَلِيْ اِلٰى اَنَّهَا الْيَمَامَةُ اَوْ هَجَرُ فَاِذَا هِيَ الْمَدِيْنَةُ يَثْرِبُ وَ رَاَيْتُ فِيْ رُؤْيَايَ هٰذِهِ اَنِّيْ هَزَزْتُ سَيْفًا فَانْقَطَعَ صَدْرُهُ فَاِذَا هُوَ مَا اُصِيْبُ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ يَوْمَ اُحُدٍ ثُمَّ هَزَزْتُهُ اُخْرٰى فَعَادَ اَحْسَنَ مَا كَانَ فَاِذَا هُوَ مَا جَآءَ اللّٰهُ بِهٖ مِنَ الْفَتْحِ وَ اِجْتِمَاعِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَ رَاَيْتُ فِيْهَا اَيْضًا بَقَرًا وَّ اللّٰهُ خَيْرٌ فَاِذَاهُمُ النَّفَرُ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ يَوْمَ اُحُدٍ وَّ اِذَا الْخَيْرُ مَاجَآءَ اللّٰهُ بِهٖ مِنَ الْخَيْرِ بَعْدُ وَ ثَوَابُ الصِّدْقِ الَّذِيْ اٰتَانَا اللّٰهُ بَعْدُ يَوْمَ بَدْرٍ۔

۵۹۳۴: ابوموسیٰؓ سے روایت ہے، حضرت رسول اللہؐ نے فرمایا ''میں نے خواب دیکھا کہ میں ہجرت کرتا ہوں مکہ سے اس زمین کی طرف جہاں کھجور کے درخت ہیں تو میرا گمان یمامہ اور ہجر کے طرف گیا لیکن وہ مدینہ نکلا جس کا نام یثرب بھی ہے اور میں نے اپنے اسی خواب میں دیکھا کہ میں نے تلوار کو ہلایا تو وہ اوپر سے ٹوٹ گئی تو اس کی تعبیر مسلمانوں کی شہادت نکلی احد کے دن پھر میں نے تلوار کو دوسری بار ہلایا تو ویسی ہی ثابت ہوگئی، آگے سے اچھی، اس کی تعبیر یہ نکلی کہ اللہ تعالیٰ نے فتح نصیب کی اور مسلمانوں کی جماعت قائم ہوئی (یعنی جنگ احد کے بعد خیبر اور مکہ فتح ہوا اور اسلام کے لشکر نے زور پکڑا) اور میں نے اسی خواب میں گائیں دیکھیں (جو کاٹی جاتی تھیں) اور اللہ تعالیٰ بہتر ہے (یعنی یہ جملہ کسی کی زبان سے سنا اللہ خیر) وہ لوگ مسلمانوں کے جو احد کے دن کام آئے اور خیر سے مراد وہ تھی جو اللہ تعالیٰ نے بھیجی، اس کے بعد اور ثواب سچائی کا جو اللہ نے، ہم کو عنایت کیا بعد کو بدر کے دن''۔

تشریح ۞ یمامہ اور ہجر عرب میں دو ملک ہیں وہاں کھجور کے درخت بہت ہیں۔ حدیث سے معلوم ہوا کہ پیغمبروں کے خواب سچ ہوتے ہیں لیکن تعبیر میں کبھی چوک پڑ جاتی ہے ہجرت کا مقام اصل حقیقت میں مدینہ تھا لیکن آپ ﷺ کا خیال اور طرف گیا اسی طرح اولیاء اللہ کے بھی خواب اور کشف سچ ہوتے ہیں لیکن اس کے مطلب اور تعین میں غلطی ہو جاتی ہے پر اولیا کے خواب یا کشف دلیل شرعی نہیں اور نہ ان پر عمل کرنا ضرور ہے بلکہ عمل کتاب اور سنت پر لازم ہے۔

۵۹۳۵ :عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا

۵۹۳۵: عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے مسیلمہ کذاب

قَالَ قَدِمَ مُسَيْلَمَةُ الْكَذَّابُ عَلٰى عَهْدِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمَدِيْنَةَ فَجَعَلَ يَقُوْلُ اِنْ جَعَلَ لِيْ مُحَمَّدٌ الْاَمْرَمِنْ بَعْدِهٖ تَبِعْتُهٗ فَقَدِ مَهَا فِيْ بَشَرٍ كَثِيْرًا مِّنْ قَوْمِهٖ فَاَقْبَلَ اِلَيْهِ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَمَعَهٗ ثَابِتُ بْنُ قَيْسِ بْنِ شَمَّاسٍ وَ فِيْ يَدِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قِطْعَةُ جَرِيْدَةٍ حَتّٰى وَقَفَ عَلٰى مُسَيْلَمَةَ فِيْ اَصْحَابِهٖ قَالَ لَوْ سَاَلْتَنِيْ هٰذِهِ الْقِطْعَةَ مَا اَعْطَيْتُكَهَا وَ لَنْ اَتَعَدّٰى اَمْرَ اللّٰهِ فِيْكَ وَلَئِنْ اَدْبَرْتَ لَيَعْقِرَنَّكَ اللّٰهُ وَ اِنِّيْ لَاَ رَاكَ الَّذِيْ اُرِيْتُ فِيْكَ مَا اُرِيْتُ وَ هٰذَا ثَابِتٌ يُجِيْبُكَ عَنِّيْ ثُمَّ انْصَرَفَ عَنْهُ فَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ فَسَاَلْتُ عَنْ قَوْلِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّكَ اَرَى الَّذِيْ اُرِيْتُ فِيْكَ مَا اُرِيْتُ فَاَخْبَرَنِيْ اَبُوْهُرَيْرَةَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ بَيْنَا اَنَا نَائِمٌ رَاَيْتُ فِيْ يَدَيَّ سِوَارَيْنِ مِنْ ذَهَبٍ فَاَهَمَّنِيْ شَاْنُهُمَا فَاُوْحِيَ اِلَيَّ فِي الْمَنَامِ اَنِ انْفُخْهُمَا فَنَفَخْتُهُمَا فَطَارَا فَاَوَّلْتُهُمَا كَذَّابَيْنِ يَخْرُجَانِ مِنْ بَعْدِيْ فَكَانَ اَحَدُهُمَا الْعَنْسِيَّ صَاحِبَ صَنْعَآءَ وَ الْاٰخَرُ مُسَيْلِمَةَ صَاحِبَ الْيَمَامَةِ۔

(جو نبوت کا جھوٹا دعویٰ کرتا تھا اور اسی وجہ سے اس کا لقب کذاب ہوا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات کے بعد مع اپنے تابعین کے مارا گیا) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زمانے میں مدینہ منورہ آیا اور کہنے لگا اگر محمد ﷺ اپنے بعد اپنی خلافت مجھ کو دیں تو میں ان کی پیروی کرتا ہوں۔ مسیلمہ اپنے ساتھ بہت سے اپنی قوم کے لوگ لے کر آیا تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس کے پاس تشریف لائے اور آپ ﷺ کے ساتھ ثابت بن قیس بن شماس تھے اور آپ ﷺ کے ہاتھ میں ایک لکڑی کا ٹکڑا تھا۔ آپ ﷺ مسیلمہ کے لوگوں کے پاس ٹھہرے اور فرمایا اے مسیلمہ! اگر تو مجھ سے یہ لکڑی کا ٹکڑا مانگے تو تجھ کو نہ دوں اور میں اللہ کے حکم کے خلاف تیرے باب میں کرنے والا نہیں اور اگر تو میرا کہنا نہ مانے گا تو اللہ تجھ کو قتل کرے گا (یہ فرمانا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا صحیح ہوگا) اور یقیناً میں تجھے وہی جانتا ہوں جو مجھ کو خواب میں دکھلایا گیا اور یہ ثابت تجھے میری طرف سے جواب دے گا پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وہاں سے چلے گئے ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے کہا میں نے لوگوں سے پوچھا یہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کیا فرمایا ''یہ تو وہی ہے جو خواب میں مجھے دکھلایا گیا'' ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مجھ سے بیان کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''میں سو رہا تھا میں نے اپنے ہاتھ سے سونے کے دو کنگن دیکھے، وہ مجھ کو برے معلوم ہوئے، خواب میں ہی مجھ کو حکم ہوا ان کو پھونک مار، میں نے پھونکا، وہ دونوں اڑ گئے، میں نے ان کی تعبیر یہ کہی کہ وہ دونوں جھوٹے ہیں جو میرے بعد نکلیں گے ایک ان میں کا عنسی صنعا والا اور دوسرا یمامہ والا''۔

تشریح ۞ صنعاء یمن میں ایک شہر ہے وہاں حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے وقت مبارک میں ایک شخص پیدا ہوا تھا یعنی ابوالاسود عنسی جو پیغمبری کا دعویٰ کرتا تھا اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی پیغمبری کا منکر نہ تھا سو حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے فیروز دیلمی کے ہاتھ سے مارا گیا اور یمامہ عرب میں ایک ملک ہے وہاں مسیلمہ کذاب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شراکت کا دعویٰ کرتا تھا اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بھی دعوت کا منکر نہ تھا، لیکن وہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خلافت میں وحشی کے ہاتھ سے مارا گیا حضرت کو خواب میں اللہ تعالیٰ نے فتح اسلام دکھا دی، صرف ان دو مردود سے دعویٰ نبوت ہوا تھا سو اللہ تعالیٰ نے ان کو بھی برباد کیا معلوم ہوا کہ اگر مرد ہاتھ میں کنگن دیکھے تو خواب میں اس کی تعبیر تنگ دستی اور تشویش ہے۔ اہل تعبیر نے لکھا ہے کہ عورتوں کا زیور اگر مرد خواب میں پہنے ہوئے دیکھے تو بد ہے مگر ہنسلی گلے میں دیکھنا دلیل ہے عمدہ خدمت ملنے کی اور پاؤں میں گجرے دیکھنا قید ہونے کی دلیل ہے (تحفۃ الاخبار)

٥٩٣٦ :عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ قَالَ هٰذَا مَا حَدَّثَنَا اَبُوْهُرَيْرَةَ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَذَكَرَ اَحَادِيْثَ مِنْهَا وَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بَيْنَا اَنَا نَائِمٌ اُتِيْتُ خَزَائِنَ الْاَرْضِ فَوُضِعَ فِيْ يَدَيَّ اُسْوَارَيْنِ مِنْ ذَهَبٍ فَكَبُرَ عَلَيَّ وَ اَهَمَّانِيْ فَاُوْحِيَ اِلَيَّ اَنِ انْفُخْهُمَا فَنَفَخْتُهُمَا فَذَهَبَا فَاَوَّلْتُهُمَا الْكَذَّابَيْنِ الَّذِيْنِ اَنَا بَيْنَهُمَا صَاحِبَ صَنْعَآءَ وَ صَاحِبَ الْيَمَامَةِ۔

۵۹۳۶: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''میں سو رہا تھا کہ میرے پاس زمین کے خزانے لائے گئے اور میرے ہاتھ میں دو کنگن سونے کے ڈالے گئے وہ مجھے بھاری لگے اور رنج ہوا تب اللہ تعالیٰ نے مجھ کو حکم بھیجا ان کو پھونکنے کا۔ میں نے پھونکا وہ دونوں چلے گئے، اس کی تعبیر میں نے یہ سمجھی یہ دونوں جھوٹے جن کے بیچ میں ہوں ایک تو صنعا کا رہنے والا ہے دوسرا یمامہ کا''۔

٥٩٣٧ :عَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا صَلَّى الصُّبْحَ اَقْبَلَ عَلَيْهِمْ بِوَجْهِهٖ فَقَالَ هَلْ رَّاٰى اَحَدٌ مِّنْكُمُ الْبَارِحَةَ رُؤْيَا۔

۵۹۳۷: سمرہ بن جندب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب صبح کی نماز پڑھتے تو لوگوں کی طرف متوجہ ہوتے اور فرماتے ''تم میں سے کسی نے گذشتہ رات کو کوئی خواب دیکھا ہے''۔

# صحیح مسلم شریف مترجم

مع

## شرح نووی مختصر مترجم

ششم

۷۴۲۲ احادیث صحیحہ پر مشتمل عظیم المرتبہ مجموعۂ انتخاب
جس میں شامل ہر ایک حدیث کو حجۃ الاسلام امام الاحادیث مسلم رحمۃ اللہ علیہ نے
معیار صحیح کی شرائط پر اچھی طرح جانچنے اور پرکھنے کے بعد منتخب فرمایا


مترجم

علامہ وحید الزمان رحمۃ اللہ علیہ



اسلامی کتب خانہ

فضل الٰہی مارکیٹ ۰ چوک اردو بازار ۰ لاہور

نام کتاب ——— صحیح مسلم شریف
مع
شرح نووی مع مترجم

مترجم ——— علامہ وحید الزمان

ناشر ——— اسلامی کتب خانہ

طابع ——— ممتاز احمد

پرنٹر ——— رضا پرنٹرز


## نوٹ

قارئین سے درخواست ہے کہ ہماری تمام تر کوشش (اچھی پروف ریڈنگ، معیاری پرنٹنگ) کے باوجود اس بات کا امکان ہے کہ کہیں کوئی لفظی غلطی یا کوئی اور خامی رہ گئی ہو تو ہمیں مطلع فرمائیں تاکہ آئندہ اشاعت میں اس غلطی یا خامی کو دور کیا جائے۔ شکریہ!

(ادارہ)

# فہرست

## جلد: ﴿٦﴾

# كِتَابُ الْفَضَائِل

## فضیلتوں کے مسائل

### بَابُ : فَضْلِ نَسَبِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ تَسْلِيْمِ الْحَجَرِ عَلَيْهِ قَبْلَ النُّبُوَّةِ

### باب: محمد رسول اللہ ﷺ کے نسب کی بزرگی اور پتھر کا آپ ﷺ کو سلام کرنا

٥٩٣٨:عَنْ وَاثِلَةَ بْنِ الْاَسْقَعِ يَقُوْلُ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰى كِنَانَةَ مِنْ وُّلْدِ اِسْمٰعِيْلَ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ وَاصْطَفٰى قُرَيْشًا مِّنْ كِنَانَةَ وَاصْطَفٰى مِنْ قُرَيْشٍ بَنِيْ هَاشِمٍ وَّاصْطَفَانِيْ مِنْ بَنِيْ هَاشِمٍ۔

۵۹۳۸: واثلہ بن اسقع رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے میں نے سنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے آپ فرماتے تھے ''اللہ جل جلالہ نے اسماعیل علیہ السلام کی اولاد میں سے کنانہ کو چنا اور قریش کو کنانہ میں سے اور بنی ہاشم کو قریش میں سے اور مجھ کو بنی ہاشم میں سے''۔

تشریح ۞ نووی نے کہا اس حدیث سے یہ نکلا کہ اور عرب قریش کے کفو نہیں ہو سکتے، اسی طرح ہاشمی کے کفو وہ قریشی نہیں ہو سکتے جو ہاشمی نہیں ہیں۔ البتہ مطلب کی اولاد بنی ہاشم کی کفو ہے کیونکہ وہ دونوں ایک ہیں جیسے دوسری حدیث میں آیا ہے۔

٥٩٣٩:عَنْ جَابِرِ ابْنِ سَمُرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنِّيْ لَاَعْرِفُ حَجَرًا بِمَكَّةَ كَانَ يُسَلِّمُ عَلَيَّ قَبْلَ اَنْ اُبْعَثَ اِنِّيْ لَاَعْرِفُهُ الْاٰنَ۔

۵۹۳۹: جابر بن سمرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا میں پہچانتا ہوں اس پتھر کو جو مکہ میں ہے وہ مجھے سلام کیا کرتا تھا نبوت سے پہلے میں اس کو اب بھی پہچانتا ہوں۔

### بَابُ: تَفْضِيْلِ نَبِيِّنَا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى جَمِيْعِ الْخَلَآئِقِ

### باب: تمام مخلوقات سے آپ ﷺ کا درجہ زیادہ ہونا

٥٩٤٠:عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَا سَيِّدُ وُلْدِ اٰدَمَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَاَوَّلُ مَنْ يَّنْشَقُّ عَنْهُ الْقَبْرُ وَاَوَّلُ شَافِعٍ وَّ اَوَّلُ مُشَفَّعٍ۔

۵۹۴۰: ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''میں آدم کی اولاد کا سردار ہوں گا قیامت کے دن، اور سب سے پہلی میری قبر پھٹے گی اور سب سے پہلے میں شفاعت کروں گا اور سب سے پہلے میری شفاعت قبول ہوگی''۔

تشریح ⊛ اگر چہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دنیا میں بھی تمام اولاد آدم کے سردار ہیں، مگر دنیا میں کافر اور منافق آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سرداری سے منکر ہیں آخرت میں کوئی منکر نہ ہوگا اور سرداری آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بخوبی کھل جائے گی، اور یہ کلمہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فخر کی راہ سے نہیں فرمایا، جیسے دوسری روایت میں تصریح ہے بلکہ حکم الٰہی سے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا وَ اَمَّا بِنِعۡمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثۡ دوسری امت کی تعلیم اور اعتقاد کیلئے۔

اور اس حدیث سے یہ نکلا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تمام مخلوقات سے افضل ہیں، کیونکہ اہل سنت کے نزدیک آدمی ملائکہ سے افضل ہیں، اور دوسری حدیث میں جو آیا ہے ''پیغمبروں میں ایک کو دوسرے پر بزرگی نہ دو'' اس کا جواب یہ ہے کہ شاید یہ حدیث اس کے پہلے کی ہے، بعد اس کے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو معلوم ہوا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سب سے افضل ہیں دوسرے یہ کہ وہ ادب اور تواضع پر محمول ہے، تیسرے یہ کہ مراد اس سے یہ ہے کہ اس طرح پر ایک کی بزرگی بیان کرے کہ دوسرے کی توہین نہ نکلے، چوتھے یہ کہ اس تفصیل سے ممانعت ہے جس سے جھگڑا اور فتنہ پیدا ہو، پانچویں یہ کہ نفس نبوت میں کوئی تفصیل نہیں ہے، بلکہ اور خصائل کی وجہ سے ہے۔ (نوویؒ)

## بَابٌ: فِيْ مُعْجِزَاتِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

## باب: رسول اللہ ﷺ کے معجزوں کا بیان

۵۹۴۱: عَنْ اَنَسٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دَعَا بِمَآءٍ فَاُتِيَ بِقَدَحٍ رَحْرَاحٍ فَجَعَلَ الْقَوْمُ يَتَوَضَّئُوْنَ فَحَزَرْتُ مَا بَيْنَ السِّتِّيْنَ اِلَى الثَّمَانِيْنَ قَالَ فَجَعَلْتُ اَنْظُرُ اِلَى الْمَآءِ يَنْبُعُ مِنْ بَيْنِ اَصَابِعِه۔

۵۹۴۱: انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پانی مانگا تو ایک ٹب لایا گیا پھیلا ہوا، لوگ اس میں سے وضو کرنے لگے میں نے اندازہ کیا تو ساٹھ سے اسی آدمی تک نے وضو کیا ہوگا، میں پانی کو دیکھ رہا تھا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی انگلیوں میں سے پھوٹ رہا تھا۔

۵۹۴۲: عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّهٗ قَالَ رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَحَانَتْ صَلٰوةُ الْعَصْرِ فَالْتَمَسَ النَّاسُ الْوَضُوْءَ فَلَمْ يَجِدُوْهُ فَاُتِيَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِوَضُوْءٍ فَوَضَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ ذٰلِكَ الْاِنَآءِ يَدَهٗ وَاَمَرَ النَّاسَ اَنْ يَتَوَضَّئُوْا مِنْهُ قَالَ فَرَاَيْتُ الْمَآءَ يَنْبُعُ مِنْ تَحْتِ اَصَابِعِه فَتَوَضَّاَ النَّاسُ حَتّٰى تَوَضَّئُوْا مِنْ عِنْدِ اٰخِرِهِمْ۔

۵۹۴۲: انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ بن مالک سے روایت ہے میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اس حال میں دیکھا کہ عصر کی نماز کا وقت آ گیا تھا اور لوگوں نے وضو کا پانی ڈھونڈا پانی نہ ملا، پھر تھوڑا سا وضو کا پانی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے لایا گیا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس برتن میں اپنا ہاتھ رکھ دیا، اور لوگوں کو حکم دیا اس میں وضو کرنے کا، انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا میں نے دیکھا پانی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی انگلیوں میں سے پھوٹ رہا تھا، پھر سب لوگوں نے وضو کیا یہاں تک کہ اخیر والے نے بھی۔

۵۹۴۳: عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَصْحَابُهٗ بِالزَّوْرَآءِ قَالَ وَالزَّوْرَآءُ بِالْمَدِيْنَةِ عِنْدَ السُّوْقِ وَالْمَسْجِدِ فِيْمَا ثَمَّهْ دَعَا بِقَدَحٍ فِيْهِ مَآءٌ فَوَضَعَ كَفَّهٗ فِيْهِ فَجَعَلَ يَنْبُعُ مِنْ بَيْنِ اَصَابِعِه فَتَوَضَّاَ جَمِيْعُ اَصْحَابِه قَالَ قُلْتُ

۵۹۴۳: انس بن مالکؓ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپ ﷺ کے اصحاب زوراء میں تھے، اور زوراء ایک مقام ہے مدینہ میں بازار اور مسجد کے قریب آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک پیالہ پانی کا منگوایا اور اپنی ہتھیلی اس میں رکھ دی تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی انگلیوں میں سے پانی پھوٹنے لگا، اور تمام اصحاب نے وضو کر لیا قتادہ نے کہا میں نے

كَمْ كَانُوْا يَآ اَبَاحَمْزَةَ قَالَ كَانُوْا زُهَآءَ الثَّلَاثِ مِائَةٍ۔

انسؓ سے کہا اے ابوحمزہؓ کتنے آدمی اس وقت ہوں گے، انسؓ نے کہا قریب تین سو آدمیوں کے تھے۔ (شاید یہ دوسرے وقت کا ذکر ہے)

٥٩٤٤:عَنْ اَنَسٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ بِالزَّوْرَآءِ فَأُتِيَ بِاِنَآءِ مَآءٍ لَّا يَغْمُرُ اَصَابِعَهٗ اَوْقَدْرَمَا يُوَارِيْ اَصَابِعَهٗ ثُمَّ ذَكَرَ نَحْوَحَدِيْثِ هِشَامٍ۔

۵۹۴۴: انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم زوراء میں تھے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس ایک برتن لایا گیا اس میں اتنا پانی تھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی انگلیاں نہیں ڈوبتی تھیں یا انگلیاں نہیں چھپتی تھیں، پھر بیان کیا حدیث کو اسی طرح جیسے اوپر گزری۔

٥٩٤٥:عَنْ جَابِرٍ اَنَّ اُمَّ مَالِكٍ كَانَتْ تُهْدِيْ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ عُكَّةٍ لَّهَا سَمْنًا فَيَاْتِيْهَا بَنُوْهَا فَيَسْأَ لُوْنَ الْاُدْمَ وَلَيْسَ عِنْدَهُمْ شَيْءٌ فَتَعْمِدُ اِلَى الَّذِيْ كَانَتْ تُهْدِي فِيْهِ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَتَجِدُ فِيْهِ سَمْنًا فَمَازَالَ يُقِيْمُ لَهَا اُدْمَ بَيْتِهَا حَتّٰى عَصَرَتْهُ فَاَتَتِ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ عَصَرْتِهَا فَقَالَتْ نَعَمْ قَالَ لَوْ تَرَكْتِهَا مَازَالَ قَآئِمًا۔

۵۹۴۵: جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے ام مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ایک کپی میں گھی بھیجا کرتی تھی تحفہ کے طور پر پھر اس کے بیٹے آتے اور اس سے سالن مانگتے اور گھر میں کچھ نہ ہوتا تو ام مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہا اس کپی کے پاس جاتی اس میں گھی ہوتا اسی طرح ہمیشہ اس کے گھر کا سالن قائم رہتا۔ ایک بار ام مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے (حرص کر کے) اس کپی کو نچوڑ لیا، پھر وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آئی۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ”اگر تو اس کو یوں ہی رہنے دیتی (اور ضرورت کے وقت لیتی جاتی) تو وہ ہمیشہ قائم رہتا“۔

٥٩٤٦:عَنْ جَابِرٍ اَنَّ رَجُلًا اَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَسْتَطْعِمُهٗ فَاَطْعَمَهٗ شَطْرَ وَسْقِ شَعِيْرٍ فَمَا زَالَ الرَّجُلُ يَاْ كُلُ مِنْهُ وَامْرَاَتُهٗ وَضَيْفُهُمَا حَتّٰى كَالَهٗ فَاَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لَوْلَمْ تَكِلْهُ لَاَ كَلْتُمْ مِنْهُ وَلَقَامَ لَكُمْ۔

۵۹۴۶: جابرؓ سے روایت ہے ایک شخص آیا رسول اللہ ﷺ سے کھانا مانگتا تھا، آپؐ نے اس کو آدھا وسق جو دیئے، (ایک وسق ساٹھ صاع کا ہوتا ہے) پھر وہ شخص اور اس کی بی بی اور مہمان ہمیشہ اس میں سے کھاتے رہے۔ یہاں تک کہ اس شخص نے ماپا اس کو پھر وہ رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا۔ آپؐ نے فرمایا ”اگر تم اس کو نہ ماپتے تو ہمیشہ اس میں سے کھاتے، اور وہ ایسا ہی رہتا“ (کیوں کہ ماپنے سے اللہ کا بھروسہ جاتا رہا اور بے صبری نمود ہوئی پھر برکت کہاں رہے گی)۔

٥٩٤٧:عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ اَخْبَرَهٗ قَالَ خَرَجْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَامَ غَزْوَةِ تَبُوْكَ فَكَانَ يَجْمَعُ الصَّلٰوةَ فَصَلَّى الظُّهْرَ وَالْعَصْرَ جَمِيْعًا وَالْمَغْرِبَ وَالْعِشَآءَ جَمِيْعًا حَتّٰى اِذَا كَانَ يَوْمًا اَخَّرَ الصَّلٰوةَ ثُمَّ خَرَجَ فَصَلَّى الظُّهْرَ وَالْعَصْرَ جَمِيْعًا ثُمَّ دَخَلَ ثُمَّ خَرَجَ بَعْدَ ذٰلِكَ فَصَلَّى الْمَغْرِبَ وَالْعِشَآءَ جَمِيْعًا ثُمَّ قَالَ

۵۹۴۷: معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ نکلے جس سال تبوک کی لڑائی ہوئی۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس سفر میں جمع کرتے دو نمازوں کو تو ظہر اور عصر ملا کر پڑھی، اور مغرب اور عشاء ملا کر پڑھی، ایک دن آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نماز میں دیر کی، پھر نکلے اور ظہر اور عصر ملا کر پڑھی پھر اندر چلے گئے، پھر نکلے اس کے بعد مغرب اور عشاء ملا کر پڑھی، بعد اس کے فرمایا تم کل اللہ چاہے تبوک کے چشمے پر پہنچو گے، اور نہیں پہنچو گے جب تک دن نہ نکلے اور

اِنَّكُمْ سَتَاْتُوْنَ غَدًا اِنْ شَآءَ اللّٰهُ عَيْنَ تَبُوْكَ وَاِنَّكُمْ لَنْ تَاْتُوْهَا حَتّٰى يَضْحَى النَّهَارُ فَمَنْ جَآءَ هَا مِنْكُمْ فَلَا يَمَسَّ مِنْ مَّآئِهَا شَيْئًا حَتّٰى اٰتِيَ فَجِئْنَا هَا قَدْ سَبَقَنَآ اِلَيْهَا رَجُلَانِ وَالْعَيْنُ مِثْلُ الشِّرَاكِ تَبِضُّ بِشَيْءٍ مِنْ مَّآءٍ قَالَ فَسَاَ لَهُمَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هَلْ مَسَسْتُمَا مِنْ مَّآئِهَا شَيْئًا قَالَا نَعَمْ فَسَبَّهُمَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَالَ لَهُمَا مَاشَآءَ اللّٰهُ اَنْ يَّقُوْلَ قَالَ ثُمَّ غَرَفُوْا بِاَيْدِيْهِمْ مِنَ الْعَيْنِ قَلِيْلًا قَلِيْلًا حَتّٰى اجْتَمَعَ فِيْ شَيْءٍ قَالَ وَغَسَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْهِ يَدَيْهِ وَوَجْهَهٗ ثُمَّ اَعَادَهٗ فِيْهَا فَجَرَتِ الْعَيْنُ بِمَآءٍ مُّنْهَمِرٍ اَوْ قَالَ غَزِيْرٍ شَكَّ اَبُوْ عَلِيٍّ اَيُّهُمَا قَالَ حَتَّى اسْتَقَى النَّاسُ ثُمَّ قَالَ يُوْشِكُ يَا مُعَاذُ اِنْ طَالَتْ بِكَ حَيَاةٌ اَنْ تَرٰى مَآءً هٰهُنَا قَدْ مُلِئَ جِنَانًا۔

جو کوئی جائے تم میں سے اس چشمہ کے پاس تو اس کے پانی کو ہاتھ نہ لگائے جب تک میں نہ آؤں، معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا پھر ہم اس چشمے پر پہنچے، ہم سے پہلے وہاں دو آدمی پہنچ گئے تھے، اور چشمہ کے پانی کا یہ حال تھا کہ جوتی کے تسمہ کے برابر پانی ہوگا۔ وہ بھی آہستہ آہستہ بہہ رہا تھا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان دونوں آدمیوں سے پوچھا تم نے اس کے پانی میں ہاتھ لگایا۔ انہوں نے کہا ہاں۔ آپ ﷺ نے ان کو برا کہا (اس لئے کہ انہوں نے حکم کے خلاف کیا) اور جو اللہ تعالیٰ کو منظور تھا وہ آپ ﷺ نے ان کو سنایا، پھر لوگوں نے چلوؤں سے تھوڑا تھوڑا پانی ایک برتن میں جمع کیا، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے دونوں ہاتھ اور منہ اس میں دھوئے، پھر وہ پانی اس چشمہ میں ڈال دیا، وہ چشمہ جوش مار کر بہنے لگا، پھر لوگوں نے پانی پلانا شروع کیا (آدمیوں اور جانوروں کو) بعد اس کے آپ ﷺ نے فرمایا اے معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اگر تیری زندگی رہی تو تو دیکھے گا اس کا پانی باغوں کو بھر دے گا، (یہ بھی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ایک بڑا معجزہ تھا، اس لشکر میں تیس ہزار آدمی تھے، اور ایک روایت میں ہے کہ ستر ہزار آدمی تھے۔)

۵۹۴۸: عَنْ اَبِيْ حُمَيْدٍ قَالَ خَرَجْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ غَزْوَةَ تَبُوْكَ فَاَتَيْنَا وَادِيَ الْقُرٰى عَلٰى حَدِيْقَةٍ لِامْرَاَةٍ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اخْرُصُوْهَا فَخَرَصْنَا هَا وَخَرَصَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَشَرَةَ اَوْسُقٍ وَّقَالَ اَحْصِيْهَا حَتّٰى نَرْجِعَ اِلَيْكِ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ فَانْطَلَقْنَا حَتّٰى قَدِمْنَا تَبُوْكَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَتَهُبُّ عَلَيْكُمُ اللَّيْلَةَ رِيْحٌ شَدِيْدَةٌ فَلَايَقُمْ فِيْهَا اَحَدٌ مِنْكُمْ فَمَنْ كَانَ لَهٗ بَعِيْرٌ فَلْيَشُدَّ عِقَالَهٗ فَهَبَّتْ رِيْحٌ شَدِيْدَةٌ فَقَامَ رَجُلٌ فَحَمَلَتْهُ الرِّيْحُ حَتّٰى اَلْقَتْهُ بِجَبَلَيْ طَيْءٍ وَجَآءَ رَسُوْلُ ابْنِ الْعُلْمَاءِ صَاحِبِ

۵۹۴۸: ابو حمید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نکلے جب تبوک کی جنگ تھی تو وادی القریٰ (ایک مقام ہے مدینہ سے تین میل کے فاصلہ پر شام کے راستہ میں) میں ایک باغ پر پہنچے، جو ایک عورت کا تھا، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''اندازہ کرو اس باغ میں کتنا میوہ ہے'' ہم نے اندازہ کیا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اندازے میں وہ دس وسق معلوم ہوا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس عورت سے کہا تو یہ گنتی یاد رکھنا جب تک ہم لوٹ کر آئیں، اگر اللہ چاہے پھر ہم لوگ آگے چلے، یہاں تک کہ تبوک میں پہنچے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا آج کی رات زور کی آندھی چلے گی تو کوئی کھڑا نہ ہو اور جس کے پاس اونٹ ہو وہ اس کو مضبوط باندھ دے۔ پھر ایسا ہی ہوا زور کی آندھی چلی، ایک شخص کھڑا ہوا اس کو ہوا اڑا لے گئی اور طے کے دو پہاڑوں میں ڈال دیا، اس کے بعد علماء کے بیٹے کا

اَيْلَةَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِكِتَابٍ وَّاَهْدٰى لَهٗ بَغْلَةً بَيْضَآءَ فَكَتَبَ اِلَيْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَهْدٰى لَهٗ بُرْدًا ثُمَّ اَقْبَلْنَا حَتّٰى قَدِمْنَا وَادِيَ الْقُرٰى فَسَأَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمَرْأَةَ عَنْ حَدِيْقَتِهَا كَمْ بَلَغَ ثَمَرُهَا فَقَالَتْ عَشَرَةَ اَوْسُقٍ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنِّىْ مُسْرِعٌ فَمَنْ شَآءَ مِنْكُمْ فَلْيُسْرِعْ مَعِيَ وَمَنْ شَآءَ فَلْيَمْكُثْ فَخَرَجْنَا حَتّٰى اَشْرَفْنَا عَلَى الْمَدِيْنَةِ فَقَالَ هٰذِهٖ طَابَةُ وَهٰذَآ اُحُدٌ وَّهُوَ جَبَلٌ يُّحِبُّنَا وَنُحِبُّهٗ ثُمَّ قَالَ اِنَّ خَيْرَ دُوْرِ الْاَنْصَارِ دَارُبَنِى النَّجَّارِ ثُمَّ دَارُبَنِىْ عَبْدِ الْاَشْهَلِ ثُمَّ دَارُبَنِى الْحَارِثِ بْنِ الْخَزْرَجِ ثُمَّ دَارُبَنِىْ سَاعِدَةَ وَفِىْ كُلِّ دُوْرِ الْاَنْصَارِ خَيْرٌ فَلَحِقَنَا سَعْدُ بْنُ عُبَادَةَ فَقَالَ اَبُوْ اُسَيْدٍ اَلَمْ تَرَاَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَيَّرَ دُوْرَ الْاَنْصَارِ فَجَعَلَنَا اٰخِرًا فَاَدْرَكَ سَعْدٌ رَّسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ خَيَّرْتَ دُوْرَ الْاَنْصَارِ فَجَعَلْتَنَا اٰخِرًا فَقَالَ اَوَلَيْسَ بِحَسْبِكُمْ اَنْ تَكُوْنُوْا مِنَ الْخِيَارِ۔

ایچی جو ایلہ کا حاکم تھا آیا ایک کتاب لے کر اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیلئے ایک سفید خچر تحفہ لایا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کو جواب لکھا اور ایک چادر تحفہ بھیجی۔ پھر ہم لوٹے یہاں تک کہ وادی القریٰ میں پہنچے، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس عورت سے باغ کے میوے کا حال پوچھا، کتنا میوہ نکلا، اس نے کہا پورا دس وسق نکلا، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا میں جلدی جاؤں گا تم میں سے جس کا جی چاہے وہ میرے ساتھ جلدی چلے، اور جس کا جی چاہے ٹھہر جائے۔ ہم نکلے یہاں تک مدینہ دکھائی دینے لگا، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا "یہ طابہ ہے" (طابہ مدینہ منورہ کا نام ہے) اور یہ احد پہاڑ ہے جو ہم کو چاہتا ہے اور ہم اس کو چاہتے ہیں، پھر فرمایا "انصار کے سب گھروں میں بنی بخار کے گھر بہتر ہیں، (کیوں کہ وہ سب سے پہلے مسلمان ہوئے) پھر بنی عبدالاشہل کا گھر پھر بنی حارث بن خزرج کا گھر پھر بنی ساعدہ کا گھر اور انصار کے سب گھروں میں بہتری ہے، پھر سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ بن عبادہ ہم سے ملے، ابو اسید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان سے کہا تم نے نہیں سنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے انصار کے گھروں کی بہتری بیان کی تو ہم کو سب کے اخیر کر دیا، یہ سن کر سعد نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ملاقات کی اور عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے انصار کی فضیلت بیان کی اور ہم کو سب سے آخر میں کر دیا، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ کیا تم کو یہ کافی نہیں ہے کہ تم اچھوں میں رہے۔

٥٩٤٩:عَنْ عَمْرِو بْنِ يَحْيٰى بِهٰذَا الْاِسْنَادِ اِلٰى قَوْلِهٖ وَفِىْ كُلِّ دُوْرِ الْاَنْصَارِ خَيْرٌ وَّلَمْ يَذْكُرْ مَا بَعْدَهٗ مِنْ قِصَّةِ سَعْدِ بْنِ عُبَادَةَ وَزَادَ فِىْ حَدِيْثِ وُهَيْبٍ فَكَتَبَ لَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِبَحْرِهِمْ وَلَمْ يَذْكُرْ فِىْ حَدِيْثِ وُهَيْبٍ فَكَتَبَ اِلَيْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ۔

۵۹۴۹: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں سعد بن عبادہ کا قصہ نہیں ہے اور یہ زیادہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایلہ والے کو اس کا ملک لکھ دیا۔

**تشریح** اس حدیث میں کئی معجزے ہیں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ایک میوہ کا ایسا ٹھیک اندازہ جو اچھے اچھے جاننے والوں سے نہ ہو سکا، دوسرے ہوا کی خبر دینا پہلے سے، تیسرے منع کرنا لوگوں کو کھڑے ہونے سے ہوا میں۔

## بَابُ: تَوَكُّلِهِ عَلَى اللّٰهِ تَعَالٰى

## باب: آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے توکل کا بیان

۵۹۵۰:عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ غَزَوْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ غَزْوَةً قِبَلَ نَجْدٍ فَاَدْرَكْنَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فِيْ وَادٍ كَثِيْرِ الْعِضَاةِ فَنَزَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَحْتَ شَجَرَةٍ فَعَلَّقَ سَيْفَهٗ بِغُصْنٍ مِّنْ اَغْصَانِهَا وَقَالَ تَفَرَّقَ النَّاسُ فِي الْوَادِيْ يَسْتَظِلُّوْنَ بِالشَّجَرِ قَالَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنَّ رَجُلًا اَتَانِيْ وَاَنَا نَائِمٌ فَاَخَذَ السَّيْفَ فَاسْتَيْقَظْتُ وَهُوَ قَائِمٌ عَلٰى رَاْسِيْ فَلَمْ اَشْعُرْ اِلَّا وَالسَّيْفُ صَلْتًا فِيْ يَدِهٖ فَقَالَ لِيْ مَنْ يَّمْنَعُكَ مِنِّيْ قَالَ قُلْتُ اللّٰهُ ثُمَّ قَالَ فِي الثَّانِيَةِ مَنْ يَّمْنَعُكَ مِنِّيْ قَالَ قُلْتُ اللّٰهُ قَالَ فَشَامَ السَّيْفَ فَمَا هُوَذَا جَالِسٌ ثُمَّ لَمْ يَعْرِضْ لَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ۔

۵۹۵۰: جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے ہم جہاد کو گئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ نجد کی طرف۔ ہم نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ایک وادی میں پایا جہاں کانٹے دار درخت بہت تھے، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک درخت کے تلے اترے اور اپنی تلوار ایک شاخ سے لٹکا دی اور لوگ جدا جدا پھیل گئے اسی وادی میں درختوں کے سایوں میں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''ایک شخص میرے پاس آیا میں سو رہا تھا، اس نے تلوار اتار لی، میں جاگا وہ میرے سر پر کھڑا تھا، مجھے اس وقت خبر ہوئی جب اس کے ہاتھ میں ننگی تلوار آ گئی۔ وہ بولا اب تمہیں کون بچا سکتا ہے مجھ سے؟ میں نے کہا اللہ تعالیٰ، پھر دوسری بار اس نے یہی کہا، میں نے کہا ''اللہ'' یہ سن کر اس نے تلوار نیام میں کر لی، وہ شخص یہ بیٹھا ہے'' پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس سے کچھ تعرض نہ کیا۔

تشریح: سبحان اللہ توکل اور بہادری اور استقلال اور عزیمت اس کو کہتے ہیں ایسے سخت وقت میں بھی مضبوط رہے، یوں تو سب اچھی خصلتوں کا دعویٰ کرتے ہیں اور بڑی بڑی شیخیاں بگھارتے ہیں، پر امتحان کے وقت سٹی بھول جاتے ہیں، میں نے بچشم خود بڑے بڑے لاف زنوں کو دیکھا کہ ذرا سی مصیبت میں ان کے حواس جاتے رہے بعض نے زہر کھا لیا اور جان دی، لا حول ولا قوۃ، یہ حدیث بھی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نبوت کا ایک بڑا ثبوت ہے، اتنی شجاعت اور بہادری بھی نبوت کی نشانی ہے۔

۵۹۵۱:عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ الْاَنْصَارِيِّ وَكَانَ مِنْ اَصْحَابِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَخْبَرَهُمَا اَنَّهٗ غَزَا مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ غَزْوَةً قِبَلَ نَجْدٍ فَلَمَّا قَفَلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَفَلَ مَعَهٗ فَاَدْرَكَتْهُمُ الْقَائِلَةُ يَوْمًا ثُمَّ ذَكَرَ نَحْوَ حَدِيْثِ اِبْرَاهِيْمَ بْنِ سَعْدٍ وَّمَعْمَرٍ۔

۵۹۵۱: جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بن عبداللہ انصاری سے روایت ہے انہوں نے جہاد کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ نجد کی طرف جب آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لوٹے وہ بھی ساتھ لوٹے۔ ایک روز دوپہر کے وقت ہوا۔ پھر بیان کیا اسی حدیث کو اسی طرح جیسے اوپر گزری۔

۵۹۵۲:عَنْ جَابِرٍ قَالَ اَقْبَلْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى اِذَا كُنَّا بِذَاتِ الرِّقَاعِ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ الزُّهْرِيِّ وَلَمْ يَذْكُرْ ثُمَّ لَمْ

۵۹۵۲: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

يَعْرِضْ لَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

## بَابُ: بَيَانِ مَثَلِ مَابُعِثَ بِهِ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنَ الْهُدٰى وَالْعِلْمِ

## باب: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جو ہدایت اور علم لے کر آئے ہیں اس کی مثال

٥٩٥٣:عَنْ اَبِيْ مُوْسٰى عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ مَثَلَ مَا بَعَثَنِيَ اللّٰهُ بِهٖ مِنَ الْهُدٰى وَالْعِلْمِ كَمَثَلِ غَيْثٍ اَصَابَ اَرْضًا فَكَانَتْ مِنْهَا طَائِفَةٌ طَيِّبَةٌ قَبِلَتِ الْمَآءَ فَاَنْبَتَتِ الْكَلَاَ وَالْعُشْبَ الْكَثِيْرَ وَكَانَ مِنْهَآ اَجَادِبُ اَمْسَكَتِ الْمَآءَ فَنَفَعَ اللّٰهُ بِهَا النَّاسَ فَشَرِبُوْا مِنْهَا وَسَقَوْا وَرَعَوْا وَاَصَابَ طَائِفَةً مِّنْهَا اُخْرٰى اِنَّمَا هِيَ قِيْعَانٌ لَّا تُمْسِكُ مَآءً وَلَا تُنْبِتُ كَلَاً فَذٰلِكَ مَثَلُ مَنْ فَقُهَ فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ وَنَفَعَهُ اللّٰهُ بِمَا بَعَثَنِيَ اللّٰهُ بِهٖ فَعَلِمَ وَعَلَّمَ وَمَثَلُ مَنْ لَّمْ يَرْفَعْ بِذٰلِكَ رَاْسًا وَلَمْ يَقْبَلْ هُدَى اللّٰهِ الَّذِيْ اُرْسِلْتُ بِهٖ۔

۵۹۵۳:ابوموسیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا مثال اس کی جو اللہ نے مجھ کو دیا ہدایت اور علم ایسی ہے جیسے مینہ برسا زمین پر، اس میں کچھ حصہ ایسا تھا جس نے پانی کو چوس لیا، اور چارا اور بہت سا سبزہ جمایا، اور کچھ حصہ اس کا کڑا سخت تھا، اس نے اس پانی کو سمیٹ رکھا، پھر اللہ تعالیٰ نے لوگوں کو فائدہ پہنچایا اس سے، لوگوں نے اس سے پیا اور پلایا اور چرایا (بخاری کی روایت میں زَرَعُوْا ہے یعنی کھیتی کی اس سے) اور کچھ حصہ اس میں کا چٹیل میدان ہے نہ تو پانی کو روکے، نہ گھاس اگائے، (جیسے چکنی چٹان کہ پانی لگا اور چل دیا۔) تو یہ مثال ہے اس کی جس نے اللہ کے دین کو سمجھا اور اللہ نے اس کو فائدہ دیا اس چیز نے جو مجھ کو عطا فرمائی، اس نے آپ بھی جانا اور اوروں کو بھی سکھایا اور جس نے اس طرف سر نہ اٹھایا (یعنی توجہ نہ کی) اور اللہ کی ہدایت کو جس کو میں دے کر بھیجا گیا قبول نہ کیا۔

تشریح: یعنی زمین کی تین قسمیں ہیں، اسی طرح لوگ بھی تین طرح کے ہیں:

﴿١﴾ پہلی قسم: جو پانی سے زندہ ہوتی ہیں اور گھاس اور ترکاری اور میوے اگاتی ہے، لوگ اس سے فائدہ اٹھاتے ہیں، اس کی مثل وہ شخص ہے جس نے دین کا علم یاد کیا، آپ بھی عمل کیا، لوگوں کو سکھایا انہوں نے بھی فائدہ اٹھایا۔

﴿٢﴾ دوسری قسم: وہ جو خود نہیں اگاتی، لیکن پانی روک رکھتی ہے، اس سے آدمیوں اور جانوروں کو نفع ہوتا ہے، یہ وہ شخص ہے جس نے دین کا علم یاد کیا، لیکن اس کو اتنی فہم نہیں کہ اس میں سے باریک مطلب نکالے، خیر اس سے سن کر اور لوگوں نے فائدہ اٹھایا۔

﴿٣﴾ تیسری قسم: چکنی صاف زمین جہاں نہ گھاس اگتا ہے نہ پانی تھمتا ہے، یہ اس شخص کی مثال ہے جس نے دین کی طرف توجہ نہ کی ہو، نہ اس کو یاد رکھا۔ (نوویؒ)

## بَابُ: شَفَقَتِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى اُمَّتِهٖ

## باب: آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اپنی امت پر کیسی شفقت تھی اس کا بیان

٥٩٥٤:عَنْ اَبِيْ مُوْسٰى عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

۵۹۵۴:ابوموسیٰ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ مَثَلِيْ وَمَثَلَ مَا بَعَثَنِيَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ بِهٖ كَمَثَلِ رَجُلٍ اَتٰى قَوْمَهٗ فَقَالَ يَاقَوْمِ اِنِّيْ رَاَيْتُ الْجَيْشَ بِعَيْنَيَّ وَاِنِّيْ اَنَا النَّذِيْرُ الْعُرْيَانُ فَالنَّجَآءَ فَاَطَاعَهٗ طَائِفَةٌ مِّنْ قَوْمِهٖ فَاَدْلَجُوْا فَانْطَلَقُوْا عَلٰى مُهْلَتِهِمْ وَكَذَّبَتْ طَآئِفَةٌ مِّنْهُمْ فَاَصْبَحُوْا مَكَانَهُمْ فَصَبَّحَهُمُ الْجَيْشُ فَاَهْلَكَهُمْ وَاجْتَاحَهُمْ فَذٰلِكَ مَثَلُ مَنْ اَطَاعَنِيْ وَاتَّبَعَ مَا جِئْتُ بِهٖ وَمَثَلُ مَنْ عَصَانِيْ وَكَذَّبَ مَا جِئْتُ بِهٖ مِنَ الْحَقِّ۔

''میری مثال اور میرے دین کی مثال جو اللہ نے مجھے دے کر بھیجا ایسی ہے جیسے مثال اس شخص کی جو اپنی قوم کے پاس آیا اور کہنے لگا ''اے میری قوم میں نے لشکر کو اپنی دونوں آنکھوں سے دیکھا، (یعنی دشمن کی فوج کو) اور میں ننگا ڈرانے والا ہوں، سو جلدی بھاگو' اب اس کی قوم میں سے بعض نے اس کا کہنا مانا، وہ شام ہوتے ہی بھاگ گئے، اور آرام سے چلے گئے، اور بعض نے جھٹلایا، وہ صبح تک اسی جگہ رہے، اور صبح ہوتے ہی لشکر ان پر ٹوٹ پڑا، ان کو تباہ کیا، اور جڑ سے اکھیڑ دیا سو یہی مثل ہے اس کی جس نے میرا کہنا نہ مانا، اور جھٹلایا سچے دین کو۔

تشریح ❀ عرب میں دستور تھا کہ جس نے دشمن کے لشکر کو دیکھا کہ غارت کرنے کو آتا ہے تو وہ ننگا ہو کر اپنے کپڑے لکڑی پر اٹھا کر چلاتا تھا، اور اپنی قوم سے کہتا تھا کہ جلد بھاگو، ننگے ہونے سے غرض یہ تھی کہ اس کو لوگ بڑی آفت سمجھیں اور اس کو سچا جان کر جلد بھاگیں۔

۵۹۵۵:عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّمَا مَثَلِيْ وَمَثَلُ اُمَّتِيْ كَمَثَلِ رَجُلٍ اِسْتَوْ قَدَنَارًا فَجَعَلَتِ الدَّوَابُّ وَالْفَرَاشُ يَقَعْنَ فِيْهِ فَاَنَا اٰخِذٌ بِحُجَزِ كُمْ وَاَنْتُمْ تَقَحَّمُوْنَ فِيْهِ۔

۵۹۵۵:ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''میری مثال اور میری امت کی مثال ایسی ہے، جیسے کسی نے آگ جلائی پھر اس میں کیڑے اور پتنگے گرنے لگے اور میں پکڑے ہوئے ہوں تمہاری کمروں کو اور تم بے تامل اندھا دھند اس میں گر پڑتے ہو''۔

تشریح ❀ یعنی لوگ حرص اور گناہوں میں بے تامل گرتے ہیں جیسے آگ میں کیڑے پتنگے خوشی سے گرتے ہیں اور جلتے ہیں، اور حضرت کمال شفقت سے ان نادانوں کو بہت روکتے ہیں، جیسے کوئی کسی کی کمر پکڑ کر روکے، پر افسوس کہ نادان حرصی نہیں رکتے۔

۵۹۵۶:عَنْ اَبِي الزِّنَادِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَهٗ۔

۵۹۵۶:مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

۵۹۵۷:عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ قَالَ هٰذَا مَا حَدَّثَنَا اَبُوْهُرَيْرَةَ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَذَكَرَ اَحَادِيْثَ مِنْهَا وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَثَلِيْ كَمَثَلِ رَجُلٍ اِسْتَوْقَدَ نَارًا فَلَمَّآ اَضَاءَ تْ مَاحَوْلَهَا جَعَلَ الْفَرَاشُ وَهٰذِهِ الدَّوَابُّ الَّتِيْ فِي النَّارِ يَقَعْنَ فِيْهَا وَجَعَلَ يَحْجُزُهُنَّ وَيَغْلِبْنَهٗ فَيَتَقَحَّمْنَ فِيْهَا قَالَ فَذٰلِكُمْ مَثَلِيْ وَمَثَلُكُمْ اَنَا اٰخِذٌ بِحُجَزِ كُمْ عَنِ النَّارِ هَلُمَّ عَنِ النَّارِ فَتَغْلِبُوْنِيْ تَقَحَّمُوْنَ فِيْهَا۔

۵۹۵۷: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''میری مثال اس شخص کی سی ہے جس نے آگ جلائی، جب اس کے گرد روشنی ہوئی تو اس میں کیڑے اور یہ جانور جو آگ میں ہیں گرنے لگے اور وہ شخص ان کو روکنے لگا، لیکن وہ نہ رکے اس میں گرنے لگے، یہ ہے مثال ہے میری اور میں تمہاری کمر پکڑ کر جہنم سے روکتا ہوں، اور کہتا ہوں جہنم کے پاس سے چلے آؤ، اور تم نہیں مانتے اسی میں گھسے جاتے ہو''۔

٥٩٥٨:عَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَثَلِیْ وَمَثَلُكُمْ كَمَثَلِ رَجُلٍ اَوْقَدَ نَارًا فَجَعَلَ الْجَنَادِبُ وَالْفَرَاشُ يَقَعْنَ فِيْهَا وَهُوَ يَذُبُّهُنَّ عَنْهَا وَاَنَا اٰخِذٌ بِحُجَزِ كُمْ عَنِ النَّارِ وَاَنْتُمْ تَفَلَّتُوْنَ مِنْ يَدَيَّ۔

۵۹۵۸: جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ”میری اور تمہاری مثال اس شخص کی سی ہے جس نے آگ جلائی، اور ٹڈی اور پتنگے اس میں گرنے لگے، اور وہ ان کو روکنے لگا، اسی طرح میں تمہاری کمر تھامے ہوں، انگار سے اور تم نکلے جاتے ہو میرے ہاتھ سے“۔

## بَابُ: ذِكْرِ كَوْنِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَاتَمَ النَّبِيِّيْنَ

## باب: آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا خاتم النبیین ہونا

٥٩٥٩:عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَثَلِیْ وَمَثَلُ الْاَنْبِيَآءِ كَمَثَلِ رَجُلٍ بَنٰى بُنْيَانًا فَاَحْسَنَهٗ وَاَجْمَلَهٗ فَجَعَلَ النَّاسُ يُطِيْفُوْنَ بِهٖ يَقُوْلُوْنَ مَارَاَيْنَا بُنْيَانًا اَحْسَنَ مِنْ هٰذَا اِلَّا هٰذِهِ اللَّبِنَةَ فَكُنْتُ اَنَا تِلْكَ اللَّبِنَةَ۔

۵۹۵۹: ابو ہریرہؓ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ”میری مثال اور پیغمبروں کی مثال ایسی ہے، جیسے ایک شخص نے ایک محل بنایا نہایت عمدہ اور خوبصورت لوگ اس کے گرد پھرنے لگے اور کہنے لگے ہم نے اس سے بہتر عمارت نہیں دیکھی مگر ایک اینٹ کی جگہ خالی ہے، اور میں وہی اینٹ ہوں (جس سے نبوت کا محل پورا ہو گیا“ (اب دوسرا کوئی نبی نیا میرے بعد نہ ہوگا)

٥٩٦٠:عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ قَالَ هٰذَا مَا حَدَّثَنَا اَبُوْ هُرَيْرَةَ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَذَكَرَ اَحَادِيْثَ مِنْهَا وَقَالَ اَبُو الْقَاسِمِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَثَلِیْ وَمَثَلُ الْاَنْبِيَآءِ مِنْ قَبْلِیْ كَمَثَلِ رَجُلٍ ابْتَنٰى بُيُوْتًا فَاَحْسَنَهَا وَاَجْمَلَهَا وَاَكْمَلَهَا اِلَّا مَوْضِعَ لَبِنَةٍ مِنْ زَاوِيَةٍ مِنْ زَوَايَا هَا فَجَعَلَ النَّاسُ يَطُوْفُوْنَ بِهٖ وَيُعْجِبُهُمُ الْبُنْيَانُ فَيَقُوْلُوْنَ اَلَاوَضَعْتَ هٰهُنَا لَبِنَةً فَيَتِمُّ بُنْيَانُكَ فَقَالَ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَكُنْتُ اَنَا اللَّبِنَةَ۔

۵۹۶۰: ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ”میری مثال اور، اور پیغمبروں کی مثال جو مجھ سے پہلے ہو چکے ایسی ہے جیسے کسی شخص نے کئی گھر بنائے اور ان کو زیب دیا، اور آرائش دی اور پورا کیا، مگر ایک کونے پر ایک اینٹ کی جگہ چھوڑ دی، اب لوگ اس کے گرد پھرنے لگے، اور ان کو وہ عمارت پسند آئی، وہ کہنے لگے مکان والے سے تو نے ایک اینٹ یہاں رکھ دی ہوتی، تو تیری عمارت پوری ہو جاتی، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ”وہ اینٹ میں ہوں“۔

٥٩٦١:عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَثَلِیْ ومَثَلُ الْاَنْبِيَآءِ مِنْ قَبْلِیْ كَمَثَلِ رَجُلٍ بَنٰى بُنْيَانًا فَاَحْسَنَهٗ وَاَجْمَلَهٗ اِلَّا مَوْضِعَ لَبِنَةٍ مِنْ زَاوِيَةٍ زَوَايَاهُ فَجَعَلَ النَّاسُ يَطُوْفُوْنَ بِهٖ وَيَتَعَجَّبُوْنَ لَهٗ وَيَقُوْلُوْنَ هَلَّا وَضَعْتَ

۵۹۶۱: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں یہ ہے کہ میں وہ اینٹ ہوں اور میں خاتم الانبیاء ہوں۔

٦١٩٧:عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ عَنْ رُّؤْيَا رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِىْ اَبِىْ بَكْرٍ وَّعُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ بِنَحْوِ حَدِيْثِهِمْ۔

٦١٩٧: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٦١٩٨:عَنْ جَابِرٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ دَخَلْتُ الْجَنَّةَ فَرَاَيْتُ فِيْهَا دَارًا اَوْ قَصْرًا فَقُلْتُ لِمَنْ هٰذَا فَقَالُوْا لِعُمَرَبْنِ الْخَطَّابِ فَاَرَدْتُّ اَنْ اَدْخُلَ فَذَكَرْتُ غَيْرَتَكَ فَبَكٰى عُمَرُ وَقَالَ اَىْ رَسُوْلَ اللّٰهِ اَوَ عَلَيْكَ يُغَارُ۔

٦١٩٨: جابرؓ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''میں جنت میں گیا اور وہاں ایک گھر یا محل دیکھا میں نے پوچھا یہ کس کا ہے؟ لوگوں نے کہا عمر بن خطابؓ کا، میں نے اندر جانا چاہا، پھر تمہاری غیرت کا مجھے خیال آیا، یہ سن کر حضرت عمرؓ روئے، اور عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے جانے سے میں غیرت کرتا''۔

تشریح ۞ آپ کا تو گھر بار ہے اور میں خود آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ہوں، اور بہشت بھی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہی کا طفیل ہے، اس حدیث سے حضرت عمرؓ کی فضیلت ظاہر ہے، اور ان کا جنتی ہونا یقینی ہے۔

اس سے مراد آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تابعداری واطاعت ہے ۱۲ مصحح۔

٦١٩٩:عَنْ جَابِرٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ بْنِ نُمَيْرٍ وَّزُهَيْرٍ۔

٦١٩٩: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٦٢٠٠:عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهٗ قَالَ بَيْنَا اَنَا نَائِمٌ اِذْ رَاَيْتُنِىْ فِى الْجَنَّةِ فَاِذَا امْرَاَةٌ تَوَضَّاُ اِلٰى جَانِبِ قَصْرٍ فَقُلْتُ لِمَنْ هٰذَا فَقَالُوْا لِعُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ فَذَكَرْتُ غَيْرَةَ عُمَرَ فَوَلَّيْتُ مُدْبِرًا قَالَ اَبُوْ هُرَيْرَةَ فَبَكٰى عُمَرُ وَنَحْنُ جَمِيْعًا فِىْ ذٰلِكَ الْمَجْلِسِ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ قَالَ عُمَرُ بِاَبِىْ اَنْتَ وَاُمِّىْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ عَلَيْكَ اَغَارُ۔

٦٢٠٠: ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''میں سو رہا تھا میں نے اپنے تئیں جنت میں دیکھا وہاں ایک عورت وضو کر رہی تھی، ایک محل کے کونے میں، میں نے پوچھا یہ محل کس کا ہے۔ لوگ بولے عمر ابن الخطابؓ کا، یہ سن کر مجھے عمرؓ کی غیرت کا خیال آیا اور میں پیٹھ موڑ کر پھرا، ابو ہریرہؓ نے کہا عمرؓ نے جب یہ سنا تو روئے اور ہم سب مجلس میں تھے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ، پھر حضرت عمرؓ نے کہا میرے ماں باپ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر صدقہ ہوں یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیا میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر غیرت کروں گا۔

٦٢٠١:عَنِ ابْنِ شِهَابٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ۔

٦٢٠١: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٦٢٠٢:عَنْ سَعْدٍ قَالَ اسْتَاْذَنَ عُمَرُ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعِنْدَهٗ نِسَاءٌ مِّنْ قُرَيْشٍ يُكَلِّمْنَهٗ وَيَسْتَكْثِرْنَهٗ عَالِيَةً اَصْوَاتُهُنَّ فَلَمَّا اسْتَاْذَنَ عُمَرُ قُمْنَ يَبْتَدِرْنَ الْحِجَابَ فَاَذِنَ لَهٗ

٦٢٠٢: سعدؓ سے روایت ہے حضرت عمرؓ نے اجازت مانگی، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اندر آنے کی اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس اس وقت قریش کی عورتیں بیٹھی تھیں، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے باتیں کر رہی تھیں، اور بہت بکواس کر رہی تھیں، ان کی آوازیں بلند تھیں، جب حضرت عمرؓ

رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَضْحَكُ فَقَالَ عُمَرُ اَضْحَكَ اللّٰهُ سِنَّكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَجِبْتُ مِنْ هٰؤُلَاءِ الّٰتِيْ كُنَّ عِنْدِيْ فَلَمَّا سَمِعْنَ صَوْتَكَ ابْتَدَرْنَ الْحِجَابَ قَالَ عُمَرُ فَاَنْتَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَحَقُّ اَنْ يَّهَبْنَ ثُمَّ قَالَ عُمَرُ اَيْ عَدُوَّاتِ اَنْفُسِهِنَّ اَتَهَبْنَنِيْ وَلَا تَهَبْنَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُلْنَ نَعَمْ اَنْتَ اَغْلَظُ وَاَفَظُّ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ مَا لَقِيَكَ الشَّيْطَانُ قَطُّ سَالِكًا فَجًّا اِلَّا سَلَكَ فَجًّا غَيْرَ فَجِّكَ۔

نے آواز دی تو اٹھ کر دوڑیں چھپنے کیلئے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت عمرؓ کو اجازت دی اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہنس رہے تھے، حضرت عمرؓ نے کہا اللہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ہنستا ہوا رکھے یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا مجھے تعجب ہوا ان عورتوں سے جو میرے پاس بیٹھی تھیں، تمہاری آواز سنتے ہی پردے میں بھاگیں، حضرت عمرؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ان کو زیادہ ڈرنا تھا، پھر ان عورتوں سے کہا اپنی جان کی دشمنو تم مجھ سے ڈرتی ہو اور اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے نہیں ڈرتیں، انہوں نے کہا ہاں تم سخت ہو اور غصیلے ہو بہ نسبت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ”قسم اس کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے شیطان جب تم کو ملتا ہے کسی راہ میں چلتا ہوا تو اس راہ کو جس میں تم چلتے ہو چھوڑ کر دوسری راہ میں جاتا ہے“۔

**تشریح** ۞ کیونکہ شیطان حضرت عمرؓ سے بہت کانپتا تھا، اس حدیث پر بعض بے وقوفوں نے اعتراض کیا ہے کہ یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ شیطان بہ نسبت رسول اللہ ﷺ کے حضرت عمرؓ سے زیادہ ڈرے، ان کا جواب یہ ہے کہ اس حدیث میں یہ کہاں ہے کہ شیطان مجھ سے کم ڈرتا ہے، اور جو ایسا بھی ہو تو کیا قباحت ہے کوتوال سے جتنا چور ڈرتے ہیں بادشاہ سے اتنا نہیں ڈرتے، اس سے کوتوال کی فضیلت بادشاہ پر نہیں بڑھتی۔

٦٢٠٣:عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ جَآءَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعِنْدَهٗ نِسْوَةٌ قَدْرَفَعْنَ اَصْوَاتَهُنَّ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمَّا اسْتَاْذَنَ عُمَرُ ابْتَدَرْنَ الْحِجَابَ فَذَكَرَ نَحْوَ حَدِيْثِ الزُّهْرِيِّ۔

۶۲۰۳: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٦٢٠٤:عَنْ عَائِشَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهٗ كَانَ يَقُوْلُ قَدْ كَانَ يَكُوْنُ فِي الْاُمَمِ قَبْلَكُمْ مُحَدَّثُوْنَ فَاِنْ يَكُنْ فِيْ اُمَّتِيْ مِنْهُمْ اَحَدٌ فَاِنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ مِنْهُمْ قَالَ ابْنُ وَهْبٍ تَفْسِيْرُ مُحَدَّثُوْنَ مُلْهَمُوْنَ۔

۶۲۰۴: ام المؤمنین عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ”تم سے پہلے اگلی امتوں میں ایسے لوگ ہوا کرتے تھے (جن کی رائے ٹھیک ہوتی، گمان صحیح ہوتا یا فرشتے ان کو الہام کرتے) میری امت میں اگر ایسا کوئی ہو تو وہ عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہوں گے“۔

٦٢٠٥:عَنْ سَعِيْدِ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ۔

۶۲۰۵: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

٦٢٠٦:عَنِ ابْنِ عُمَرَ وَافَقْتُ رَبِّیْ فِی ثَلَاثٍ فِیْ مَقَامِ اِبْرَاهِيْمَ وَفِی الْحِجَابِ وَفِیْ اُسَارٰی بَدْرٍ۔

۶۲۰۶:عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے، حضرت عمرؓ نے کہا میں اپنے رب کے موافق ہوا تین باتوں میں، ایک مقام ابراہیم میں نماز پڑھنے میں (جب میں نے رائے دی کہ یارسول اللہ آپ ﷺ اس کو مصلیٰ بنائیے ویسا ہی قرآن میں اترا: وَاتَّخِذُوْا مِنْ مَّقَامِ اِبْرَاهِيْمَ مُصَلًّی) دوسرے عورتوں کے پردے میں، تیسرے بدر کے قیدیوں میں۔

٦٢٠٧:عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ لَمَّا تُوُفِّیَ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ اُبَیِّ بْنِ سَلُوْلٍ جَآءَ ابْنُهٗ عَبْدُ اللّٰهِ ابْنُ عَبْدِاللّٰهِ اِلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَاَلَهٗ اَنْ يُّعْطِيَهٗ قَمِيْصَهٗ اَنْ يُّكَفِّنَ فِيْهِ اَبَاهُ فَاَعْطَاهُ ثُمَّ سَاَلَهٗ اَنْ يُّصَلِّیَ عَلَيْهِ فَقَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِيُصَلِّیَ عَلَيْهِ فَقَامَ عُمَرُ فَاَخَذَ بِثَوْبِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَتُصَلِّیْ عَلَيْهِ وَقَدْ نَهَاكَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ اَنْ تُصَلِّیَ عَلَيْهِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّمَا خَيَّرَنِیَ اللّٰهُ فَقَالَ اسْتَغْفِرْ لَهُمْ اَوْلَا تَسْتَغْفِرْلَهُمْ اِنْ تَسْتَغْفِرْلَهُمْ سَبْعِيْنَ مَرَّةً وَسَاَزِيْدُهٗ عَلٰی سَبْعِيْنَ قَالَ اِنَّهٗ مُنَافِقٌ فَصَلّٰی عَلَيْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ وَلَاتُصَلِّ عَلٰی اَحَدٍ مِّنْهُمْ مَّاتَ اَبَدًا وَّلَا تَقُمْ عَلٰی قَبْرِهٖ۔

۶۲۰۷:عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے جب عبداللہ بن ابی ابن سلول نے وفات پائی (جو بڑا منافق تھا) تو اس کا بیٹا عبداللہ بن عبداللہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آیا اور عرض کیا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنا کرتہ میرے باپ کے کفن کیلئے دیجئے، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دے دیا، پھر اس نے کہا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس پر نماز پڑھئے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کھڑے ہوئے، اس پر نماز پڑھنے کیلئے، حضرت عمرؓ کھڑے ہوئے اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا کپڑا تھاما اور فرمایا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس پر نماز پڑھتے ہیں حالانکہ اللہ تعالیٰ نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو منع کیا اس پر نماز پڑھنے سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا مجھے اختیار دیا تو فرمایا ان کیلئے دعا کرے یا نہ کرے اگر ستر بار دعا کرے گا اللہ تعالیٰ ان کو نہیں بخشے گا تو میں ستر بار سے زیادہ دعا کروں گا، حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا وہ منافق تھا آخر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس پر نماز پڑھی تب یہ آیت اتری، مت نماز پڑھ کسی منافق پر جو مر جائے اور مت کھڑا ہو اس کی قبر پر (تو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی رائے اللہ تعالیٰ نے پسند کی)۔

٦٢٠٨:عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ فِیْ مَعْنٰی حَدِيْثِ اَبِیْ اُسَامَةَ وَزَادَ قَالَ فَتَرَكَ الصَّلٰوةَ عَلَيْهِمْ۔

۶۲۰۸:ترجمہ وہی جو اوپر گزرا، (اس میں اتنا زیادہ ہے کہ پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے منافقوں پر نماز پڑھنا چھوڑ دیا۔)

## بَابٌ:مِّنْ فَضَائِلِ عُثْمَانَ ابْنِ عَفَّانَ

## باب: حضرت عثمانؓ کی بزرگی کا بیان

٦٢٠٩:عَنْ عَآئِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُضْطَجِعًا فِیْ بَيْتِهٖ كَاشِفًا عَنْ فَخِذَيْهِ اَوْسَاقَيْهِ فَاسْتَاْذَنَ اَبُوْ بَكْرٍ فَاَذِنَ لَهٗ وَهُوَ

۶۲۰۹:ام المومنین عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنے گھر لیٹے ہوئے تھے، رانیں یا پنڈلیاں کھولے ہوئے۔ اتنے میں ابوبکرؓ نے اجازت مانگی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

عَلٰى تِلْكَ الْحَالِ فَتَحَدَّثَ ثُمَّ اسْتَاذَنَ عُمَرُ فَاَذِنَ لَهٗ وَهُوَ كَذٰلِكَ فَتَحَدَّثَ ثُمَّ اسْتَاذَنَ عُثْمَانُ فَجَلَسَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَسَوّٰى ثِيَابَهٗ قَالَ مُحَمَّدٌ وَّ لَا اَقُوْلُ ذٰلِكَ فِيْ يَوْمٍ وَّاحِدٍ فَدَخَلَ فَتَحَدَّثَ فَلَمَّا خَرَجَ قَالَتْ عَآئِشَةُ دَخَلَ عُمَرُ وَلَمْ تَهْتَشَّ لَهٗ وَلَمْ تُبَالِهٖ ثُمَّ دَخَلَ عُمَرُ وَلَمْ تَمْتَشَّ لَهٗ وَلَمْ تُبَالِهٖ ثُمَّ دَخَلَ عُثْمَانُ فَجَلَسْتَ وَسَوَّيْتَ ثِيَابَكَ فَقَالَ اَلَا اَسْتَحْيِيْ مِنْ رَّجُلٍ تَسْتَحْيِيْ مِنْهُ الْمَلَآئِكَةُ۔

اجازت دی اسی حال میں باتیں کرتے رہے پھر حضرت عمرؓ نے اجازت چاہی ان کو بھی اجازت دی اسی حال میں باتیں کرتے رہے، پھر حضرت عثمانؓ نے اجازت چاہی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بیٹھ گئے اور کپڑے برابر کیے، پھر وہ آئے اور باتیں کیں، جب وہ چلے گئے تو حضرت عائشہ نے کہا ابوبکرؓ آئے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کچھ خیال نہ کیا، پھر عمرؓ آئے آپ نے کچھ خیال نہ کیا پھر عثمان آئے آپ ﷺ بیٹھ گئے، اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کپڑے درست کیے، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کیا میں شرم نہ کروں اس شخص سے جس شخص سے فرشتے شرم کرتے ہیں۔

**تشریح** تو آپ ﷺ نے حضرت عثمانؓ سے شرم کی کس لیے کہ عثمانؓ مشہور تھے کثرت حیاء کے ساتھ، اس لیے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بھی ان سے ویسا ہی برتاؤ کیا۔

مصابیح میں انس سے مرفوعاً مروی ہے کہ سب سے زیادہ میری امت میں سچی شرم کرنے والے عثمانؓ ہیں، اور ملا نے ابن عمرؓ سے روایت کیا کہ سب سے زیادہ شرم کرنے والے سب سے زیادہ عزت کرنے والے عثمان ہیں، اس حدیث سے مالکیہ نے دلیل پکڑی ہے کہ ران ستر عورت نہیں، نووی نے کہا یہ دلیل صحیح نہیں ہے، کیونکہ حدیث میں راوی کو شک ہے رانیں کھلی تھیں یا پنڈلیاں، اور صحیح یہ ہے کہ ران عورت ہے۔

(السراج الوہاج)

۶۲۱۰:عَنْ عَآئِشَةَ وَعُثْمَانَ اَنَّ اَبَابَكْرٍ اسْتَاذَنَ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ مُضْطَجِعٌ عَلٰى فِرَاشِهٖ لَابِسٌ مِّرْطَ عَآئِشَةَ فَاَذِنَ لِاَبِيْ بَكْرٍ وَّهُوَ كَذٰلِكَ فَقَضٰى اِلَيْهِ حَاجَتَهٗ ثُمَّ انْصَرَفَ ثُمَّ اسْتَاذَنَ عُمَرُ فَاَذِنَ لَهٗ وَهُوَ عَلٰى تِلْكَ الْحَالِ فَقَضٰى اِلَيْهِ حَاجَتَهٗ ثُمَّ انْصَرَفَ قَالَ عُثْمَانُ ثُمَّ اسْتَاذَنْتُ عَلَيْهِ فَجَلَسَ وَقَالَ لِعَآئِشَةَ اجْمَعِيْ عَلَيْكِ ثِيَابَكِ فَقَضَيْتُ اِلَيْهِ حَاجَتِيْ ثُمَّ انْصَرَفْتُ فَقَالَتْ عَآئِشَةُ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ مَالِيْ لَمْ اَرَكَ فَزِعْتَ لِاَبِيْ بَكْرٍ وَّعُمَرَ كَمَا فَزِعْتَ لِعُثْمَانَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ عُثْمَانَ رَجُلٌ حَيِيٌّ

۶۲۱۰: حضرت عائشہ اور حضرت عثمان سے روایت ہے ابوبکرؓ نے اجازت مانگی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لیٹے ہوئے تھے اپنے بچھونے پر۔ حضرت عائشہ کی چادر اوڑھے ہوئے، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ابوبکرؓ کو اجازت دی اسی حال میں وہ اپنا کام پورا کر کے چلے گئے پھر عمرؓ آئے انہوں نے اجازت مانگی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اجازت دی، اسی حال میں، وہ بھی اپنے کام سے فارغ ہو کر چلے گئے۔ عثمانؓ نے کہا پھر میں نے اجازت مانگی تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بیٹھ گئے، اور عائشہ سے فرمایا اپنے کپڑے اچھی طرح پہن لے میں اپنے کام سے فارغ ہو کر چلا گیا، بعد اس کے عائشہؓ نے کہا یا رسول اللہ کیا سبب ہے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ابوبکرؓ کے آنے سے نہ گھبرائے، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا عثمانؓ حیادار مرد ہے اور میں ڈرا اگر اسی حال میں ان کو اجازت دوں تو وہ اپنا کام نہ کر سکیں (شرم سے کچھ نہ

وَاِنِّىْ خَشِيْتُ اِنْ اَذِنْتُ لَهٗ عَلٰى تِلْكَ الْحَالِ اَنْ لَّا يَبْلُغَ اِلَىَّ فِىْ حَاجَتِهٖ۔

کہیں اور چلے جائیں)۔

۶۲۱۱:عَنْ عُثْمَانَ وَعَآئِشَةَ اَنَّ اَبَابَكْرٍ الصِّدِّيْقَ اسْتَاْذَنَ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَذَكَرَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ عُقَيْلٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ۔

۶۲۱۱: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

۶۲۱۲:عَنْ اَبِىْ مُوْسَى الْاَشْعَرِيِّ قَالَ بَيْنَمَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِىْ حَائِطٍ مِّنْ حَوَآئِطِ الْمَدِيْنَةِ وَهُوَ مُتَّكِئٌ يَّرْكُزُ بِعُوْدٍ مَّعَهٗ بَيْنَ الْمَآءِ وَالطِّيْنِ اِذَا اسْتَفْتَحَ رَجُلٌ فَقَالَ افْتَحْ وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ قَالَ فَاِذَا اَبُوْبَكْرٍ فَفَتَحْتُ لَهٗ وَبَشَّرْتُهٗ بِالْجَنَّةِ قَالَ ثُمَّ اسْتَفْتَحَ رَجُلٌ اٰخَرُ فَقَالَ افْتَحْ وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ قَالَ فَذَهَبْتُ فَاِذَا هُوَ عُمَرُ فَفَتَحْتُ لَهٗ وَبَشَّرْتُهٗ بِالْجَنَّةِ ثُمَّ اسْتَفْتَحَ رَجُلٌ اٰخَرُ قَالَ فَجَلَسَ النَّبِىُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ افْتَحْ وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ عَلٰى بَلْوٰى تَكُوْنُ قَالَ فَذَهَبْتُ فَاِذَا هُوَ عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ قَالَ فَفَتَحْتُ وَبَشَّرْتُهٗ بِالْجَنَّةِ قَالَ وَقُلْتُ الَّذِىْ قَالَ فَقَالَ اللّٰهُمَّ صَبْرًا اَوِاللّٰهُ الْمُسْتَعَانُ۔

۶۲۱۲: ابوموسیٰ اشعری سے روایت ہے ایک بار رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مدینہ کے کسی باغ میں تھے تکیہ لگائے ہوئے اور ایک لکڑی کو کیچڑ میں کھونس رہے تھے اتنے میں ایک شخص نے دروازہ کھلوایا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کھول دے اس کو جنت کی خوشخبری دے میں جو کھولنے لگا تو ابوبکرؓ تھے، میں نے دروازہ کھولا اور ان کو جنت کی خوشخبری دی پھر دوسرے شخص نے دروازہ کھلوایا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کھول دے اور اس کو خوشخبری دے جنت کی میں گیا تو عمر تھے میں نے دروازہ کھول دیا اور ان کو جنت کی خوشخبری دی۔ پھر تیسرے شخص نے دروازہ کھلوایا، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بیٹھ گئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کھول دے اور اس کو جنت کی خوش خبری دے اور اس پر ایک بلویٰ ہوگا۔ میں گیا تو عثمانؓ بن عفان تھے، میں نے دروازہ کھولا اور ان کو جنت کی خوشخبری دی اور بلویٰ کا ذکر کیا انہوں نے کہا یا اللہ مجھ کو صبر دے اور تو ہی مددگار ہے۔

تشریح ❁ اس حدیث میں ایک بڑا معجزہ ہے کہ جیسے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پیشتر سے خبر دی ویسا ہی ہوا، حضرت عثمان پر بڑا ابلویٰ ہوا، آخر انہوں نے صبر کیا اور شہید ہوئے۔

۶۲۱۳:عَنْ اَبِىْ مُوْسَى الْاَشْعَرِيِّ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دَخَلَ حَائِطًا وَّ اَمَرَنِىْ اَنِ احْفَظَ الْبَابَ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ عُثْمَانَ بْنِ عِيَاثٍ۔

۶۲۱۳: ابوموسیٰ اشعریؓ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک باغ میں تشریف لے گئے اور مجھ سے فرمایا تو دروازے پر پہرہ دے، پھر بیان کی حدیث اسی طرح جیسے اوپر گزری۔

۶۲۱۴:عَنْ اَبِىْ مُوْسَى الْاَشْعَرِيِّ اَنَّهٗ تَوَضَّاَ فِىْ بَيْتِهٖ ثُمَّ خَرَجَ فَقَالَ لَاَلْزِمَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَلَاَكُوْنَنَّ مَعَهٗ يَوْمِىْ هٰذَا قَالَ فَجَآءَ الْمَسْجِدَ فَسَاَلَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

۶۲۱۴: ابوموسیٰ اشعریؓ سے روایت ہے انہوں نے وضو کیا اپنے گھر میں، پھر نکلے اور کہنے لگے میں ملازمت کروں گا آج کے دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اور ساتھ رہوں گا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے، وہ مسجد میں آئے اور پوچھا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کہاں ہیں؟ لوگوں

فَقَالُوْا خَرَجَ وَجَهَ هٰهُنَا قَالَ فَخَرَجْتُ عَلٰى اِثْرِهٖ اَسْاَلُ عَنْهُ حَتّٰى دَخَلَ بِئْرَ اَرِيْسٍ قَالَ فَجَلَسْتُ عِنْدَالْبَابِ وَبَابُهَا مِنْ جَرِيْدٍ حَتّٰى قَضٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَاجَتَهٗ وَتَوَضَّاَ فَقُمْتُ اِلَيْهِ فَاِذَا هُوَ قَدْ جَلَسَ عَلٰى بِئْرِ اَرِيْسٍ وَتَوَسَّطَ قُفَّهَا وَكَشَفَ عَنْ سَاقَيْهِ وَدَلَّاهُمَا فِي الْبِئْرِ قَالَ فَسَلَّمْتُ عَلَيْهِ ثُمَّ انْصَرَفْتُ فَجَلَسْتُ عِنْدَ الْبَابِ فَقُلْتُ لَاَكُوْنَنَّ بَوَّابَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْيَوْمَ فَجَاءَ اَبُوْبَكْرٍ فَدَفَعَ الْبَابَ فَقُلْتُ مَنْ هٰذَا فَقَالَ اَبُوْبَكْرٍ فَقُلْتُ عَلٰى رِسْلِكَ قَالَ ثُمَّ ذَهَبْتُ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ هٰذَا اَبُوْبَكْرٍ يَسْتَاْذِنُ فَقَالَ ائْذَنْ لَهٗ وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ قَالَ فَاَقْبَلْتُ حَتّٰى قُلْتُ لِاَبِيْ بَكْرٍ دُخُلْ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُبَشِّرُكَ بِالْجَنَّةِ قَالَ فَدَخَلَ اَبُوْبَكْرٍ فَجَلَسَ عَنْ يَّمِيْنِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَعَهٗ فِي الْقُفِّ وَ دَلّٰى رِجْلَيْهِ فِي الْبِئْرِ كَمَا صَنَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَكَشَفَ عَنْ سَاقَيْهِ ثُمَّ رَجَعْتُ فَجَلَسْتُ وَقَدْ تَرَكْتُ اَخِيْ يَتَوَضَّاُ وَيَلْحَقُنِيْ فَقُلْتُ اِنْ يُّرِدِ اللّٰهُ بِفُلَانٍ يُّرِيْدُ اَخَاهُ خَيْرًا يَّاْتِ بِهٖ فَاِذَا اِنْسَانٌ يُحَرِّكُ الْبَابَ فَقُلْتُ مَنْ هٰذَا فَقَالَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ فَقُلْتُ عَلٰى رِسْلِكَ ثُمَّ جِئْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَلَّمْتُ عَلَيْهِ وَقُلْتُ هٰذَا عُمَرُ يَسْتَاْذِنُ فَقَالَ ائْذَنْ لَهٗ وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ فَجِئْتُ عُمَرَ فَقُلْتُ اُذِنَ وَيُبَشِّرُكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالْجَنَّةِ قَالَ فَدَخَلَ فَجَلَسَ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الْقُفِّ عَنْ يَّسَارِهٖ وَدَلّٰى رِجْلَيْهِ فِي الْبِئْرِ

نے کہا اس طرف گئے ہیں، ابوموسیٰ بھی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قدموں کے نشان پر پوچھتے ہوئے اسی طرف چلے، یہاں تک کہ بیرِ اریس پر پہنچے (بیرِ اریس ایک کنواں ہے مدینہ سے باہر) ابوموسیٰؓ نے کہا میں دروازے پر بیٹھ گیا اور اس کا دروازہ لکڑی کا تھا، یہاں تک کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حاجت سے فارغ ہوئے اور وضو کیا تب میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس گیا، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کنویں پر بیٹھے تھے اس کی منڈیر پر پنڈلیاں کھول کر کنویں میں لٹکائے ہوئے، میں نے سلام کیا پھر میں لوٹا اور دروازے پر بیٹھا، میں نے کہا میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا بواب (وہ شخص جو دروازے پر رہتا ہے) آج میں بنوں گا، اتنے میں ابوبکرؓ آئے، اور دروازہ ٹھونکا، میں نے کہا کون ہے انہوں نے کہا ابوبکرؓ، میں نے کہا ٹھہرو، پھر میں گیا، اور میں نے عرض کیا یا رسول اللہ! ابوبکرؓ آئے ہیں اور اجازت چاہتے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ان کو اجازت دے اور جنت کی خوشخبری دے میں آیا اور ابوبکرؓ سے کہا اندر آؤ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تم کو جنت کی خوشخبری دیتے ہیں، ابوبکرؓ آئے اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے داہنی طرف بیٹھے کنویں کی منڈیر پر اور اپنے پاؤں لٹکا دیئے کنویں میں جس طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بیٹھے تھے اور پنڈلیاں کھول دیں، میں لوٹا اور دروازے پر بیٹھا، اور میں اپنے بھائی کو وضو کرتا ہوا چھوڑ کر آیا تھا، وہ مجھ سے ملنے والا تھا میں نے (اپنے دل میں کہا) اگر اللہ کو اس کی بہتری منظور ہے تو اس کو بھی لائے گا ایک ہی ایکا ایک آدمی نے دروازہ ہلایا میں نے کہا کون ہے انہوں نے کہا عمرؓ بن خطاب، میں نے کہا ٹھہرو اور میں آیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس اور سلام کیا اور عرض کیا، عمرؓ اجازت مانگتے ہیں، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ان کو اجازت دے اور جنت کی بشارت دے میں عمر کے پاس آیا اور کہا اندر آؤ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تم کو جنت کی بشارت دی ہے وہ اندر آئے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بائیں طرف کنوئیں کی منڈیر پر بیٹھے، اور اپنے پاؤں کنویں میں لٹکا دیئے، میں لوٹا اور بیٹھا اور کہا اگر اللہ کو

ثُمَّ رَجَعْتُ فَجَلَسْتُ فَقُلْتُ اِنْ يُّرِدِ اللّٰهُ بِفُلَانٍ خَيْرًا يَّعْنِيْ اَخَاهُ يَأْتِ بِهٖ فَجَآءَ اِنْسَانٌ فَحَرَّكَ الْبَابَ فَقُلْتُ مَنْ هٰذَا فَقَالَ عُثْمَانَ بْنُ عَفَّانَ فَقُلْتُ عَلٰى رِسْلِكَ قَالَ وجِئْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَخْبَرْتُهٗ فَقَالَ ائْذَنْ لَهٗ وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ مَعَ بَلْوٰى تُصِيْبُهٗ قَالَ فَجِئْتُ فَقُلْتُ ادْخُلْ وَيُبَشِّرُكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالْجَنَّةِ مَعَ بَلْوٰى تُصِيْبُكَ قَالَ فَدَخَلَ فَوَجَدَ الْقُفَّ قَدْ مُلِئَ فَجَلَسَ وِجَاهَهُمْ مِنْ شَقِّ الْاٰخِرِ قَالَ شَرِيْكٌ فَقَالَ سَعِيْدُ بْنُ الْمُسَيَّبِ فَاَوَّلْتُهَا قُبُوْرَهُمْ۔

فلانے کی یعنی میرے بھائی کی بھلائی منظور ہے تو وہ بھی آئے گا، ایک آدمی آیا اور دروازہ ہلایا میں نے کہا کون ہے۔ اس نے کہا عثمان بن عفان، میں نے کہا ٹھہرو، اور میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس گیا اور بیان کیا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ان کو اجازت دے اور جنت کی خوشخبری دے مگر اس کے ساتھ ایک آفت بھی ہے، میں آیا اور میں نے کہا اندر آؤ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تم کو جنت کی خوشخبری دیتے ہیں پر ایک آفت کے ساتھ۔ وہ آئے انہوں نے دیکھا منڈیر پر جگہ نہیں رہی تو وہ ان کے سامنے دوسری طرف بیٹھے، شریک نے کہا سعید بن مسیبؒ نے کہا میں نے اس حدیث سے یہ نکالا کہ ان کی قبریں بھی اسی طرح ہوں گی (ویسا ہی ہوا حضرت عثمانؓ کو اس حجرہ میں جگہ نہ ملی وہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے بقیع میں دفن ہوئے۔

٦٢١٥:عَنْ اَبِيْ مُوْسَى الْاَشْعَرِيِّ خَرَجْتُ اُرِيْدُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَوَجَدْتُّهٗ قَدْ سَلَكَ فِي الْاَمْوَالِ فَتَبِعْتُهٗ فَوَجَدْتُّهٗ قَدْ دَخَلَ مَالًا فَجَلَسَ فِي الْقُفِّ وَ كَشَفَ عَنْ سَاقَيْهِ وَ دَلَّاهُمَا فِي الْبِئْرِ وَ سَاقَ الْحَدِيْثَ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ يَحْيَى بْنُ حَسَّانَ وَ لَمْ يَذْكُرْ قَوْلَ سَعِيْدٍ فَاَوَّلْتُهَا قُبُوْرَهُمْ۔

۶۲۱۵: ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے میں نکلا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ڈھونڈنے کے لیے۔ میں نے دیکھا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم باغوں کی طرف گئے ہیں، پھر میں نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ایک باغ میں پایا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کنویں کی منڈیر پر بیٹھے اور پنڈلیاں کھول دیں، اور ان کو لٹکا دیا کنویں میں، اور بیان کیا حدیث کو اسی طرح جیسے اوپر گذری، اس میں سعید کا قول مذکور نہیں ہے۔

٦٢١٦:عَنْ اَبِيْ مُوْسَى الْاَشْعَرِيِّ قَالَ خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمًا اِلٰى حَائِطٍ بِالْمَدِيْنَةِ لِحَاجَتِهٖ فَخَرَجْتُ فِيْ اِثْرِهٖ وَاقْتَصَّ الْحَدِيْثَ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ سُلَيْمَانَ بْنِ بِلَالٍ وَذَكَرَ فِي الْحَدِيْثِ قَالَ ابْنُ الْمُسَيَّبِ فَاَوَّلْتُ ذٰلِكَ قُبُوْرَهُمْ اجْتَمَعَتْ هٰهُنَا وَانْفَرَدَ عُثْمَانُ۔

۶۲۱۶: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

## بَابٌ:مِنْ فَضَائِلِ عَلِيِّ بْنِ اَبِيْ طَالِبٍ

## باب: حضرت علی رضی اللہ عنہ کی بزرگی کا بیان

٦٢١٧:عَنْ سَعْدِ بْنِ اَبِيْ وَقَّاصٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ

۶۲۱۷: سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِعَلِيٍّ اَنْتَ مِنِّيْ بِمَنْزِلَةِ هَارُوْنَ مِنْ مُّوْسٰى اِلَّا اَنَّهٗ لَا نَبِيَّ بَعْدِيْ قَالَ سَعِيْدٌ فَاَحْبَبْتُ اَنْ اُشَافِهَ بِهَا سَعْدًا فَلَقِيْتُ سَعْدًا فَحَدَّثْتُهٗ بِمَا حَدَّثَنِيْ عَامِرٌ فَقَالَ اَنَا سَمِعْتُهٗ قُلْتُ اَنْتَ سَمِعْتَهٗ قَالَ فَوَضَعَ اِصْبَعَيْهِ عَلٰى اُذُنَيْهِ قَالَ نَعَمْ وَاِلَّا فَاسْتَكَّتَا۔

ﷺ نے فرمایا ''حضرت علیؓ سے تم میرے پاس ایسے ہو جیسے حضرت ہارون علیہ السلام تھے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے پاس مگر میرے بعد کوئی نبی نہیں ہے'' سعد نے کہا میں نے چاہا کہ یہ حدیث خود سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے سن لوں تو میں سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ملا اور جو عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حدیث بیان کی تھی وہ ان کو سنائی سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا میں نے یہ حدیث سنی ہے میں نے کہا تم نے سنی ہے انہوں نے انگلیاں اپنے دونوں کانوں پر رکھیں اور کہا جو نہ سنی ہو تو میرے کان بہرے ہو جائیں۔

**تشریح** اس حدیث میں بڑی فضیلت ہے حضرت علی کی، کہ آپ کی امت میں ان کو وہ مرتبہ ملا، جو بنی اسرائیل میں ہارون علیہ السلام کو تھا، مگر فرق اتنا ہے کہ ہارون پیغمبر بھی تھے، اور حضرت علی پیغمبر نہ تھے، کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم خاتم الانبیاء تھے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد کوئی نیا پیغمبر دنیا میں نہیں آ سکتا۔ ہارون علیہ السلام حضرت موسیٰ علیہ السلام کے چچازاد بھائی تھے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی آپ کے چچازاد بھائی تھے اور یہ حدیث آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس وقت فرمائی جب آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تبوک کی لڑائی پر جانے لگے اور حضرت علیؓ کو مدینہ منورہ میں خلیفہ کر گئے، انہوں نے کہا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مجھ کو عورتوں اور بچوں کے ساتھ چھوڑے جاتے ہیں، تب آپ ﷺ نے یہ حدیث فرمائی کہ تم خوش نہیں کہ تمہارا حال ہارون علیہ السلام کا سا ہے جب حضرت موسیٰ علیہ السلام طور کو تشریف لے گئے تھے تو ہارون علیہ السلام کو اپنا خلیفہ بنا گئے تھے، اس حدیث سے یہ نہیں نکلتا ہے کہ میری وفات کے بعد تم ہی خلیفہ ہو گے، کیونکہ ہارون علیہ السلام حضرت موسیٰ علیہ السلام کی حیات میں ہی انتقال کر چکے تھے، اور ان کے بعد خلیفہ نہیں ہوئے، غرض یہ کہ وجہ تشبیہ صرف ایک بھی کافی ہوتی ہے اور یہاں دو وجہیں موجود تھیں، ایک قرابت جیسے ہارون علیہ السلام کو موسیٰ علیہ السلام سے تھی، دوسری خلافت اپنی قوم پر، اب ساری باتوں میں ہارون علیہ السلام کی مثل ہونا ضروری نہیں، مگر جب حدیث میں یہ مذکور ہے کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں تو معلوم ہوا کہ اور باتوں میں ہارون علیہ السلام کی مماثلت موجود ہے، اور ہارون علیہ السلام کی ایک صفت یہ تھی کہ بعد حضرت موسیٰ علیہ السلام کے سارے بنی اسرائیل سے افضل تھے، اور اس لحاظ سے حضرت علیؓ کی فضیلت تمام صحابہ کرام پر نکلتی ہے، لیکن اس صورت میں بھی شیخین کی خلافت میں کوئی قدح نہیں ہوتا، اس لیے کہ خلافت مفضول کے باوجود فاضل کی درست ہے، خاص کر اس صورت میں جب ابوبکر صدیقؓ کی خلافت کا متعدد احادیث میں اشارہ ہے اور اجماع کیا اس پر صحابہ کرام نے حتیٰ کہ حضرت علیؓ نے بھی چھ ماہ کے بعد بیعت کی۔ سراج الوہاج میں ہے کہ استدلال شیعہ کا اس حدیث سے مردود ہے، کیونکہ خلافت اپنے گھر والوں میں بحالت حیات خلافت امت کو وفات کے بعد مقتضی نہیں، اور قیاس ٹوٹ جاتا ہے حضرت ہارون علیہ السلام کی موت سے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے سامنے، اور ہارون علیہ السلام ایک امر خاص میں خلیفہ ہوئے تھے، حضرت موسیٰ کی زندگی میں، پھر ایسا ہی حضرت علیؓ کے لیے بھی سمجھنا چاہیے اور خلافت جزئیہ خصوصاً اپنے گھر والوں کی حفاظت کے لیے عزیز کو دینا بہتر ہے، اس صورت میں حدیث حجت ہے شیعہ پر نہ شیعہ کے لیے۔ انتہی مختصراً۔

۶۲۱۸: عَنْ سَعْدِ بْنِ اَبِيْ وَقَّاصٍ قَالَ خَلَّفَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلِيَّ بْنَ اَبِيْ طَالِبٍ فِيْ غَزْوَةِ تَبُوْكَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ

۶۲۱۸: سعد بن ابی وقاص سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے حضرت علی کو خلیفہ کیا (مدینہ میں) جب آپ ﷺ غزوہ تبوک کو تشریف لے گئے انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ آپ مجھ کو عورتوں اور بچوں میں چھوڑے جاتے ہیں،

تُخَلِّفُنِیْ فِی النِّسَآءِ وَالصِّبْیَانِ فَقَالَ اَمَا تَرْضٰی اَنْ تَکُوْنَ مِنِّیْ بِمَنْزِلَةِ هَارُوْنَ مِنْ مُّوْسٰی عَلَیْهِ السَّلَامُ غَیْرَ اَنَّهٗ لَا نَبِیَّ بَعْدِیْ۔

آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا تم خوش نہیں ہوتے اس بات سے کہ تمہارا درجہ میرے پاس ایسا ہو جیسے ہارون علیہ السلام کا تھا موسیٰ علیہ السلام کے پاس پر میرے بعد کوئی پیغمبر نہیں ہے۔

۶۲۱۹:عَنْ شُعْبَةَ فِیْ هٰذَا الْاِسْنَادِ۔

۶۲۱۹: ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

۶۲۲۰:عَنْ سَعْدِ بْنِ اَبِیْ وَ قَّاصٍ قَالَ اَمَرَ مُعَاوِیَةُ ابْنُ اَبِیْ سُفْیَانَ سَعْدًا فَقَالَ مَا مَنَعَكَ اَنْ تَسُبَّ اَبَا التُّرَابِ فَقَالَ اَمَّا مَا ذَكَرْتُ ثَلَاثًا قَالَهُنَّ لَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَلَنْ اَسُبَّهٗ لَاَنْ تَكُوْنَ لِیْ وَاحِدَةٌ مِّنْهُنَّ اَحَبُّ اِلَیَّ مِنْ حُمُرِ النَّعَمِ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ لَهٗ وَ قَدْ خَلَّفَهٗ فِیْ بَعْضِ مَغَازِیْهِ فَقَالَ لَهٗ عَلِیٌّ یَّا رَسُوْلَ اللّٰهِ خَلَّفْتَنِیْ مَعَ النِّسَآءِ وَالصِّبْیَانِ فَقَالَ لَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَمَا تَرْضٰی اَنْ تَكُوْنَ مِنِّیْ بِمَنْزِلَةِ هَارُوْنَ مِنْ مُّوْسٰی اِلَّا اَنَّهٗ لَا نُبُوَّةَ بَعْدِیْ وَ سَمِعْتُهٗ یَقُوْلُ یَوْمَ خَیْبَرَ لَاُعْطِیَنَّ الرَّایَةَ رَجُلًا یُّحِبُّ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَیُحِبُّهُ اللّٰهُ وَ رَسُوْلُهٗ قَالَ فَتَطَاوَلْنَا لَهَا فَقَالَ ادْعُوْلِیْ عَلِیًّا فَاُتِیَ بِهٖ اَرْمَدَ فَبَصَقَ فِیْ عَیْنِهٖ وَ دَفَعَ الرَّایَةَ اِلَیْهِ فَفَتَحَ اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ لَمَّا نَزَلَتْ هٰذِهِ الْاٰیَةُ فَقُلْ تَعَالَوْا نَدْعُ اَبْنَآءَ نَا وَ اَبْنَآءَ كُمْ دَعَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ عَلِیًّا وَّ فَاطِمَةَ وَحَسَنًا وَّ حُسَیْنًا فَقَالَ اللّٰهُمَّ هٰٓؤُلَآءِ اَهْلِیْ۔

۶۲۲۰: سعد بن ابی وقاصؓ سے روایت ہے معاویہ بن ابی سفیانؓ نے سعدؓ کو امیر کیا تو کہا تم کیوں برا نہیں کہتے ابوتراب کو، سعدؓ نے کہا میں تین باتوں کی وجہ سے، جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمائیں حضرت علیؓ کو برا نہیں کہوں گا اگر ان باتوں میں سے ایک بھی مجھ کو حاصل ہو تو وہ مجھے لال اونٹوں سے زیادہ پسند ہے، میں نے سنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کسی لڑائی پر جاتے وقت ان کو مدینہ میں چھوڑا، انہوں نے کہا یا رسول اللہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھے عورتوں اور بچوں کے ساتھ چھوڑ دیا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا تم اس بات سے راضی نہیں ہو کہ تمہارا درجہ میرے پاس ایسا ہو جیسا ہارون علیہ السلام کا تھا، موسیٰ علیہ السلام کے پاس، پر اتنا ہے کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں ہے اور میں نے سنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے تھے خیبر کے دن کل میں ایسے شخص کو نشان دوں گا جو محبت رکھتا ہے اللہ اور اس کے رسول سے اور اللہ اور اس کا رسول بھی محبت رکھتا ہے اس سے، یہ سن کر ہم انتظار کرتے رہے، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بلاؤ' وہ آئے تو ان کی آنکھیں دکھتی تھیں، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کی آنکھ میں تھوک دیا اور نشان ان کے حوالے کیا، پھر اللہ تعالیٰ نے فتح دی، ان کے ہاتھ پر اور جب یہ آیت اتری بلائیں ہم اپنے بیٹوں کو اور تم اپنے بیٹوں کو (یعنی آیت مباہلہ) تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بلایا حضرت علیؓ اور فاطمہؓ اور حسنؓ اور حسینؓ کو پھر فرمایا اللہ یہ میرے اہل ہیں۔

تشریح ابوتراب کنیت ہے حضرت علی مرتضیٰؓ کی، اس روایت سے معاویہؓ کی نسبت ایک قباحت عائد ہوتی ہے، کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ کی قرابت اور حضرت علیؓ کی فضیلت کا مطلق خیال نہیں کیا، نووی نے کہا اس میں ایک صحابی پر الزام آتا ہے، اور اس کی تاویل ضروری ہے، اس طرح سے معاویہؓ نے سعدؓ کو برا کہنے کا حکم نہیں دیا۔ بلکہ برا نہ کہنے کا سبب پوچھا، گویا دریافت کیا کہ تم برا کہنے سے کیوں پرہیز کرتے ہو ان کے ڈر سے یا دلیل شرعی سے پرہیز کرتے ہو تو ٹھیک کرتے ہو اور جو اور کسی وجہ سے تو اس کا اور جواب ہے، اور شاید سعدؓ اس گروہ میں ہوں جو

حضرت علیؓ کو برا کہتے ہوں، اور سعدؓ نے برا نہ کہا، اور اس سے انکار کیا ہو تو معاویہؓ نے اس کا سبب پوچھا اور شاید برا کہنے سے یہ مقصود ہو کہ تم ان کی خطائے اجتہادی کیوں بیان نہیں کرتے۔

۶۲۲۱: عَنْ سَعْدٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهُ قَالَ لِعَلِيٍّ اَمَا تَرْضٰى اَنْ تَكُوْنَ مِنِّيْ بِمَنْزِلَةِ هَارُوْنَ مِنْ مُّوْسٰى۔

۶۲۲۱: سعد بن ابی وقاصؓ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا حضرت علیؓ سے تم خوش نہیں ہو اس بات سے کہ تمہارا درجہ میرے پاس ایسا ہو جیسے ہارون علیہ السلام کا موسیٰ علیہ السلام کے پاس۔

۶۲۲۲: عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَوْمَ خَيْبَرَ لَاُعْطِيَنَّ هٰذِهِ الرَّايَةَ رَجُلًا يُحِبُّ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهُ يَفْتَحُ اللّٰهُ عَلٰى يَدَيْهِ قَالَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ مَآ اَحْبَبْتُ الْاِمَارَةَ اِلَّا يَوْمَئِذٍ قَالَ فَتَسَاوَرْتُ لَهَا رَجَآءَ اَنْ اُدْعٰى لَهَا قَالَ فَدَعَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلِيَّ بْنَ اَبِيْ طَالِبٍ فَاَعْطَاهُ اِيَّاهَا وَ قَالَ امْشِ وَ لَا تَلْتَفِتْ حَتّٰى يَفْتَحَ اللّٰهُ عَلَيْكَ قَالَ فَسَارَ عَلِيٌّ شَيْئًا ثُمَّ وَقَفَ وَ لَمْ يَلْتَفِتْ فَصَرَخَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ عَلٰى مَاذَا اُقَاتِلُ النَّاسَ قَالَ قَاتِلْهُمْ حَتّٰى يَشْهَدُوْا اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ فَاِذَا فَعَلُوْا ذٰلِكَ فَقَدْ مَنَعُوْا مِنْكَ دِمَآءَهُمْ وَ اَمْوَالَهُمْ اِلَّا بِحَقِّهَا وَ حِسَابُهُمْ عَلَى اللّٰهِ۔

۶۲۲۲: ابو ہریرہؓ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''خیبر کے دن البتہ میں یہ جھنڈا اس شخص کو دوں گا جو دوست رکھتا ہے اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو۔ فتح دے گا اللہ تعالیٰ اس کے ہاتھوں پر''۔ حضرت عمرؓ نے کہا میں نے امارت کی آرزو کبھی نہیں کی مگر اسی دن پھر میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے آیا اس امید سے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بلائیں مجھ کو اس کام کے لیے لیکن آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے علیؓ کو بلایا اور وہ جھنڈا ان کو دیا اور فرمایا چلا جا اور ادھر ادھر مت دیکھ اللہ تعالیٰ تجھ کو فتح دے گا۔ پھر انہوں نے چپکے سے کچھ عرض کیا بعد اس کے ٹھہرے اور کسی طرف نہیں دیکھا۔ پھر چلا کر بولے یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کس بات پر میں لوگوں سے لڑوں۔ آپ ﷺ نے فرمایا لڑ ان سے یہاں تک کہ وہ گواہی دیں اس بات کی کہ کوئی برحق معبود نہیں سوا اللہ کے اور بیشک محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اللہ کے رسول ہیں۔ جب وہ یہ گواہی دیں تو انہوں نے بچالیا تجھ سے اپنی جان اور مال کو مگر کسی حق کے بدلے اور ان کا حساب اللہ پر ہے''۔

۶۲۲۳: عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَوْمَ خَيْبَرَ لَاُعْطِيَنَّ هٰذِهِ الرَّايَةَ رَجُلًا يَّفْتَحُ اللّٰهُ عَلٰى يَدَيْهِ يُحِبُّ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهُ وَ يُحِبُّهُ اللّٰهُ وَ رَسُوْلُهُ قَالَ فَبَاتَ النَّاسُ يَدُوْكُوْنَ لَيْلَتَهُمْ اَيُّهُمْ يُعْطَاهَا قَالَ فَلَمَّآ اَصْبَحَ النَّاسُ غَدَوْا عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كُلُّهُمْ يَرْجُوْا اَنْ يُّعْطَاهَا فَقَالَ اَيْنَ عَلِيُّ بْنُ اَبِيْ طَالِبٍ فَقَالُوْا هُوَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ يَشْتَكِيْ عَيْنَيْهِ

۶۲۲۳: سہل بن سعدؓ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا خیبر کے دن البتہ دوں گا میں اس نشان کو اس شخص کو جس کے ہاتھوں پر اللہ تعالیٰ فتح دے گا وہ چاہتا ہے اللہ اور اس کے رسول کو اور اللہ تعالیٰ اور رسول اس کو چاہتے ہیں''۔ پھر رات بھر لوگ ذکر کرتے رہے کہ دیکھیں یہ نشان آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کس کو دیتے ہیں۔ جب صبح ہوئی تو سب کے سب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آئے اور ہر ایک کو یہ امید تھی کہ یہ نشان اسی کو ملے گا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا علی بن ابی طالب کہاں ہیں؟ لوگوں نے عرض کیا یا رسول اللہ ان کی آنکھیں دکھتی

قَالَ فَاَرْسَلُوْا اِلَيْهِ فَاُوْتِيَ بِهِ فَبَصَقَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ عَيْنَيْهِ وَ دَعَا لَهُ فَبَرَأَ حَتّٰى كَاَنْ لَّمْ يَكُنْ بِهِ وَجَعٌ فَاَعْطَاهُ الرَّايَةَ فَقَالَ عَلِيٌّ يَّا رَسُوْلَ اللّٰهِ اُقَاتِلُهُمْ حَتّٰى يَكُوْنُوْا مِثْلَنَا قَالَ انْفُذْ عَلٰى رِسْلِكَ حَتّٰى تَنْزِلَ بِسَاحَتِهِمْ ثُمَّ ادْعُهُمْ اِلَى الْاِسْلَامِ فَاَخْبِرْهُمْ بِمَا يَجِبُ عَلَيْهِمْ مِنْ حَقِّ اللّٰهِ فِيْهِ فَوَاللّٰهِ لَاَنْ يَّهْدِيَ اللّٰهُ بِكَ رَجُلًا وَّاحِدًا خَيْرٌ لَّكَ مِنْ اَنْ يَّكُوْنَ لَكَ حُمُرُ النَّعَمِ۔

ہیں۔ پھر ان کو بلا بھیجا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کی آنکھوں میں تھوکا اور ان کے لیے دعا کی۔ وہ بالکل اچھے ہو گئے گویا ان کو کچھ شکوہ نہ تھا۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کو جھنڈا دیا۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ میں ان سے لڑوں گا یہاں تک کہ وہ ہماری طرح (مسلمان) ہو جائیں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''آہستہ چلا جا یہاں تک کہ ان کے میدان میں اترے پھر ان کو بلا اسلام کی طرف اور ان سے کہہ جو اللہ کا حق ان پر واجب ہے۔ قسم اللہ کی اگر اللہ تعالیٰ تیری وجہ سے ایک شخص کو ہدایت کرے تو وہ بہتر ہے تیرے لیے سرخ اونٹوں سے''۔

٦٢٢٤: عَنْ سَلَمَةَ بْنِ الْاَكْوَعِ قَالَ كَانَ عَلِيٌّ قَدْ تَخَلَّفَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ خَيْبَرَ وَ كَانَ رَمِدًا فَقَالَ اَنَا اَتَخَلَّفُ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَخَرَجَ عَلِيٌّ فَلَحِقَ بِالنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمَّا كَانَ مَسَاءُ اللَّيْلَةِ الَّتِيْ فَتَحَهَا اللّٰهُ فِيْ صَبَاحِهَا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَاُعْطِيَنَّ الرَّايَةَ اَوْلَيَاْخُذَنَّ بِالرَّايَةِ غَدًا رَّجُلٌ يُّحِبُّهُ اللّٰهُ وَ رَسُوْلُهُ اَوْ قَالَ يُحِبُّ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهُ يَفْتَحُ اللّٰهُ عَلَيْهِ فَاِذَا نَحْنُ بِعَلِيٍّ وَ مَا نَرْجُوْهُ فَقَالُوْا هٰذَا عَلِيٌّ فَاَعْطَاهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الرَّايَةَ فَفَتَحَ اللّٰهُ عَلَيْهِ۔

۶۲۲۴: سلمہ بن اکوع رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پیچھے رہ گئے خیبر کے دن۔ ان کی آنکھیں دکھتی تھیں۔ پھر انہوں نے کہا کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو چھوڑ کر پیچھے رہوں (یہ کیسے ہو سکتا ہے) اور نکلے اور مل گئے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے جب وہ رات ہوئی جس کی صبح کو فتح ہوئی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''میں یہ جھنڈا اس کو دوں گا کل یا جھنڈا کل وہ شخص لے گا جس کو اللہ اور اس کا رسول چاہتے ہیں یا وہ اللہ اور رسول کو چاہتا ہے۔ اللہ اس کے ہاتھوں پر فتح دے گا۔ پھر یکایک ہم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو دیکھا کہ ہمیں امید نہ تھی کہ جھنڈا ان کو ملے گا۔ لوگوں نے کہا ''یہ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں'' اور ان ہی کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جھنڈا دیا ہے۔ پھر اللہ تعالیٰ نے فتح دی ان کو۔

٦٢٢٥: عَنْ يَزِيْدَ بْنِ حَيَّانَ قَالَ انْطَلَقْتُ اَنَا وَحُصَيْنُ ابْنُ سَبْرَةَ وَ عُمَرُ ابْنُ مُسْلِمٍ اِلٰى زَيْدِ بْنِ اَرْقَمَ فَلَمَّا جَلَسْنَا عَلَيْهِ قَالَ لَهُ حُصَيْنٌ لَقَدْ لَقِيْتَ يَا زَيْدُ خَيْرًا كَثِيْرًا رَاَيْتَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ سَمِعْتَ حَدِيْثَهُ وَ غَزَوْتَ مَعَهُ وَ صَلَّيْتَ خَلْفَهُ لَقَدْ لَقِيْتَ يَا زَيْدُ

۶۲۲۵: یزید بن حیان سے روایت ہے میں اور حصین بن سبرہؓ اور عمرؓ بن مسلم زید بن ارقم کے پاس گئے جب ہم ان کے پاس بیٹھے تو حصینؓ نے کہا اے یزیدؓ تم نے تو بڑی نیکی حاصل کی۔ تم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھا، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حدیث سنی، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ جہاد کیا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پیچھے نماز پڑھی، تم نے بہت ثواب کمایا، ہمیں کچھ حدیث بیان کرو جو تم نے سنی ہو رسول اللہ صلی اللہ علیہ

خَيْرًا كَثِيْرًا حَدِّثْنَا يَا زَيْدُ مَا سَمِعْتَ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَا ابْنَ اَخِي وَ اللّٰهِ لَقَدْ كَبِرَتْ سِنِّيْ وَ قَدُمَ عَهْدِيْ وَ نَسِيْتُ بَعْضَ الَّذِيْ كُنْتُ اَعِيْ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَمَا حَدَّثْتُكُمْ فَاقْبَلُوْهُ وَ مَا لَا فَلَا تُكَلِّفُوْنِيْهِ ثُمَّ قَالَ قَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمًا فِيْنَا خَطِيْبًا بِمَاءٍ يُدْعٰى خُمًّا بَيْنَ مَكَّةَ وَ الْمَدِيْنَةِ فَحَمِدَ اللّٰهَ وَ اَثْنٰى عَلَيْهِ وَ وَعَظَ وَ ذَكَّرَ ثُمَّ قَالَ اَمَّا بَعْدُ اَلَا اَيُّهَا النَّاسُ فَاِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ يُوْشِكُ اَنْ يَاْتِيَ رَسُوْلُ رَبِّيْ فَاُجِيْبُ وَ اَنَا تَارِكٌ فِيْكُمْ ثَقَلَيْنِ اَوَّلُهُمَا كِتَابُ اللّٰهِ فِيْهِ الْهُدٰى وَ النُّوْرُ فَخُذُوْا بِكِتَابِ اللّٰهِ وَاسْتَمْسِكُوْا بِهٖ فَحَثَّ عَلٰى كِتَابِ اللّٰهِ وَ رَغَّبَ فِيْهِ ثُمَّ قَالَ وَ اَهْلُ بَيْتِيْ اُذَكِّرُكُمُ اللّٰهَ فِيْ اَهْلِ بَيْتِيْ اُذَكِّرُكُمُ اللّٰهَ فِيْ اَهْلِ بَيْتِيْ فَقَالَ لَهٗ حُصَيْنٌ وَّ مَنْ اَهْلُ بَيْتِهٖ يَا زَيْدُ اَلَيْسَ نِسَآءُهٗ مِنْ اَهْلِ بَيْتِهٖ قَالَ نِسَآءُهٗ مِنْ اَهْلِ بَيْتِهٖ وَلٰكِنْ اَهْلُ بَيْتِهٖ مَنْ حُرِمَ الصَّدَقَةَ بَعْدَهٗ قَالَ وَ مَنْ هُمْ قَالَ هُمْ اٰلُ عَلِيٍّ وَّ اٰلُ عَقِيْلٍ وَّ اٰلُ جَعْفَرٍ وَّ اٰلُ عَبَّاسٍ قَالَ كُلُّ هٰؤُلَآءِ حُرِمَ الصَّدَقَةَ قَالَ نَعَمْ۔

وآلہ وسلم سے زیدؓ نے کہا اے بھتیجے میرے، میری عمر بہت بڑی ہوگئی اور مدت گزری اور بعض باتیں جن کو میں یاد رکھتا تھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بھول گیا تو میں جو بیان کروں اس کو قبول کرو اور جو میں نہ بیان کروں اس کے لیے مجھ کو تکلیف نہ دو۔ پھر زیدؓ نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک دن خطبہ سنانے کو کھڑے ہوئے ہم لوگوں میں ایک پانی پر جس کو خم کہتے تھے مکہ اور مدینہ کے بیچ میں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اللہ کی حمد کی اور اس کی تعریف بیان کی اور وعظ و نصیحت کی۔ پھر فرمایا بعد اس کے اے لوگو! میں آدمی ہوں قریب ہے کہ میرے پرودگار کا بھیجا ہوا (موت کا فرشتہ) آئے اور میں قبول کروں۔ میں تم میں دو بڑی بڑی چیزیں چھوڑے جاتا ہوں پہلے تو اللہ کی کتاب اس میں ہدایت ہے اور نور ہے تو اللہ کی کتاب کو تھامے رہو اور اس کو مضبوط پکڑے رہو۔ غرض آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے رغبت دلائی اللہ کی کتاب کی طرف۔ پھر فرمایا دوسری چیز میرے اہل بیت ہیں میں خدا کی یاد دلاتا ہوں تم کو اپنے اہل بیت کے باب میں حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا۔ اہل بیت آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کون ہیں اے زیدؓ! کیا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بیبیاں اہل بیت نہیں ہیں؟ زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا بیبیاں بھی اہل بیت میں داخل ہیں لیکن اہل بیت وہ ہیں جن پر زکوۃ حرام ہے۔ حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا وہ لوگ کون ہیں؟ زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا وہ علی اور عقیل اور جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اولاد ہیں۔ حصینؓ نے کہا ان سب پر صدقہ حرام ہے؟ زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا ہاں۔

**تشریح** ❀ یہ حدیث حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہجرت کے نویں سال جب حجۃ الوداع کر کے لوٹے فرمائی۔ اس کے بعد آپ ﷺ کا انتقال ہوا۔ آپ ﷺ نے آخری وصیت تمام عرب کی قوموں کے سامنے یہ کی کہ ''قرآن پر جمے رہنا، اس سے ہدایت لینا، اس پر عمل کرنا۔ دوسرے میری اہل بیت کا خیال رکھنا ان سے محبت کرنا ان کو ایذا نہ دینا'' اس نصیحت پر سوا اہل سنت اور جماعت کے کوئی فرقہ قائم نہیں ہے۔ خوارج نے اہل بیت کو چھوڑ دیا ان کے دشمن ہو گئے روافض نے قرآن سے منہ موڑ لیا۔

٦٢٢٦: عَنْ يَزِيْدَ بْنِ حَيَّانَ عَنْ زَيْدِ بْنِ اَرْقَمَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ بِنَحْوِهٖ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ زُهَيْرٍ۔

٦٢٢٦: مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

٦٢٢٧:عَنْ اَبِیْ حَیَّانَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَ حَدِیْثِ اِسْمٰعِیْلَ وَ زَادَ فِیْ حَدِیْثِ جَرِیْرٍ کِتَابُ اللّٰهِ فِیْهِ الْهُدٰی وَ النُّوْرُ مَنِ اسْتَمْسَکَ بِهٖ وَ اَخَذَبِهٖ کَانَ عَلَی الْهُدٰی وَ مَنْ اَخْطَاَهٗ ضَلَّ۔

۶۲۲۷: ترجمہ وہی ہے جو گزرا۔ اس میں اتنا زیادہ ہے کہ اللہ کی کتاب میں ہدایت ہے اور نور ہے جو اس کو پکڑے رہے گا۔ وہ ہدایت پر رہے گا اور جو اس کو چھوڑ دے گا وہ گمراہ ہو جائے گا۔

٦٢٢٨:عَنْ یَزِیْدَ ابْنِ حَیَّانَ عَنْ زَیْدِ ابْنِ اَرْقَمَ قَالَ دَخَلْنَا عَلَیْهِ فَقُلْنَا لَهٗ لَقَدْ رَاَیْتَ خَیْرًا کَثِیْرًا لَقَدْ صَاحَبْتَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَصَلَّیْتَ خَلْفَهٗ وَسَاقَ الْحَدِیْثَ بِنَحْوِ حَدِیْثِ اَبِیْ حَیَّانَ غَیْرَ اَنَّهٗ قَالَ اَلَا وَ اِنِّیْ تَارِکٌ فِیْکُمُ الثَّقَلَیْنِ اَحَدُهُمَا کِتٰبُ اللّٰهِ هُوَ حَبْلُ اللّٰهِ مَنِ اتَّبَعَهٗ کَانَ عَلَی الْهُدٰی وَ مَنْ تَرَکَهٗ کَانَ عَلَی الضَّلَالَةِ وَ فِیْهِ فَقُلْنَا مَنْ اَهْلُ بَیْتِهٖ نِسَآؤُهٗ قَالَ وَایْمُ اللّٰهِ اِنَّ الْمَرْاَةَ تَکُوْنُ مَعَ الرَّجُلِ الْعَصْرَ مِنَ الدَّهْرِ ثُمَّ یُطَلِّقُهَا فَتَرْجِعُ اِلٰی اَبِیْهَا وَ قَوْمِهَا اَهْلُ بَیْتِهٖ اَصْلُهٗ وَ عَصَبَتُهُ الَّذِیْنَ حُرِمُوا الصَّدَقَةَ بَعْدَهٗ۔

۶۲۲۸: یزید بن حیانؒ سے روایت ہے انہوں نے کہا ہم زید بن ارقمؓ کے پاس گئے اور ہم نے کہا تم نے بہت ثواب کمایا تم نے صحبت اٹھائی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پیچھے نماز پڑھی اور بیان کیا حدیث کو اسی طرح جیسے اوپر گزری۔ اس میں یہ ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا میں تم میں دو بھاری چیزیں چھوڑے جاتا ہوں ایک تو اللہ کی کتاب وہ اللہ کی رسی ہے جو اس کی پیروی کرے گا ہدایت پر ہوگا اور جو اس کو چھوڑ دے گا گمراہ ہو جائے گا۔ اس روایت میں یہ ہے کہ ہم نے کہا اہل بیت کون لوگ ہیں بیبیاں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی۔ زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا نہیں قسم اللہ کی عورت ایک مدت تک مرد کے ساتھ رہتی ہے پھر وہ اس کو طلاق دے دیتا ہے تو اپنے باپ اور قوم کی طرف چلی جاتی ہے۔ اہل بیت آپ کے دودھیال کے لوگ اور عصبہ ہیں جن پر صدقہ حرام ہے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد۔

**تشریح** نووی نے کہا ہمارے نزدیک وہ بنی ہاشم اور بنی مطلب ہیں، ان دونوں پر صدقہ حرام ہے اور مالک کے نزدیک صرف بنی ہاشم ہیں اور بعض نے کہا بنو قصی اور بعض نے کہا قریش۔ اس روایت میں جو بیبیوں کو اہل بیت سے خارج کیا اس سے معلوم ہوتا ہے کہ کل قریش اہل بیت نہیں ہیں ورنہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کئی بیبیوں جیسے حضرت عائشہؓ اور حفصہؓ اور ام سلمہؓ اور سودہؓ اور ام حبیبہ رضی اللہ عنہن قرشی تھیں اور ایک روایت میں زیدؓ نے ازواج مطہرات کو اہل بیت میں داخل کیا اور دوسری روایت میں خارج۔ ان دونوں میں تطبیق اس طرح ہے کہ اہل بیت سے دو معنی مقصودؒ ہیں ایک وہ اہل بیت جو گھر میں رہتے ہیں یعنی عیال جن کے اکرام اور احترام کا حکم ہے ان میں ازواج مطہرات بھی شامل ہیں اور قرآن میں آیت تطہیر جو وارد ہے وہ اہل بیت اسی معنی میں وارد ہے اور قرینہ اس کا یہ ہے کہ اس آیت کے اول اور آخر حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ازواج کا ذکر ہے اور انہی کی طرف خطاب ہے اور حضرت ابراہیم کی بی بی کی نسبت قرآن میں اہل بیت کا لفظ موجود ہے اور ایک معنی اہل بیت کا یہ ہے جن پر صدقہ حرام ہو اس میں بیبیاں داخل نہیں ہیں بلکہ وہ بنی ہاشم اور بنی مطلب ہیں یا صرف بنی ہاشم (نووی مع زیادہ)

٦٢٢٩:عَنْ سَهْلِ ابْنِ سَعْدٍ قَالَ اسْتُعْمِلَ عَلَی الْمَدِیْنَةِ رَجُلٌ مِّنْ اٰلِ مَرْوَانَ قَالَ فَدَعَا سَهْلَ ابْنَ سَعْدٍ فَاَمَرَهٗ اَنْ یَّشْتِمَ عَلِیًّا قَالَ فَاَبٰی سَهْلٌ فَقَالَ

۶۲۲۹: سہل ابن سعدؓ سے روایت ہے کہ مدینہ میں ایک شخص مروان کی اولاد میں سے حاکم ہوا۔ اس نے سہل کو بلایا اور حکم دیا حضرت علیؓ کو گالی دینے کا۔ سہل نے انکار کیا۔ وہ شخص بولا اگر تو گالی دینے سے انکار کرتا ہے تو کہہ لعنت

اَمَّا اِذَا اَبَيْتَ فَقُلْ لَعَنَ اللّٰهُ اَبَا التُّرَابِ فَقَالَ سَهْلٌ مَا كَانَ لِعَلِيٍّ اِسْمٌ اَحَبَّ اِلَيْهِ مِنْ اَبِي التُّرَابِ وَ اِنْ كَانَ لَيَفْرَحُ اِذَادُعِيَ بِهَا فَقَالَ لَهٗ اَخْبِرْنَا عَنْ قِصَّتِهٖ لِمَ سُمِّيَ اَبُوْ تُرَابٍ قَالَ جَآءَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَيْتَ فَاطِمَةَ فَلَمْ يَجِدْ عَلِيًّا فِي الْبَيْتِ فَقَالَ اَيْنَ ابْنُ عَمِّكِ فَقَالَتْ كَانَ بَيْنِيْ وَ بَيْنَهٗ شَيْءٌ فَغَاضَبَنِيْ فَخَرَجَ فَلَمْ يَقِلْ عِنْدِيْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لِاِنْسَانٍ انْظُرْ اَيْنَ هُوَ فَجَآءَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ هُوَ فِي الْمَسْجِدِ رَاقِدٌ فَجَآءَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَ هُوَ مُضْطَجِعٌ قَدْ سَقَطَ رِدَاؤُهٗ عَنْ شِقِّهٖ فَاَصَابَهٗ تُرَابٌ فَجَعَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَمْسَحُهٗ عَنْهُ وَ يَقُوْلُ قُمْ اَبَا التُّرَابِ قُمْ اَبَا التُّرَابِ۔

ہو اللہ کی ابوتراب پر۔ سہل نے کہا حضرت علی کو کوئی نام ابوتراب سے زیادہ پسند نہ تھا اور وہ خوش ہوتے تھے اس نام کے ساتھ پکارنے سے۔ وہ شخص بولا اس کا قصہ بیان کرو ان کا نام ابوتراب کیوں ہوا؟ سہل نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت فاطمہ زہراؓ کے گھر تشریف لائے تو حضرت علیؓ کو گھر میں نہ پایا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پوچھا تیرے چچا کا بیٹا کہاں ہے؟ وہ بولیں مجھ میں اور ان میں کچھ باتیں ہوئیں وہ غصے ہو کر چلے گئے اور یہاں نہیں سوئے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک آدمی سے فرمایا دیکھو حضرت علیؓ کہاں ہیں۔ وہ آیا اور بولا یا رسول اللہ علی مسجد میں سو رہے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم علی کے پاس تشریف لے گئے۔ وہ لیٹے ہوئے تھے اور چادر ان کے پہلو سے الگ ہو گئی تھی اور (ان کے بدن سے) مٹی لگ گئی تھی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے وہ مٹی پونچھنا شروع کی اور فرمانے لگے ''اٹھ اے ابوتراب اٹھ اے ابوتراب''۔

**تشریح** تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے علیؓ کا نام ابوتراب رکھا اس وجہ سے ان کو یہ نام نہایت پسند تھا۔ اس حدیث سے حضرت علیؓ کی بڑی فضیلت نکلی اور یہ بھی ثابت ہوا کہ مسجد میں سونا جائز ہے اور جو شخص خفا ہو گیا ہو اس کو بلانا اور اس کے پاس جانا مستحب ہے۔

## بَابٌ: فِيْ فَضْلِ سَعْدِ ابْنِ اَبِيْ وَقَّاصٍ

## باب: سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کی فضیلت

٦٢٣٠: عَنْ عَآئِشَةَ قَالَتْ اَرِقَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ لَيْلَةٍ فَقَالَتْ لَيْتَ رَجُلًا صَالِحًا مِنْ اَصْحَابِيْ يَحْرُسُنِيَ اللَّيْلَةَ قَالَتْ وَ سَمِعْنَا صَوْتَ السِّلَاحِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ هٰذَا قَالَ سَعْدُ ابْنُ اَبِيْ وَقَّاصٍ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ جِئْتُ اَحْرُسُكَ قَالَتْ عَآئِشَةُ فَنَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى سَمِعْتُ غَطِيْطَهٗ۔

٦٢٣٠: ام المومنین عائشہؓ سے روایت ہے ایک رات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آنکھ کھل گئی اور نیند اچاٹ ہو گئی۔ آپؐ نے فرمایا کاش میرے اصحاب میں سے کوئی نیک بخت رات بھر میری حفاظت کرے۔ حضرت عائشہؓ نے کہا اتنے میں ہم کو ہتھیاروں کی آواز معلوم ہوئی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پوچھا کون ہے۔ آواز آئی سعد بیٹا ابووقاص کا یا رسول اللہ! میں حاضر ہوا ہوں آپؐ کے پاس پہرہ دینے کے لیے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سو گئے یہاں تک کہ میں نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے خراٹے کی آواز سنی۔

٦٢٣١: عَنْ عَآئِشَةَ قَالَتْ سَهِرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَقْدَمَهُ الْمَدِيْنَةَ لَيْلَةً فَقَالَ لَيْتَ رَجُلًا صَالِحًا مِّنْ اَصْحَابِيْ يَحْرُسُنِيَ اللَّيْلَةَ

٦٢٣١: ترجمہ وہی جو گزرا۔ اتنا زیادہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سعد سے پوچھا تم کیوں آئے ہو۔ وہ بولے مجھے ڈر ہوا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر، تو میں آیا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حفاظت کرنے کو۔

قَالَتْ فَبَيْنَا نَحْنُ كَذٰلِكَ سَمِعْنَا خَشْخَشَةَ سِلَاحٍ فَقَالَ مَنْ هٰذَا قَالَ سَعْدُ بْنُ اَبِيْ وَ قَّاصٍ فَقَالَ لَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا جَاءَ بِكَ فَقَالَ وَقَعَ فِيْ نَفْسِيْ خَوْفٌ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَجِئْتُ اَحْرُسُهٗ فَدَعَا لَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ نَامَ وَ فِيْ رِوَايَةِ بْنِ رُمْحٍ فَقُلْنَا مَنْ هٰذَا۔

آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کے لیے دعا کی اور سو گئے۔

٦٢٣٢:عَنْ عَآئِشَةَ اَرِقَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ لَيْلَةٍ بِمِثْلِ حَدِيْثِ سُلَيْمَانَ ابْنِ بِلَالٍ۔

۶۲۳۲: ترجمہ وہی ہے جو گزرا۔

٦٢٣٣:عَنْ عَلِيٍّ يَقُوْلُ مَا جَمَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَبَوَيْهِ لِاَحَدٍ غَيْرِ سَعْدِ بْنِ مَالِكٍ فَاِنَّهٗ جَعَلَ يَقُوْلُ لَهٗ يَوْمَ اُحُدٍ اِرْمِ فِدَاكَ اَبِيْ وَ اُمِّيْ۔

۶۲۳۳: حضرت علیؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے اپنے ماں باپ کو کسی کے لیے جمع نہیں کیا (یعنی یوں نہیں فرمایا کہ میرے ماں باپ تجھ پر فدا ہوں) مگر سعد بن مالکؓ (یعنی سعد بن وقاصؓ) کے لیے آپ ﷺ نے احد کے دن ان سے فرمایا ''تیر مار اے سعدؓ! فدا ہوں تجھ پر ماں باپ میرے''۔

٦٢٣٤:عَنْ عَلِيٍّ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهٖ۔

۶۲۳۴: ترجمہ وہی ہے جو گزرا۔

٦٢٣٥:عَنْ سَعْدِ بْنِ اَبِيْ وَقَّاصٍ قَالَ لَقَدْ جَمَعَ لِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَبَوَيْهِ يَوْمَ اُحُدٍ۔

۶۲۳۵: سعد بن ابی وقاصؓ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جمع کیا اپنے ماں باپ کو میرے لیے احد کے دن۔

٦٢٣٦:عَنْ يَحْيَى ابْنِ سَعِيْدٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ۔

۶۲۳۶: ترجمہ وہی جو گزرا۔

٦٢٣٧:عَنْ سَعْدٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَمَعَ لَهٗ اَبَوَيْهِ يَوْمَ اُحُدٍ قَالَ كَانَ رَجُلٌ مِّنَ الْمُشْرِكِيْنَ قَدْ اَحْرَقَ الْمُسْلِمِيْنَ فَقَالَ لَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِرْمِ فِدَاكَ اَبِيْ وَ اُمِّيْ قَالَ فَنَزَعْتُ لَهٗ بِسَهْمٍ لَيْسَ فِيْهِ نَصْلٌ فَاَصَبْتُ جَنْبَهٗ فَسَقَطَ فَانْكَشَفَتْ عَوْرَتُهٗ فَضَحِكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى نَظَرْتُ اِلٰى

۶۲۳۷: سعد بن ابی وقاصؓ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے احد کے دن ان کے لیے جمع کیا اپنے ماں باپ کو۔ سعدؓ نے کہا ایک شخص تھا مشرکوں میں سے جس نے جلا دیا تھا مسلمانوں کو (یعنی بہت مسلمانوں کو قتل کیا تھا) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''تیر مار اے سعدؓ فدا ہوں تجھ پر ماں باپ میرے''۔ میں نے اس کے لیے ایک تیر نکالا جس میں پیکان نہ تھا۔ وہ اس کی پسلی میں لگا اور گرا اور اس کی شرمگاہ کھل گئی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یہ دیکھ کر ہنسے یہاں تک کہ میں نے آپ صلی

۷۵۶۱:عَنْ اَبِیْ حَیَّانَ بِھٰذَا الْاِسْنَادِ بِمِثْلِ حَدِيْثِهِمَا غَيْرَ اَنَّ ابْنَ عُلَيَّةَ فِیْ حَدِيْثِهِ الْعِنَبِ كَمَا قَالَ ابْنُ اِدْرِيسَ وَفِیْ حَدِيْثِ عِيْسَى الزَّبِيْبِ كَمَا قَالَ ابْنُ مُسْهِرٍ۔

۷۵۶۱:ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

۷۵۶۲:عَنْ اَبِیْ ذَرٍّ يُقْسِمُ قَسَمًا اَنَّ هٰذَانِ خَصْمَانِ اخْتَصَمُوْا فِیْ رَبِّهِمْ اَنَّهَانَزَلَتْ فِی الَّذِيْنَ بَرَزُوا الْيَوْمَ بَدْرٍ حَمْزَةُ وَعَلِیٌّ وَّ عُبَيْدَةُ ابْنُ الْحَارِثِ وَعُتْبَةَ وَشَيْبَةُ ابْنَیْ رَبِيْعَةَ وَالْوَلِيْدُ بْنُ عُتْبَةَ۔

۷۵۶۲:ابوذرؓ سے روایت ہے وہ قسم کھاتے تھے (یہ آیت سورہ حج میں) هَذَانِ خَصْمَانِ اخْتَصَمُوْا ...... یعنی یہ دونوں گروہ ایک دوسرے کے دشمن ہیں جو لڑتے ہیں اپنے اپنے رب کے لیے اتری ہے ان لوگوں کے حق میں جو بدر کے دن (صف سے) باہر نکلے تھے لڑنے کے لیے مسلمانوں کی طرف سے سید الشہداء حضرت حمزہ او حیدر کرار اسد اللہ حضرت علی مرتضیٰ اور عبیدہ بن حارث اور کافروں کی طرف سے عتبہ او شیبہ دونوں ربیعہ کے بیٹے اور ولید بن عتبہ۔

۷۵۶۳:عَنْ اَبِیْ ذَرٍّ يُقْسِمُ لَنَزَلَتْ هٰذَانِ خَصْمَانِ بِمِثْلِ حَدِيْثِ هُشَيْمٍ۔

۷۵۶۳:ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

یا اللہ میں تیرا شکر کس زبان ادا کروں اگر سارے بدن کے روئیں زبان ہو جائیں تب بھی تیری عنایتوں کا اور تیری نعمتوں کا شکر میں ادا نہیں کر سکتا تو نے مجھ کو دنیا کی تمام نعمتیں مال اور اولاد اور صحت اور عافیت عطا فرمائیں اور سب سے بڑی نعمت یہ ہے کہ تو نے مجھ ضعیف ناتواں کے ہاتھ سے اس کتاب عظیم الشان کا ترجمہ ختم کرایا یہ وہ کتاب ہے جس کی ساری حدیثیں صحیح ہیں اور جس پر سب مسلمان بے کھٹکے عمل کر سکتے ہیں یا اللہ اس کتاب کے ترجمہ کو قبول فرمالے اور میری بھول چوک کو معاف فرمادے اور میری عمر اور صحت میں برکت دے تاکہ میں اسی طرح تیری مدد سے صحیح بخاری کا بھی ترجمہ ختم کروں یا اللہ مجھ کو بخش دے اور میرے والدین اور میرے بھائیوں اور میرے عزیزوں اور استادوں اور مشائخین کو یا اللہ مدد کر اس اپنے بندے کی جس کی اعانت سے حدیث کی کتابوں کا ترجمہ ہو رہا ہے اور جو رات دن مصروف ہے تیرے اور تیرے رسول (ﷺ) کی کتاب میں یا اللہ برکت دے اس کی عمر اور اقبال میں اور برکت دے اس کے مال اور اولاد میں یا اللہ بخش دے اس کو جس نے اس کتاب کو لکھا اور جس نے چھاپا اور تمام مؤمنین اور مؤمنات کو اور مسلمین اور مسلمات کو آمین یارب العالمین۔

## تمّت بالخير